قیمت فی شمارہ 45
ماہنامہ عبقری لاہور 117
مارچ 2016ء جمادی الثانی 1437ھ

باذوق مرد و باوقار خواتین کے لئے جیسے بچے بھی پڑھتے ہیں

گھر بھر کی جسمانی بیماریوں، ذہنی الجھنوں اور روحانی مسائل کا حل

ایک

# دس حیرت انگیز ناقابل یقین فائدے پائیے

## شہد کی مکھیاں پاک فوج کی مدد کیلئے میدان جنگ میں

- عاملین کو ستانے والا جن تسبیح خانہ کے آگے بے بس
- جسمانی و... کے لاجواب آزمودہ ٹوٹکے
- دمہ، کھانسی اور اندرونی چوٹ کے آزمودہ ٹوٹکے
- دیہات میں پائی جانے والی مفید جڑی بوٹیاں
- محبت کا عجیب ٹوٹکہ پڑھیں اور حیران ہو جائیں
- کیلا دوا بھی، غذا بھی اور حیرت انگیز شفا بھی
- تین بیماریاں ابھی ختم، جلدی پڑھیں




خاندانی تعویذ، درود اور دعا

گھریلو مشکلات، الجھنوں کے چھٹکارے اور ولایت کے راز پانے کیلئے حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے تمام درس اعلیٰ کوالٹی میموری کارڈ میں دفتر ماہنامہ عبقری میں دستیاب ہیں۔

## ہوٹلنگ کے دلدادہ افراد کیلئے "خاص پیغام"

لاکھوں لوگ اس ویب سائٹ سے گھریلو الجھنوں کے سلسلے میں استفادہ کرتے ہیں

Follow Ubqari لکھ کر 40404 پر میسج کریں
facebook.com/ubqari twitter.com/ubqari www.ubqari.org

# قد دراز کورس قد بڑھانے میں معاون کورس

چھوٹے قد والے نوجوان لڑکے اور لڑکیاں پریشان نہ ہوں' آپ بھی اپنے قد میں مناسب حد تک اضافہ کرسکتے ہیں۔ کیونکہ چھوٹا قد انسان کو احساس کمتری کا شکار بنا دیتا ہے اگر آپ کا قد چھوٹا ہے تو جان لیں کہ آپ کے بدن کو وہ غذائی اجزاء نہیں مل رہے جو آپ کے قد میں اضافہ کرنے کیلئے ضروری ہیں۔ اگر کسی وجہ سے آپ کا قد یکدم بڑھتے بڑھتے رک گیا ہو ہڈیاں کمزور ہوگئی ہوں جسم میں معدنیات کی کمی ہو کیلشیم کی کمی ہو تو گھبرائیں نہیں......!!! "قد دراز کورس" آپ کی امیدوں کو نئی زندگی دے گا۔ چھوٹا قد انسان کی شخصیت کو ادھورا رکھتا ہے۔ وہ نوجوان لڑکے یا لڑکیاں جو اپنے چھوٹے قد کی وجہ سے ہر وقت پریشان ہوں ان کیلئے "قد دراز کورس" ایسا موثر کورس ہے جو ان کی پریشانی کا مکمل علاج ہے۔ "قد دراز کورس" قد کو لمبا کرکے پروقار جاذب نظر شخصیت کا مالک بنا کر احساس کمتری سے بچاتا ہے۔ "قد دراز کورس" خالص بے ضرر جڑی بوٹیوں کا وہ بہترین مرکب ہے جو بدن کو وہ تمام وٹامنز مہیا کرتا ہے جو قد بڑھانے میں معاون ہوتے ہیں۔ "قد دراز کورس" بدن کی نشوونما کرتا ہے کیلشیم اور آئرن کی کمی کو پورا کرتا ہے۔ یہ کورس ہڈیوں کو مضبوطی اور طاقت کی سائنٹ ور رکھتا ہے۔ "قد دراز کورس" کے چند ماہ کے استعمال سے کئی گنا قد میں اضافہ ہوجاتا ہے اور ایک حد تک قد بڑھنا شروع ہوجاتا ہے۔ پچیس سال تک کے ایسے نوجوان لڑکے یا لڑکیاں جن کی شادی صرف قد چھوٹا ہونے کی وجہ سے رکی ہوئی تھی "قد دراز کورس" کے چند ماہ کے استعمال سے ان کا خاطر خواہ قد بڑھ گیا اور شادی کا مسئلہ حل ہوگیا۔ (قیمت صرف/500 روپے علاوہ ڈاک خرچ)

# یوم آزادی منائیے تسبیح خانہ کے سنگ

11 اگست 2016 بروز جمعرات کو بسلسلہ یوم آزادی تسبیح خانہ لاہور میں پاکستان کی سالمیت، نظریہ پاکستان کا استحکام اور بانی پاکستان اور 1947ء کے شہداء کے لیے خصوصی درس، ذکر اور دعا ہوگی۔ جوق در جوق شمولیت فرما کر پاک وطن سے اپنی محبت کا اظہار کریں۔

## صرف عشق اور محبت کرنے والے پڑھیں

حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو پاکستان کی پرانی چیزیں اور دور محفوظ کرنے کا سچا جذبہ ہے۔ محبت کرنے والوں کے پاس کوئی پرانی چیز مثلاً کتابیں، (سلیبس اور نصابی نہ ہوں) برتن، نقش و نگار شدہ پرانے دروازے کھڑکیاں شیشہ اسلحہ (اسلحہ جو پرانا اور قابل استعمال نہ ہو) لکڑی، تانبہ، کانسی، چمڑے کی بنی ہوئی کوئی بھی پرانی چیز جو آپ کے استعمال میں نہ ہو الیکٹرونکس کی پرانی چیزیں حتیٰ کہ کسی بھی قسم کی سالوں یا صدیوں پرانے سکے، انٹیک، نادر ٹائلیں وغیرہ ہوں تو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو گفٹ کی نیت سے تسبیح خانے میں بحفاظت با امان پہنچائیں اور دل کی گہرائیوں سے دعائیں لیں۔ نیز بڑی ہستیوں سے منسوب تبرکات یا آثار قدیمہ کا کوئی تحفہ بھی قبول کیا جائے گا آپ کا بہت شکریہ! (ادارہ)

## خون روک شفاء

**حیض اور جسم کے کسی بھی حصہ سے خون روکنے والی**

بعض خواتین کو مہینہ میں کئی کئی بار حیض آتا ہے اور اتنا حیض آتا ہے کہ نڈھال ہوجاتی ہیں جسم بے جان ہوجاتا ہے، خون کی کمی واقع ہوجاتی ہے۔ اس بیماری میں حمل نہیں ہوتا۔ مریضہ کی صحت دن بدن کمزور ہوجاتی ہے۔ خون روک شفاء حیض کو باقاعدہ مقررہ وقت اور مقررہ مقدار میں لاتی ہے۔ خون روک شفاء جسم کے کسی بھی حصہ میں خون آرہا ہو مثلاً زخمی ہوجانا' پیچش میں خون آرہا ہو، نکسیر کیلئے بھی لاجواب ہے۔ خون روک شفاء لیکوریا' رحم کی تقویت کیلئے اور کمر درد کا بہترین علاج ہے۔ (قیمت صرف 120 روپے علاوہ ڈاک خرچ)

## حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی آمد (صرف درس)

(ایبٹ آباد/ مانسہرہ/ بٹگرام/ شنکیاری/ کاغان جنوری جون 2016) (وتی اپریل 2016)

| |
|---|
| اسلام آباد: 6 مارچ بروز اتوار صبح 9 بجے 0322-4688313 |
| کراچی: 20 مارچ بروز اتوار، دوپہر 1 بجے، بمقام سامنے ہوٹل متصل جنگ پریس آئی آئی چندریگر روڈ 0322-4688313 |
| دبئی: 15 اپریل 2016 بروز جمعہ المبارک دوپہر 1:45 بجے 0322-4688313 |
| قصور: 22 اپریل بروز جمعہ المبارک صبح 9 بجے 0322-4688313 |
| ملتان: 10 جولائی بروز اتوار صبح 8 بجے 0322-4688313 |

## حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم سے ملاقات کیجئے وہ بھی بغیر ٹوکن

حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم العالیہ عیدالفطر کے تیسرے روز صبح آٹھ بجے سے گیارہ بجے تک تسبیح خانہ احمد پور شرقیہ ضلع بہاولپور (نزد چوک منیر شہید شیخاں والی گلی) میں لوگوں سے صرف ملاقات فرمائیں گے۔ اجازت عام ہے۔ (درس نہیں ہوگا) 0322-4688313

## ایجنسی ہولڈرز کیلئے خصوصی رعایتی پیکیج

(شرائط و ضوابط لاگو ہوں گے)

سابقہ سال کی طرح اس سال بھی عبقری لارہا ہے پورے ملک میں ادویات و کتب کے تمام ایجنسی ہولڈرز کیلئے خصوصی رعایتی پیکیج۔۔۔۔ جو کہ عبقری کے تمام چھوٹے اور بڑے ایجنسی ہولڈرز کیلئے ہے۔ تمام کتب و ادویات کی خریداری تعدد رقم پر ہوگی بینکنگ آن لائن چیک وغیرہ ادا کے ہونے پر آرڈر کنفرم ہوگا خریدی ہوئی دوائی کتب واپس نہ ہوسکیں۔ 1۔ یہ پیکیج صرف ان ایجنسی ہولڈرز کو دیا جائے گا جن کے بقایاجات کلیئر ہوں گے۔ 2۔ آرڈر ہمراہ لکھ کر لائیں اور دفتر میں بذریعہ رجسٹرڈ ڈاک بھی بھیج سکتے ہیں فون پر بھی لکھوا سکتے ہیں۔ 3۔ پانچ مارچ سے لے کر 5 اپریل 2016 تک اپنا آرڈر مع بینک آن لائن رسید دفتر عبقری دواخانہ میں جمع کروائیں۔ اس کے بعد قابل قبول نہ ہوگا۔ 4۔ مال کی ڈیلیوری 5 مئی 2016ء سے شروع ہوگی۔ ادارہ کی کوشش ہوگی کہ مال کی ڈیلیوری ایک ماہ تک مکمل ہو۔ بوجہ مجبوری اس میں تاخیر بھی ہوسکتی ہے۔ (بحث سے گریز کریں) 5۔ جن ایجنسی ہولڈرز کو عبقری دواخانہ لاہور سے ڈائریکٹ مال نہیں جاتا اور وہ، مین ڈیلر سے مال لے رہے ہیں وہ حضرات اپنے آرڈر کے ساتھ بل کی رسید (پروف) ساتھ لائیں۔ تفصیلات کیلئے دفتر لاہور رابطہ کریں

## فہرست مضامین



ایڈیٹر کا مضمون نگار سے متفق ہونا ضروری نہیں


عبقری جسا ب ؐ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ (القرآن)

بانی: حضرت خواجہ سید محمد عبداللہ ہجویری عبقری مجذوبؒ جناب حکیم محمد رمضان چغتائیؒ

سرپرستی: حضرت مولانا محمد کلیم صدیقی مدظلہ (پھلت)، حضرت علامہ لاہوتی پراسراری مدظلہ العالی

شمارہ نمبر 8 | جلد نمبر 10 | مارچ 2016ء جمادی الاخری 1437 ہجری


فرقہ واریت اور سیاسی تعصبات سے پاک

# ماہنامہ عبقری لاہور مارچ 2016ء

مرکز روحانیت و امن کا ترجمان


ایڈیٹر: شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم العالیہ (پی ایچ ڈی امریکہ)

مشاورت: حکیم محمد خالد محمود چغتائی' محمد محسن انصاری' میاں محمد طارق' امتیاز حیدر اعوان

قیمت فی شمارہ 45 روپے | سالانہ ممبرشپ 1020 روپے (بشمول ڈاک خرچ) بیرون ملک سالانہ 63 امریکی ڈالر


## تحفظ نظریہ پاکستان عبقری اکیڈمی

فرمان قائداعظم محمد علی جناح رحمۃ اللہ علیہ: "آج ہم یہاں دنیا کی عظیم ترین ہستی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو نذرانہ عقیدت پیش کرنے کے لیے جمع ہوئے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی عزت و تکریم کروڑوں عام انسان ہی نہیں کرتے بلکہ دنیا کی تمام عظیم شخصیات آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے سر جھکاتی ہیں۔ وہ عظیم مصلح تھے، عظیم رہنما تھے، عظیم واضع قانون تھے، عظیم سیاستدان تھے اور عظیم حکمران تھے، ہم ان کی تعلیمات پر عمل کرتے رہے تو کسی میدان میں کبھی بھی ناکامی نہ ہوگی۔" (25 جنوری 1948ء کراچی بار ایسوسی ایشن کے اجلاس سے خطاب)

| | |
| --- | --- |
| یہ سحر جو کبھی فردا ہے کبھی ہے امروز | نہیں معلوم کہ ہوتی ہے کہاں سے پیدا |
| وہ سحر جس سے لرزتا ہے شبستان وجود | ہوتی ہے بندۂ مومن کی اذاں سے پیدا |

(ڈاکٹر علامہ محمد اقبال رحمۃ اللہ علیہ)

## عبقری ٹرسٹ کے ذریعے مستحقین کی امداد

عبقری جہاں روحانی جسمانی شعبوں کے ذریعے عالم انسانیت کے دکھی لوگوں کی خدمت کا کام سرانجام دے رہا ہے وہاں سالہا سال سے عبقری لوگوں کی دفتر تک پہنچائی ہوئی اشیاء مثلاً پرانے کپڑے' برتن' جوتے' فرنیچر' رضائیاں' اپنی زکوٰۃ' صدقات' عطیات اور اس کے علاوہ گھریلو استعمال کی تمام اشیاء غریب نادار اور مستحق لوگوں تک پہنچا رہا ہے۔ اپنی استعمال شدہ پرانی اشیاء کو ناکارہ سمجھ کر ضائع نہ کیجئے یقیناً یہ کسی کی خوشیوں کا سامان ہے۔ دوسرے شہروں سے لوگ ٹرک یا ٹرین کے ذریعے عبقری کے دفتر چیزیں بھیج کر ثواب کمائیں۔ شکریہ!

رجسٹریشن نمبر RP/6237/L/S/10/1534

## عبقری ٹرسٹ کے سامان میں خیانت

قارئین! اپنی نقدی/ سامان صرف دفتر ماہنامہ عبقری میں پہنچائیں' کسی مقامی ایجنسی کو نہ دیں' سامان و نقدی اکثر دفتر ماہنامہ عبقری لاہور نہیں پہنچ پاتا۔ عبقری ٹرسٹ کے سامان میں خیانت کی بہت شکایات آرہی ہیں۔

## فالتو کتابیں رسالے صدقہ جاریہ بنیں!

کتابیں نئی یا پرانی کسی بھی موضوع یا کسی بھی عنوان کی ہوں' رسائل' ڈائجسٹ' میگزین وغیرہ۔ آپ چاہتے ہوں کہ وہ صدقہ جاریہ بنیں۔ مزید وہ رسائل و کتابیں محفوظ ہوں' اپنی عبقری کو ہدیہ کی نیت سے ارسال کریں' وہ محفوظ ہونگی اور افادہ عام کیلئے استعمال ہوں گے۔ دوسرے شہروں کے لوگ ٹرک' ٹرین یا ڈاک خانہ کے ذریعے دفتر ماہنامہ عبقری چیزیں بھیج دیں۔ شکریہ! نوٹ: درسی اور نصابی کتب ارسال نہ کریں۔


خط و کتابت کا پتہ: "عبقری" عالمی مرکز روحانیت و امن 78/3 عبقری اسٹریٹ نزد قرطبہ مسجد مزنگ چونگی لاہور

عبقری دفتر اتوار کو بند ہوتا ہے

E mail:contact@ubqari.org || 042-37552384-37597605-37586453-042-37425801-37425802-37425803

**روح کی غذا:** اسم یَا مُقِیْتُ ہر پل پڑھنے کی بدولت انسان کو روح کی غذا حاصل ہوتی ہے اللہ اروا ح سے ملوا دیتا ہے ہر جائز مراد پوری ہوتی ہے۔

## اللہ کے نام پر بیوی کو دھوکہ دینے والے شوہروں کیلئے وعید

**دعائی قبولیت کا انتظار:** حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ”اللہ تعالیٰ سے اس کا فضل مانگا کرو کیونکہ وہ پسند کرتا ہے کہ اس سے مانگا جائے اور افضل عبادت دعائی قبولیت کا انتظار کرنا ہے۔“ (جامع ترمذی شریف: ابواب الدعوات)۔ **ہلکے پھلکے لوگ:** حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے فرماتے ہیں کہ رسول کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: ”ہلکے پھلکے لوگ آگے نکل گئے“ صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین نے عرض کیا: ”یارسول اللہ! ﷺ وہ لوگ کون ہیں؟ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ”جو ذکر الٰہی میں ڈوبے ہوئے ہیں ذکر ان پر سے گناہوں کے بوجھ اتار دیتا ہے۔ لہٰذا وہ قیامت کے دن ہلکے پھلکے ہو کر حاضر ہوں گے۔“ (جامع ترمذی شریف)۔ **تسبیحات انگلیوں پر پڑھنا:** حضرت یسیرہ رضی اللہ عنہا جو مہاجرات میں سے تھیں فرماتی ہیں کہ رسول کریم ﷺ نے ہم سے فرمایا: ”تم لوگ تسبیح تہلیل اور تقدیس (یعنی سبحان الملک القدوس) پڑھتی رہا کرو اور انگلیوں کے پوروں پر گنا کرو اس لیے کہ قیامت کے دن ان (انگلیوں) سے سوال ہوگا اور وہ بولیں گی۔ پھر غافل نہ ہونا کیونکہ اس سے تم اسباب رحمت بھول جاؤ گی۔ (جامع ترمذی شریف)۔ **مہر مقرر تو کیا مگر دینے کا ارادہ نہ ہو:** حضرت صہیب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: جو شخص کسی عورت کا مہر مقرر کرے اور اللہ جانتا ہے کہ اس کا وہ قرض واپس کرنے کا ارادہ نہیں ہے صرف اللہ کے نام سے دھوکہ دے کر ناحق کسی کا مال اپنے اوپر حلال کرتا ہے تو وہ اللہ تعالیٰ سے قیامت کے دن اس حال میں ملاقات کرے گا کہ اس کا شمار چوروں میں ہوگا۔ (مسند احمد بن حنبل)

ایڈیٹر کے قلم سے

## حالِ دل

### جو میں نے دیکھا سنا اور سوچا

### قطع رحمی سے سب کچھ اجڑ گیا

قارئین! حدیث کا مفہوم ہے صلہ رحمی سے عمر بڑھتی ہے رزق بڑھتا ہے دعائیں قبول ہوتی ہیں اور بے شمار فضائل ہیں صلہ رحمی میں۔ صلہ رحمی کیا ہے؟ رشتہ داروں کو ان کی کوتاہیوں کمیوں اور عیبوں کے باوجود معاف کرتے رہنا۔ ہر رشتے دار سے لڑائی جھگڑا مول نہ لینا بلکہ وہ برا کرتے جائیں تو بار بار اچھا کرتے جانا۔ اگر پھر وہ بار بار برا کریں تو پھر بار بار اچھا کر اور ان کو معاف کرتا جا اسی کا نام صلہ رحمی ہے۔ وہ اچھا کرے تو اچھا کر پھر وفا تو نہ ہوئی بلکہ وہ برا کریں تو تم اچھا کرو اسی کو صلہ رحمی کہتے ہیں۔ فرمایا: جو تجھ پر ظلم کرے اسے معاف کر جو تیرا حق چھینے تو اسے عطا کر جو تجھے محروم کرے تو اس کو دیتا چلا جا۔ میں نے ایک نہیں کئی گھرانے ایسے دیکھے کہ بہو آئی اور اس نے آتے ہی سب کو جدا کر دیا یا ساس نے کسی کو کسی کے منہ دکھانے کے قابل نہ رکھا سب سے لڑائی سب کا جھگڑا اور سب کے عیبوں کو لے کر بیٹھ جانا۔ قارئین! سچ پوچھیں جتنا بھی ہمارے مزاج میں معافی بڑھتی جائے گی ورگزر بڑھتا جائے گا اتنا اللہ کی بارگاہ میں ہمارا تعلق بہتر سے بہتر ہوتا چلا جائے گا اور جہاں آخرت بہتر ہوگی وہاں دنیا میں انوکھی برکات اور انوکھے کمالات ملنا شروع ہو جاتے ہیں۔ میں آج ایک گھر کا قصہ سچی کہانی کے طور پر لکھ رہا ہوں ہنستا بستا گھر، ساس فوت ہو گئی سسر فوت ہو گیا دو بھائی گھر میں رہتے ہیں ایک بہو نے آتے ہی گھر میں قینچی چلائی اور دوسری بہو میرے کہنے پر صبر حوصلہ کرتی چلی گئی صابر بہو کو رب نے بیٹوں اور رزق والی دولت سے نواز اور مسلسل رب نواز رہا ہے اور جس نے حسد، کینہ، بغض، لڑائی جھگڑا کو ہر وقت مول لیا اس کا رزق بھی گیا بیٹے بھی نہ ملے زندگی کا سکون بھی گیا حیرت انگیز انوکھی بیماریاں اس کی ہڈی ہڈی اور ریشہ ریشہ میں رچ بس گئی ہیں۔ یہ اس کے ہاتھ کا لکھا ایک خط آپ ملاحظہ فرمائیں کہ قطع رحمی انسان کا رزق صحت اور سکون چھین لیتی ہے۔ آیئے! آج کے بعد ہم فیصلہ کریں کہ رشتہ داروں کی زیادتیوں کے باوجود بھی ہم ان کے ساتھ اچھا معاملہ کرتے چلیں جائیں اللہ کی بارگاہ میں ضرور انصاف اور اللہ انسان کو ضرور عطا فرماتا ہے۔ ”محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آپ مجھ سے بہت سخت ناراض ہیں میں نے دو ہفتے پہلے آپ کے پاس آنا تھا مگر میرے مالی حالات اس قدر خراب تھے کہ میرے پاس پٹرول کے پیسے نہیں تھے دس دن تین سو روپے میں گزارے۔ میں نے مارچ کے آخری ہفتے اور اپریل میں بھی دس دن ایک وقت کا کھانا کھایا اور شوہر نے بھی صرف ایک وقت کا کھانا کھایا۔ بچوں کو سات دن میں نے سادہ چاول کھلائے۔ اللہ سے بہت مانگا بڑی تسبیح پڑھی استغفار بھی کیا لیکن دس دن کچھ نہ ہوا۔ میرا بہت مذاق بھی اڑایا گیا میں نے کسی کو نہیں بتایا مگر جنہوں نے دیکھا۔ کسی سے سوال نہیں کیا اور نہ ہی خود اپنی زبان سے حالات بتائے۔ شوہر نے مجھ سے کہا میں کہیں سے ادھار چیزیں لے آتا ہوں میں نے اسے منع کر دیا کہ کسی سے سوال نہیں کرنا آپ کی بے عزتی ہوگی بہت صبر سے کام لیا۔ یہ مشکل وقت اپنے اثرات چھوڑ گیا میرے اندر کی ساری بتیاں بجھ گئی ہیں کہ میں تو کسی بھی قابل نہیں میں یہ دس دن قبر تک نہ بھولوں گی۔ جب میرے پاس پیسے آئے پھر میرے اور میرے بچوں کا ہر لقمے اور ہر چیز پر شکر ہی شکر تھا۔ میں اسی دن سے کوشش کر رہی ہوں کہ میری آپ سے ملاقات ہو جائے۔ لکھتے ہوئے میری آنکھوں میں آنسو ہیں میں نے کیسے حالات دیکھے میں اب ہر وقت اپنے آپ کو کوستی رہتی ہوں۔ ہر سانس میں استغفار اور شکر ہے۔ یہ دس دن کی یادیں میری قبر تک کا ساتھ ہیں کبھی بھی اونچی اڑان آگئی تو یہ دس دن فوراً واپسی کا ذریعہ ہیں۔ آپ مرشد ہیں صرف آپ کو بتا رہی ہوں اور کسی سے ذکر نہیں کیا۔ تسبیح خانہ میں آنے سے پہلے تو پتہ ہی نہیں تھا کہ مرشد کیا ہوتے ہیں؟ میں تو صرف تسبیح خانہ دیکھنے آئی تھی ”یہ کیا عجیب و غریب چیز ہے“ ہر وقت ایک ہی ڈر سا لگا رہتا ہے آپ ناراض نہ ہو جائیں۔ (حالانکہ اصل رب ہے جس کی ناراضگی کا احساس نہیں: ایڈیٹر) میرا تو سب کچھ اجڑ چکا ہے۔“

جھوٹی بات کرنے والے کیلئے وعید: نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا: "خرابی ہے اس شخص کیلئے جو اس مقصد کیلئے جھوٹی بات کرے کہ لوگوں کو ہنسی آئے۔ (ترمذی 2405) (صائم سنبل)

ہفتہ وار درس سے اقتباس

شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم

# تیرے در کا جو فقیر، وہی دو جہاں کا امیر

درس روحانیت و امن

برکت کی راہیں: حلال کے اندر برکت ہے۔ حرام کے اندر کثرت ہے، کبھی برکت نہیں ہے۔ اپنی نسلوں کو برکت دو کبھی گھاٹے کا سودے نہ کر بیٹھنا! اپنی نسلوں کو برکت دو اور سارا دن برکت سمیٹو اور برکت کے ذرائع اختیار کرو۔ کوشش کریں کہ ہم برکت کی راہیں اختیار کریں! برکت کے راستے اختیار کریں اللہ جل شانہٗ کوشش کرنے والے کو ضرور عطا فرماتے ہیں۔ اگر مجاہدہ آتا ہے قربانی آتی ہے تو صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین نے بھی قربانیاں دی ہیں انہوں نے بڑے مجاہدے کیے۔ میرا کریم جب برکتوں کے دروازے کھولتا ہے تو پھر اللہ پاک نے ان کے گھروں کو مالا مال کر دیا، پھر زکوٰۃ کی آوازیں دینے والا ہر کوئی ہوتا تھا، زکوٰۃ لینے والا کوئی نہیں ہوتا تھا۔ سارے زکوٰۃ دینے والے ہوتے تھے۔

صاحب تحقیق عالم دین سے زکوٰۃ کے بارے میں جانیں: زکوٰۃ تو اس پر ہوتی ہے جو صاحب نصاب بن جائے۔ ایک صاحب جو پوچھ رہے تھے "میری یہ چیزیں ہیں کیا میں صاحب نصاب ہوں؟ میں نے کہا: کسی عالم سے پوچھو اور عالم بھی ایسا ہو جو صاحب تحقیق بھی ہو۔ کن کن چیزوں پر مجھے زکوٰۃ دینی چاہیے؟ کہاں زکوٰۃ دینی چاہیے؟ یہ سب کسی صاحب تحقیق عالم سے پوچھیں۔ گھاٹے کا سودا نہ کر بیٹھنا: اللہ والو! اللہ پاک نے ہمیں زندگی کا موقع دیا ہے۔ یہ چند لمحے، چند گھڑیاں دی ہیں۔ اپنی من کی دنیا میں خالق حقیقی کو بسا لو۔ کافر کی زندگی من کی دنیا میں گزر گئی، مسلمان کی زندگی بھی من کی دنیا میں گزر گئی یہ تو گھاٹے کا سودا ہے۔ گھاٹے کا سودا نہ کر بیٹھنا۔ خیال کرنا! جو کپڑا بچھاوے اس کو زکوٰۃ دینا شروع کر دی ایسا نہ کریں، علماء سے پوچھ لیا کرو۔ مجھے ایک بندہ کہنے لگا کہ "زکوٰۃ بھی پوری دیتا ہوں مگر پھر بھی نقصان ہوتا ہے۔" میں نے اس سے کہا تو زکوٰۃ غلط جگہ پر دیتا ہوگا۔ اس طرح تو در حقیقت تو دیتا ہی نہیں ہے۔ علماء سے پوچھو کہ زکوٰۃ کہاں لگتی ہے؟ فطرانہ کہاں لگتا ہے؟ صدقہ کہاں لگتا ہے؟۔

عبقری ٹرسٹ کا نظام اللہ تعالیٰ چلا رہا ہے: میں نے آج تک آپ سے عبقری ٹرسٹ کیلئے نہ زکوٰۃ کا سوال کیا اور نہ صدقات کا سوال کیا، میں تو آپ سے یہ کہتا ہوں کہ علماء سے پوچھو کہ زکوٰۃ صدقات کہاں ادا کریں۔ اللہ نے مجھے سوال سے بچایا ہوا ہے۔ عبقری ٹرسٹ کا نظام اللہ پاک ہی چلا رہا ہے۔ اللہ والو! اپنی زندگی میں حلال کو اختیار کرو اور حلال کی تحقیق کرو۔ اللہ والو! اللہ سے مانگنا سیکھیں۔ مانگتے مانگتے ہی بندہ منگتا بنتا ہے، پھر بھکاری بن جاتا ہے۔ کتنا خوش قسمت ہے جو کملی والے ﷺ کے در کا بھکاری ہو" تیرے در کا جو بھی فقیر ہے، وہی دو جہاں کا امیر ہے"

مانگتے مانگتے، مانگنے کا سلیقہ آ جائیگا: کالج کے دن، صبح صبح کالج جانا ہوتا تھا۔ مجھے بس میں سیٹ نہ ملی۔ آگے ناپے پر جگہ مل گئی۔ سخت سردی تھی اور بہت سے سٹوڈنٹ ایسے تھے جو چھتوں پر بیٹھے ہوئے تھے۔ میں نے تو سورۃ القریش پڑھی تھی تو اللہ نے کرم کر دیا تھا۔ وہ بس بڑی تیز رفتاری سے جا رہی تھی۔ ہماری سڑکوں پر ٹریفک ایسے ہی بے ہنگم سی ہوتی ہے۔ میری نظر سوئی پر تھی، جو بڑی تیزی سے حرکت کر رہی تھی۔ میں نے ڈرائیور سے پوچھا "ایسے تیز رفتاری سے چلانا کہاں سے سیکھا؟ مجھے کہنے لگا" چلاتے چلاتے طریقہ آ گیا ہے۔" اللہ والو! ہمیں بھی اللہ سے مانگتے مانگتے، مانگنے کا سلیقہ آ جائے گا۔ تو مانگ تو سہی، کریم تو مائل بہ عطا ہے: بس ایک دفعہ نعت سن رہا تھا میرے ذہن میں فوراً آیا کہ" تو تنگی داماں میں نہ جا، مانگ پھر مانگ" ہائے! آج وہ مائل بہ عطا ہیں۔ میں سوچنے لگا وقتی میں تنگی داماں پر تو نہیں مانگتا ہوں، وہ کریم تو مائل بہ عطا ہیں تو مانگنے کی مشق کریں، مانگنا سیکھیں، آج کا سبق کتنا دلچسپ ہے۔ اور یہ مانگنا ناممکن بھی نہیں۔

یہ مانگنا مشکل، دور ناممکن نہیں: میرے دوستو! اس کیلئے کوئی احرام باندھنے کی ضرورت نہیں۔ اس کیلئے کالج میں داخلہ لینے کی ضرورت نہیں۔ اس کیلئے قرآن کا حافظ، قاری یا عالم ہونا ضروری نہیں۔ اس کیلئے پی ایچ ڈی ڈگری، ایم ایس سی لینی ضروری نہیں۔ اس کیلئے عام سا آدمی بلکہ کیا بتاؤں کہ اگر کوئی کافر بھی اللہ سے باتیں شروع کر دے۔ تو اللہ اس کو بھی عطا کر دے۔ حدیث کا مفہوم ہے کہ مظلوم اگرچہ کافر کیوں نہ ہو اللہ اس کی مدد کو ضرور پہنچتا ہے۔

پورے عالم کی خیر خواہی کا جذبہ دل میں ہو: ہمارے دل میں یہ جذبہ ہو کہ اللہ دنیا کے جتنے بھی غیر مسلم ہیں، جتنے بھی کافر ہیں ان کو اپنی ذات سے باتیں کرنے والا بنا دے۔ ان کو اپنی ذات سے ملنے والا بنا دے۔ ان کے من کے اندر بھی اپنی ذات کی محبت عطا کر دے۔ اپنے حبیب سرور کونین ﷺ کا عشق عطا کر دے۔ اے اللہ کوئی کافر ایسا نہ مرے، جو تیرے آقا تیرے حبیب سرور کونین ﷺ کی غلامی کے بغیر ہو، اللہ اس کو غلامی عطا کر دے۔ ہمارے من میں تو ملک کے صدر اور وزیراعظم کے بارے میں بھی یہی جذبہ ہو، ان کیلئے نفرت نہ ہو اللہ والو! فوج کے بارے میں پولیس کے بارے میں یہی جذبہ ہو۔ ارے ہندو سے نفرت کیوں ہے؟ وہ بھی تو میرے آقا سرور کونین ﷺ کا امتی ہے، عیسائی بھی امتی ہے، یہودی بھی امتی ہے اور آگ کی پرستش کرنے والا بھی میرے آقا ﷺ کا امتی ہے۔ (اللہ اپنے فضل سے ان کو ہدایت نصیب کر دے) ہمارے من میں کسی کے بارے میں نفرت نہ ہو۔ کسی حکمران کو گالی نہ دیں۔ ان کے لیے دعا کریں۔ دل سے دعا کریں۔ دعا اور دل سے خیر خواہی کا سچا جذبہ ہو۔ اے اللہ اس شخص کیلئے جس کو تو نے صدر، وزیراعظم، وزیر یا وزیراعلیٰ بنا دیا، فلاں افسر یا ڈائریکٹر بنا دیا، دنیا میں اس کی آنکھ کے اشارے پر گاڑیاں بھاگ رہی ہیں، اے اللہ! اس کا اقتدار تو مختصر ہے۔ اے اللہ! اس کو سچا اور پکا اقتدار دے دے۔ اے اللہ! اس کو ایسا اقتدار دے کہ یہ دنیا کا امیر اور آخرت کا غریب نہ ہو۔ ہمارے دل میں تو ہر ایک کیلئے سچی خیر خواہی کا جذبہ ہو۔ (جاری ہے)

## درس سے فیض پانے والے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کے مزید درجات بلند فرمائے اور آپ کو آپ کی نسلوں کو خوش آباد رکھے۔ آمین! میں عرصہ تین سال سے مسلسل تسبیح خانہ آ کر ہر جمعرات کو درس میں شریک ہوتی ہوں اور گھر میں انٹرنیٹ سے آپ کا درس سنتی ہوں۔ بہت روحانی سکون ملتا ہے۔ گھر میں درس لگانے کی برکت سے میرے بیٹے میں بہت تبدیلیاں آئی ہیں اب وہ نماز بھی پڑھنا شروع ہو گیا ہے گھر میں پہلے لڑائی جھگڑے اور عجیب قسم کا ماحول تھا مگر اب جیسے گھر میں امن آ گیا ہے۔ شوہر کے کاروبار میں بھی برکت پیدا ہو رہی ہے۔ اب معاشی طور پر ہم پہلے سے بہت بہتر اور خوشحال ہیں۔ (ل۔ب، لاہور)

دانتوں کا درد ختم: زیرہ سیاہ کا جوشاندہ بنا کر غرارے کرنے سے دانتوں کا درد ختم ہو جاتا ہے۔ لیکن یہ عارضی آرام ہوتا ہے جو چھ سے بارہ گھنٹے کیلئے۔

# کرامتِ علیؓ! کٹا ہاتھ جوڑ دیا اور نشان بھی نہ رہا

امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جلال میں آ کر زمین پر ایک درہ مارا اور بلند آواز سے فرمایا: "اے زمین! ساکن ہو جا' کیا میں نے تیرے اوپر عدل نہیں کیا ہے؟" آپ کا فرمان جلالت شان سنتے ہی زمین ساکن ہو گئی

**شکم مادر میں کیا ہے؟:** حضرت عروہ بن زبیر رضی اللہ عنہما راوی ہیں کہ امیر المومنین حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اپنے مرضِ وفات میں اپنی صاحبزادی ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کو وصیت فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ میری پیاری بیٹی! آج تک میرے پاس جو میرا مال تھا وہ آج وارثوں کا مال ہو چکا ہے اور میری اولاد میں تمہارے دونوں بھائی عبدالرحمٰن و محمد اور تمہاری دونوں بہنیں ہیں لہٰذا تم لوگ میرے مال کو قرآن مجید کے حکم کے مطابق تقسیم کر کے اپنا اپنا حصہ لے لینا۔ یہ سن کر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے عرض کیا کہ ابا جان! میری تو ایک ہی بہن "بی بی اسماء" ہیں' یہ میری دوسری بہن کون ہے؟ آپ نے فرمایا کہ میری بیوی "بنت خارجہ" جو حاملہ ہے' اس کے شکم میں لڑکی ہے' وہ تمہاری دوسری بہن ہے چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ لڑکی پیدا ہوئی جس کا نام "ام کلثوم" رکھا گیا۔ (تاریخ الخلفاء ص 57) اس حدیث کے بارے میں حضرت علامہ تاج الدین سبکی علیہ الرحمۃ نے تحریر فرمایا کہ اس حدیث سے امیر المومنین حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی دو کرامتیں ثابت ہوتی ہیں۔ اول یہ کہ آپ کو قبل وفات یہ علم ہو گیا تھا کہ میں اسی مرض میں دنیا سے رحلت کروں گا اس لئے بوقت وصیت آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہ فرمایا: "کہ میرا مال آج میرے وارثوں کا مال ہو چکا ہے" دوم یہ کہ حاملہ کے شکم میں لڑکا ہے یا لڑکی اور ظاہر ہے کہ ان دونوں باتوں کا وقت سے پہلے کہہ دینا بلاشبہ و بالیقین پیغمبر کے جانشین حضرت امیر المومنین ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی دو عظیم الشان کرامتیں ہیں۔ (ازالۃ الخفاء مقصد 2 ص 21 وحجۃ اللہ ج 2 ص 860)

**مارے زلزلہ ختم:** امام الحرمین نے اپنی کتاب "الشامل" میں تحریر فرمایا ہے کہ ایک مرتبہ مدینہ منورہ میں زلزلہ آ گیا اور زمین زوروں کے ساتھ کانپنے اور ہلنے لگی۔ امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے جلال میں زمین پر ایک درہ مارا اور بلند آواز سے فرمایا: "اے زمین! ساکن ہو جا' کیا میں نے تیرے اوپر عدل نہیں کیا ہے؟" آپ کا فرمان جلالت شان سنتے ہی زمین ساکن ہو گئی اور زلزلہ ختم ہو گیا۔ (حجۃ اللہ ج 2 ص 861 و ازالۃ الخفاء مقصد 2 ص 172)

**گستاخی کی سزا:** حضرت ابو قلابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا بیان ہے کہ میں ملک شام کی سرزمین میں تھا تو میں نے ایک شخص کو بار بار یہ صدا لگاتے ہوئے سنا کہ "ہائے افسوس! میرے لیے جہنم ہے" میں اٹھ کر اس کے پاس گیا تو یہ دیکھ کر حیران رہ گیا کہ اس شخص کے دونوں ہاتھ اور پاؤں کٹے ہوئے ہیں اور وہ دونوں آنکھوں سے اندھا ہے اور اپنے چہرے کے بل زمین پر اوندھا پڑا ہوا بار بار لگاتار یہی کہہ رہا ہے کہ "ہائے افسوس! میرے لیے جہنم ہے" یہ منظر دیکھ کر مجھ سے رہا نہ گیا اور میں نے اس سے پوچھا کہ اے شخص! تیرا کیا حال ہے؟ اور کیوں اور کس بنا پر تجھے اپنے جہنمی ہونے کا یقین ہے؟ یہ سن کر اس نے یہ کہا اے شخص! میرا حال نہ پوچھ' میں ان بدنصیب لوگوں میں سے ہوں جو امیر المومنین حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو قتل کرنے کیلئے ان کے مکان میں گھس پڑے تھے۔ میں جب تلوار لے کر ان کے قریب پہنچا تو ان کی بیوی صاحبہ نے مجھے ڈانٹ کر شور مچانا شروع کر دیا تو میں نے ان کی بیوی صاحبہ کو ایک تھپڑ مار دیا۔ یہ دیکھ کر امیر المومنین حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہ دعا مانگی کہ "اللہ تعالیٰ تیرے دونوں ہاتھوں اور دونوں پاؤں کو کاٹ ڈالے اور تیری دونوں آنکھوں کو اندھی کر دے اور تجھ کو جہنم میں جھونک دے" اے شخص! میں امیر المومنین کے پرجلال چہرے کو دیکھ کر اور ان کی اس قاہرانہ دعا کو سن کر کانپ اٹھا اور میرے بدن کا ایک ایک رونگٹا کھڑا ہو گیا اور میں خوف و دہشت سے کانپتے ہوئے وہاں سے بھاگ نکلا۔ امیر المومنین کی چار دعاؤں میں سے تین دعاؤں کی زد میں تو آ چکا ہوں۔ تم دیکھ رہے ہو کہ میرے دونوں ہاتھ اور دونوں پاؤں کٹ چکے اور دونوں آنکھیں اندھی ہو چکیں۔ اب صرف چوتھی دعا یعنی میرا جہنم میں داخل ہونا باقی رہ گیا ہے اور مجھے یقین ہے کہ یہ معاملہ بھی یقیناً ہو کر رہے گا۔ چنانچہ اب میں اسی کا انتظار کر رہا ہوں اور اپنے جرم کو بار بار یاد کر کے نادم و شرمسار ہو رہا ہوں اور اپنے جہنمی ہونے کا اقرار کرتا ہوں۔ (اللہ تعالیٰ ہر مسلمان کو اللہ والوں کی بے ادبی و گستاخی کی لعنت سے محفوظ رکھے اور اپنے محبوبوں کی تعظیم و توقیر اور ان کے ادب و احترام کی توفیق بخشے۔ آمین!)

**کٹا ہوا ہاتھ جوڑ دیا:** روایت میں ہے کہ ایک حبشی غلام جو امیر المومنین شیر خدا حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا انتہائی مخلص محب تھا۔ شامت اعمال سے اس نے ایک مرتبہ چوری کر لی۔ لوگوں نے اس کو پکڑ کر دربار خلافت میں پیش کر دیا اور غلام نے اپنے جرم کا اقرار بھی کر لیا۔ امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس کا ہاتھ کاٹ دیا جب وہ اپنے گھر کو روانہ ہوا تو راستہ میں حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور ابن الکراء سے اس کی ملاقات ہو گئی۔ ابن الکراء نے پوچھا کہ تمہارا ہاتھ کس نے کاٹا؟ تو غلام نے کہا امیر المومنین و یعسوب المسلمین داماد رسول صلی اللہ علیہ وسلم و زوج بتول رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے۔ ابن الکراء نے کہا کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے تمہارا ہاتھ کاٹ ڈالا' پھر بھی تم اس قدر اعزاز و اکرام اور مدح و ثناء کے ساتھ ان کا نام لیتے ہو؟ غلام نے کہا کہ کیا ہوا؟ انہوں نے حق پر میرا ہاتھ کاٹا اور مجھے عذاب جہنم سے بچا لیا۔ حضرت سلمان فارسی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے دونوں کی گفتگو سنی اور امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے اس کا تذکرہ کیا تو امیر المومنین نے اس غلام کو بلوا کر اس کا کٹا ہوا ہاتھ اس کی کلائی پر رکھ کر رومال سے چھپا دیا پھر کچھ پڑھنا شروع کر دیا۔ اتنے میں ایک غیبی آواز آئی کہ رومال ہٹاؤ جب لوگوں نے رومال ہٹایا تو غلام کا کٹا ہوا ہاتھ اس طرح کلائی سے جڑ گیا تھا کہ کہیں کٹنے کا نشان بھی نہیں تھا۔ (تفسیر کبیر جلد 5 ص 479)

## بچے کو پلائیں، دماغی کمزوری ہمیشہ کیلئے بھگائیں

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! درج ذیل ٹوٹکے ہمارے آزمودہ ہیں' قارئین عبقری کیلئے درج ہیں:۔

**ھوالشافی:** اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ باوضو درود شریف پڑھیں' اس کے بعد ایک پاؤ روغن بادام پر اکتالیس بار سورۃ الم نشرح پڑھ کر دم کر لے' درود شریف آخر میں بھی گیارہ دفعہ پڑھ کر روغن بادام کو سوتے وقت ایک چمچ ایک کپ گرم دودھ میں ڈال کر بچے کو پلائیں۔ دماغ کی کمزوری دور ہو گی۔ **بال جھڑنا بند:** **ھوالشافی:** سرسوں یا کھوپرے کے تیل پر باوضو اکتالیس مرتبہ سورۃ واللیل پوری سورۃ پڑھ کر دم کر لیں اس تیل کو روزانہ سوتے وقت رات میں سر پر مالش کریں' ان شاء اللہ بال جھڑنا بند ہو جائیں گے۔ قارئین! ان نسخہ جات سے ہم بھی مستفید ہو رہے ہیں آپ بھی ہوں! (فردوس عروہ' ساجد محلہ گنگ)

5

# بچوں کی تربیت کا بیڑہ غرق کیسے ہوتا ہے؟

**کچھ بچے والدین کی طرف سے زبردستی کرنے پر ہوم ورک کرنے تو بیٹھ جاتے ہیں' مگر بار بار اٹھ کر ادھر ادھر گھومنے پھرنے لگتے ہیں۔ اس کا علاج پڑھائی کے دوران آرام کے وقفے ہیں۔ پڑھائی لکھائی بلکہ کسی بھی ذہنی کام کے دوران آرام کے وقفے لازمی ہیں**

## بچوں میں خود اعتمادی کی کمی کی وجہ!

والدین جب اپنے بچوں سے شفقت کا معاملہ کرتے ہیں تو بچوں کو اس سے بڑھ کر کوشش ہوتی ہے کہ وہ بھی اپنے والدین کو خوش رکھیں اور کسی معاملے میں شکایت کا موقع نہ دیں ایسے بچوں میں فرمانبرداری اور خود اعتمادی کوٹ کوٹ کر بھری ہوتی ہے' اس کے برعکس وہ والدین جو اپنے بچوں سے سختی کا معاملہ کرتے ہیں تو ایسی صورت حال میں بچے باغی ہو جاتے ہیں اور خوب بدتمیزی کرتے ہیں' بچوں پر سختی صرف ان کی اصلاح کے لیے کرنی چاہیے۔ بے جا روک ٹوک بچوں کو ضدی اور ہٹ دھرم بنا دیتی ہے۔ یہی پودے جب تناور درخت بن جاتے ہیں تو ان کو سیدھا کرنا ناممکن ہو جاتا ہے۔ والدین اس بات پر توجہ دیں۔ اکثر یہ ہوتا ہے کہ باپ معمولی بات پر بچوں کے سامنے شور شرابا کرنا شروع کر دیتا ہے یا بچوں کی غلطی پر بجائے نرمی اور اصلاح سے کام لینے کے انہیں سب کے سامنے خوب بے عزت کیا جاتا ہے' اس طرح بچے احساس کمتری کا شکار ہو جاتے ہیں اور یہ احساس محرومی بچوں میں خود اعتمادی کے پرخچے اڑا دیتا ہے۔ بہت دفعہ ایسا ہوتا ہے کہ بچے سکولوں میں صرف ڈر کی وجہ سے سبق بھول جاتے ہیں تو اس میں ان معصوم بچے بچیوں کا کوئی قصور نہیں ہوتا کیونکہ سبق سناتے وقت ان کا معصوم ذہن صرف اس بات میں اٹکا ہوتا ہے کہ جیسے والدین معمولی غلطی پر سختی کا مظاہرہ کرتے ہیں تو کیا معلوم یہ اساتذہ بھی ایسے ہی کریں۔ ایک خوف ہوتا ہے جو ان کے دلوں میں بھرا ہوتا ہے' بہت سے ایسے بچے غیر معمولی صلاحیتوں کے مالک ہوتے ہیں لیکن خود اعتمادی نہ ہونے کی وجہ سے ان کی صلاحیتوں کو یوں زنگ لگ جاتا ہے' ایسے بچے بچیاں جب احساس محرومی کے سائے تلے پلتے بڑھتے ہیں تو یہ احساس ان کی زندگی کا ایک حصہ بن جاتا ہے۔ وہ کبھی کھل کر بات نہیں کر سکتے۔ دور حاضر میں بچوں میں خود اعتمادی نہ ہونے کی ایک بڑی وجہ یہ ہے "والدین کے آپس میں مزاج نہ ملنا ہے" والدین جب بچوں کے سامنے جھگڑتے ہیں تو بچوں کے بچپن سے ہی دلوں میں خوف بھر جاتا ہے وہ گھبرا جاتے ہیں' سکولوں میں بہت سے ایسے بچے شامل ہیں جن سے اساتذہ کی صرف یہی شکایت ہوتی ہے' بچے بدتمیز ہیں' نافرمان ہیں اس کی بڑی وجہ یہی ہے جب ٹیچرز بچوں کو الٹے سیدھے اور برے کاموں سے منع کرتے ہیں تو بچے سوچ میں پڑ جاتے ہیں کہ جب والدین ہمیں غلط کاموں سے نہیں روکتے جب وہ ہمارے خیر خواہ نہیں تو کوئی دوسرا کیسے ہمارا خیر خواہ ہو سکتا ہے؟ یہ بات سوچے سمجھے بغیر کہ والدین اور استاد میں کیا فرق ہے؟ والدین ہمیں آسمان سے زمین پر لاتے ہیں لیکن استاد زمین سے آسمان کی بلندیوں تک پہنچاتا ہے مگر جب ان پر حقیقت ظاہر ہوتی ہے وہ غلطی تسلیم کرتے ہوئے دل سے معافی مانگ لیتے ہیں پر حقیقت میں ایک ایسا احساس ندامت پیدا ہو جاتا ہے جو ان کے دلوں سے کبھی نہیں جاتا' اور وہ خود کو نظریں ملانے کے قابل نہیں سمجھتے۔ میں تمام والدین سے درخواست کرتی ہوں اپنے معصوم بچوں خاص طور پر بیٹیوں کو کبھی نہ دھتکاریں' کبھی انہیں تنہا نہ چھوڑیں' یہ تو اللہ کی رحمت ہوتی ہے' ان سے نفرت نہ کریں۔ وہ بہت معصوم ہوتی ہیں' بڑی مظلوم ہوتی ہیں۔ آپ والدین علیحدگی جیسا بڑا فیصلہ کرتے وقت بچوں کے مستقبل کے بارے میں ضرور سوچا کریں کیونکہ آپ کا ایک غلط/صحیح فیصلہ بچے کے مستقبل کو بگاڑ/بنا سکتا ہے۔

(زیتون شہباز چشتیاں)

## بچوں کے لیے "گھر کا کام" اور آپ والدین کیلئے توشہ خاص

ایک مغربی ماہر تعلیم کے مطابق گھر کا کام دینے کا مقصد بچے میں یہ احساس پیدا کرنا ہے کہ تعلیم کا عمل محض سکول تک محدود نہیں بلکہ گھر کے اندر بھی تعلیم حاصل کرتا ہے۔ دوسرے معنوں میں یہ سرے سے والدین کا درد سر ہے ہی نہیں' ان کا کام صرف نگرانی ہے اور اصل کام بچے کو تنہا مکمل کرنے دیا جائے۔ کچھ بچے والدین کی طرف سے زبردستی کرنے پر ہوم ورک کرنے تو بیٹھ جاتے ہیں' مگر بار بار اٹھ کر ادھر ادھر گھومنے پھرنے لگتے ہیں۔ اس کا علاج پڑھائی کے دوران آرام کے وقفے ہیں۔ پڑھائی لکھائی بلکہ کسی بھی ذہنی کام کے دوران آرام کے وقفے لازمی ہیں' کیونکہ ایک کام پر مسلسل توجہ دینے کے بعد دماغ کو آرام کی ضرورت ہوتی ہے۔ پڑھائی لکھائی کے تیس منٹ بعد پانچ منٹ آرام یا کچھ کھا پی لینے سے حیران کن فائدہ ہوتا ہے۔ دوسری طرف یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ جب یہی وقفہ طویل ہو جائے یا بار بار کیا جانے لگے تو بچے کی توجہ پڑھائی پر سے ہٹ کر مکمل طور پر تفریحات کی جانب مائل ہو جاتی ہے۔ کچھ بچے گھر کے کام سے جان چھڑانے کے لیے جھوٹ بھی بول دیتے ہیں اور جب ان کے والدین ان سے اس بارے میں دریافت کریں تو بڑی صفائی سے جواب ملتا ہے "آج گھر کا کام نہیں ملا" اس لیے والدین کو بطور خاص بچوں کی ہوم ورک ڈائری دیکھنی چاہیے تاکہ اس بات کا اندازہ کیا جا سکے کہ ان کے بچے کو کتنا کام ملا ہے۔ اکثر اوقات بچے صرف اس لیے گھر کا کام نہیں کرتے کہ انہیں سکول میں پڑھایا جانے والا سبق سمجھ میں نہیں آیا ہوتا۔ حالانکہ گھر کے کام کی تکمیل ہی ایک ایسا ذریعہ ہے جس سے اساتذہ اور والدین بچے کے نصاب پر دسترس کا اندازہ کر سکتے ہیں۔ والدین کیلئے بھی یہ لازمی ہے کہ وہ بچے کیلئے گھر کے کام کی اہمیت سمجھیں۔ جو بچہ سکول سے گھر آتا ہے تو اس پر اس سلسلے میں دو ذمے داریاں ہوتی ہیں: اول تو یہ کہ اسے ہوم ورک کرنا ہے اور دوم یہ کام اسے اپنے استاد کی مدد کے بغیر کرنا ہے۔ اس عمل میں بچہ خود سیکھتا ہے۔

**چند کارگر ترکیبیں:** اگر آپ والدین کی حیثیت سے یہ محسوس کریں کہ گھر کا کام کرنے کے سلسلے میں بچے کو آپ کی ضرورت ہے اور بچہ توجہ کے ساتھ گھر کا کام نہیں کر رہا تو درج ذیل تدابیر اختیار کیجئے۔ گھر کا کام کرنے کیلئے بچے کو کافی وقت دینا چاہیے اگر آپ یہ محسوس کریں کہ اسے ابھی بہت سے کام کرنے ہیں تو اس کو ان کاموں کی فکر سے آزاد کر کے صرف گھر کے کام پر توجہ مرکوز کرنے کو کہیے۔ بچے کو اس کی من پسند جگہ پر بٹھا کر لکھائی پڑھائی کرانے سے بھی بچہ گھر کے کام میں دلچسپی لیتا ہے۔ کچھ بچے کرسی میز پر پڑھنا پسند کرتے ہیں اور کچھ بچوں کو زمین پر بچھے قالین پر بیٹھ کر گھر کے کام کرنا اچھا لگتا ہے۔ ساتھ ہی اس بات کا بھی خیال رکھنا چاہیے کہ پڑھائی لکھائی کی جگہ گھر کے کسی ایسے گوشے میں ہو جہاں دیگر افراد خانہ کی آواز نہ پہنچ سکے اور ٹیلی ویژن بھی نہ ہو۔ والدین کو بچوں کے ساتھ بیٹھ کر ہی اپنی پڑھائی لکھائی کا کام بھی کر لینا چاہیے' دفتر کا کام ہے' گھر کا بجٹ ترتیب دینا ہے یا کوئی کتاب زیر مطالعہ ہے۔ یہ سب کام ایسے ہیں جو بچے کے ساتھ بیٹھ کر نمٹائے جا سکتے ہیں۔ یوں بچوں میں بھی شوق اور یکسوئی پیدا ہوتی ہے۔ یاد رکھئے! آپ کا بچہ وہی کام شوق سے کرے گا جو وہ آپ کو بھی کرتے ہوئے دیکھے گا۔ (عالیہ بیگم لاہور)

تین اصول: زندگی کے تین اصول ہمیشہ یاد رکھو: 1۔ اس سے ضرور معافی مانگو جسے تم چاہتے ہو۔ 2۔ اسے مت چھوڑو جو تمہیں چاہتا ہے۔ 3۔ اس سے کچھ نہ چھپاؤ جو تم پر اعتبار کرے۔

# دو لفظ پڑھے موت کے منہ میں گیا اور مریض صحت یاب

مگر جب سے میں نے یہ وظیفہ پڑھنا شروع کیا ہے ایک مریضہ بہت ہی تشویشناک حالت میں لائی گئی اس کا علاج کیا تو اس کی حالت حیرت انگیز طور پر سنبھلنا شروع ہوگئی اور صرف تین دن بعد اس کو ہسپتال سے ڈسچارج کر دیا گیا۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتا ہوں ایک واقعہ قارئین عبقری کی نذر ہے:۔ ایک لیڈیز ڈاکٹر نے مجھے کہا کہ کوئی وظیفہ دیں' ہسپتال میں روزانہ کوئی نہ کوئی پرابلم ہوجاتی ہے' سب کچھ ہے مگر پریشانی جان نہیں چھوڑتی تو میں نے اس کو ختم لَا یُبْصِرُوْنَ دیا۔ دو تین دن بعد اس کا فون آیا کہا کہ وظیفہ نے اثر یہ دکھایا کہ پچھلے دنوں ایمرجنسی میں جتنے بھی مریض آئے ان کا علاج کیا' مگر کوئی بھی نہ بچ سکا۔ مگر جب سے میں نے یہ وظیفہ پڑھنا شروع کیا ہے' ایک مریضہ بہت ہی تشویشناک حالت میں لائی گئی' اس کا علاج کیا تو اس کی حالت حیرت انگیز طور پر سنبھلنا شروع ہوگئی اور صرف تین دن بعد اس کو ہسپتال سے ڈسچارج کر دیا گیا۔ میں جس بھی مقصد کیلئے یہ عمل پڑھتی ہوں الحمدللہ وہ مقصد پورا ہوجاتا ہے۔ (سلیم اللہ سومرو' کنڈیارو)

## بگڑے بچوں سے پریشان والدین کیلئے آسان عمل

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ آپ کو تاقیامت تک اسی طرح لوگوں کو دین کی طرف متوجہ کرنے کی توفیق دے اور آپ کا سایہ ہمارے سروں پر سلامت رکھے اللہ آپ کو دین و دنیا کی تمام خیریں اور بھلائیاں عطا فرمائے۔ ہمارے ہمسایوں کا بیٹا جس کا باپ دنیا میں نہیں رہا اور ماں محلے کے سارے بچوں کو قرآن پاک پڑھاتی ہیں۔ ان کا بڑا بیٹا جو کہ سولہ سال کا ہے' شہر کے بڑے لڑکوں کے ساتھ اس کی بیٹھک ہوگئی' موٹر سائیکل کا شوقین ہوگیا' ڈیلنگ بھی شروع کردی' ایک دو دفعہ گھر کی چھت پر نشہ کرتے ہوئے بھی بھائیوں نے دیکھا اور ہر وقت موبائل فون استعمال کرتا رہتا' ماں اس کی وجہ سے بہت پریشان تھی' 9th جماعت میں دو سے تین سپلی بھی آچکی تھی۔ ماں کو سسرال والے بھی' میکے والے بھی اور محلے والے بھی سب طعنے دیتے اور کہتے تم اتنے لوگوں کے بچوں کو پڑھاتی ہو' اپنے بچوں کا پتہ ہی نہیں وہ بہت پریشان تھی پھر انہوں نے نَسْتَغْفِرُكَ وَنَتُوْبُ اِلَيْهِ۔ قرآن مجید پر پڑھنا شروع کردیا' قرآن مجید کی ہر لائن پر یہ پڑھتی اور پڑھنے سے پہلے اللہ سے دعا کرتی اور بتانی کی یہ انہوں نے عبقری میگزین یا شاید دفتر عبقری کی کسی کتاب سے پڑھا تھا۔ انہوں نے نیت کی کہ میرا بیٹا اچھی صحبت اختیار کرلے۔ اللہ نے ان کی مدد کی اور وہ ہی بچہ ہے کہ آج بہت اچھا بن گیا ہے اب محلے والے کہتے ہیں وہ تو کبھی کسی کو نظر ہی نہیں آیا اور سکول میں استاد کہتے ہیں کہ یہ بہت لائق بچہ ہے۔ اسی طرح ہمارے محلے میں ایک اور عورت اپنے بیٹے کی وجہ سے بہت پریشان تھی ایک دن امی باجی جان کے پاس آئی اور کہنے لگی میرا بیٹا مجھے بہت تنگ کرتا ہے۔ اس کا باپ وفات پاچکا ہے اور میرے گھر والوں نے میری شادی دیور سے کردی ہے۔ وہ بھی اسے زیادہ ڈانٹ نہیں سکتے کیونکہ اگر ڈانٹتے ہیں تو سب کہتے ہیں کہ یہ اپنا بیٹا نہیں اس لیے مارتا ہے۔ وہ بہت پریشان تھی۔ انہوں نے اس کو بھی وہی قرآن مجید پڑھنے کو کہا اور کہا اس طرح (درج بالا طریقہ) پانچ دفعہ قرآن مجید ختم کرنا ہے۔ ابھی اس نے دو یا تین دفعہ ہی پڑھا تھا کہ بیٹا کافی بہتر ہوگیا۔ اب کام پر جاتا ہے اور زیادہ تنگ بھی نہیں کرتا۔ اس کی ماں بہت خوش ہے۔ ہمارے محلے میں ایک اور لڑکے کے ویزے کا مسئلہ تھا جن سے ویزا لیا تھا وہ پیسے لے کر بھی کہتے دس دن انتظار کرو' کبھی بیس دن کہ وہ ٹال مٹول کیے جارہے تھے' یہی قرآن مجید پڑھنا شروع کیا انہیں ایک یا دو دفعہ پڑھا تھا کہ اس کا ویزہ آگیا اور وہ باہر چلا گیا۔ ایک اور لڑکا بیروزگار تھا اور کوئی کام نہ تھا' اس کی ماں نے بھی یہ قرآن مجید پڑھا اور اللہ نے ان کی مدد کی' ان کا ویزہ مل گیا اور وہ باہر چلا گیا اب مہینے کی ٹھیک ٹھاک آمدن آرہی ہے اور بہت مطمئن اور خوش ہیں۔ (سدرہ صابر)

### صرف بسم اللہ پڑھیں اور گھر میں سکون پائیں

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ آپ کو تاقیامت اسی طرح لوگوں کو دین کی طرف متوجہ کرنے کی توفیق دے اور آپ کا سایہ ہمارے سروں پر سلامت رکھے۔ اللہ آپ کو دین و دنیا کی تمام خیریں اور بھلائیاں عطا فرمائیں۔ میری خالہ کے گھر میں بہت زیادہ لڑائی شروع ہوگئی اور ختم ہونے کی کوئی صورت حال نظر نہیں آرہی تھی پھر انہوں نے روزانہ 800 مرتبہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ پڑھنا شروع کردی' ابھی کچھ ہی دن پڑھی تھی کہ لڑائی بالکل ختم ہوگئی۔ (س م)

اسلام اور رواداری — قسط نمبر 106 — ابن زیب بھکاری

# پیغمبر اسلام ﷺ کا غیر مسلموں سے حسن سلوک

بحیثیت مسلمان ہم محسن با اخلاق نبی ﷺ کے پیروکار ہیں انکا غیر مسلموں سے کیا مثالی سلوک تھا آپ نے سابقہ اقساط میں پڑھا اب آپ ﷺ کا جانوروں سے حسن سلوک کے چند واقعات پڑھیں۔

جانوروں کیساتھ نبی کریم ﷺ کا کریمانہ برتاؤ: اللہ کا بڑا فضل ہے کہ اللہ عزوجل نے چھوٹے سے لے کر بڑے جانور تک کو ہمارے تابع اور زیر دست کردیا ہے' ایک چھوٹا سا بچہ ایک بڑے اونٹ کی مہار تھامے لیے جاتا ہے' یہ محض اللہ عزوجل کی کرم فرمائی اور انسانیت کے ساتھ اس کا فضل ہے کہ ایک بڑے جانور کو ایک چھوٹا بچہ بھی اپنے تابع کیے دیتا ہے' ورنہ انسان کی کیا حیثیت کہ وہ اس قدر بڑے اور قوی ہیکل' تنومند اس سے کئی کئی گنا بھاری بھر کم جسم و جثہ کے مالک جانوروں کو رام کرسکے؟ جانوروں میں خیر و خوبی: جانوروں کی اہمیت اور ان خوبیوں اور خصوصیات کو بتلانے کیلئے یہ بتادینا کافی ہے کہ قرآن کریم نے متعدد جانوروں اور حیوانات کا تذکرہ کیا ہے۔ (جاری ہے)

"پیغمبر اسلام ﷺ کا غیر مسلموں سے حسن سلوک" اب تمام واقعات کتابی شکل میں ضرور پڑھیں' گفٹ کریں اور "غیر مسلموں کی عبادت گاہیں ان کے حقوق اور ہماری ذمہ داریاں" کتاب اردو اور انگلش میں پڑھنا ہرگز نہ بھولیں!

## سنہری لوگوں کے سنہری اقوال

جن لوگوں کے خیالات اچھے ہوتے ہیں' وہ کبھی بھی تنہا نہیں ہوتے۔ جو لوگ خودغرض ہوتے ہیں وہ کبھی اچھے دوست نہیں بن سکتے۔ (حضرت ابوبکر صدیقؓ)۔ ہمیشہ مسکراؤ کیونکہ دنیا ہمیشہ مسکرانے والوں کا ساتھ دیتی ہے۔ جو شخص اپنے خلوص کی قسمیں کھائے اس پر اعتماد مت کرو۔ (حضرت عمر فاروقؓ)۔ محبت سب سے کرو لیکن اعتبار چند لوگوں پر کرو۔ ہمیشہ سچ بولو تاکہ قسم کھانے کی ضرورت نہ پڑے۔ (حضرت عثمان غنیؓ)۔ فضول بحث بہترین دوست سے جدا کردیتی ہے۔ لمبی دوستی کیلئے دو چیزوں پر عمل کرو' اپنے دوست سے غصے میں بات مت کرو' اپنے دوست کی غصے میں کہی ہوئی بات دل پر مت لو۔ جب کسی کیلئے دل میں نفرت پیدا ہونے لگے تو فوراً اس کی اچھائیاں یاد کیا کرو۔" (حضرت علی المرتضیٰ) (فرزانہ سنبل' کنول طاہرہ' کھوئیاں)

# سر پر سوار خاموش قاتل سے چھٹکارا پائیے!

پچاس تا اسی فیصد جسمانی بیماریوں کی وجہ بھی ذہنی دباؤ ہوتا ہے۔ ذہنی دباؤ کی وجہ سے انسان میں قوت مدافعت کم ہوجاتی ہے جس کی وجہ سے فرد اکثر مختلف بیماریوں میں مبتلا رہتا ہے۔ زخم ہوجائے تو جلد ٹھیک نہیں ہوتا نہ صرف بڑے بلکہ بچے بھی ذہنی دباؤ کا شکار ہوجاتے ہیں

زندگی میں ہم کسی نہ کسی ذہنی دباؤ کا شکار رہتے ہیں۔ ہر ذہنی دباؤ نقصان دہ نہیں ہوتا۔ بعض ماہرین کے نزدیک یہ کامیاب زندگی کیلئے ناگزیر ہے اور اس کی عدم موجودگی نقصان دہ ہے کیونکہ معمولی اور درمیانے درجے کا دباؤ فرد کی کارکردگی میں اضافہ کرتا ہے مثلاً سپورٹس میں مقابلے کے وقت ذہنی دباؤ کی وجہ سے کھلاڑیوں کی کارکردگی میں اضافہ ہوجاتا ہے۔ دنیا کے بہت سے معروف اور کامیاب افراد کی اعلیٰ کارکردگی اسی ذہنی دباؤ کا نتیجہ ہے۔ تاہم شدید اور مسلسل ذہنی دباؤ انسان کی ذہنی اور جسمانی صحت کیلئے تباہ کن ہے۔ پچاس تا اسی فیصد جسمانی بیماریوں کی وجہ بھی ذہنی دباؤ ہوتا ہے۔ ذہنی دباؤ کی وجہ سے انسان میں قوت مدافعت کم ہوجاتی ہے جس کی وجہ سے فرد اکثر مختلف بیماریوں میں مبتلا رہتا ہے۔ زخم ہوجائے تو جلد ٹھیک نہیں ہوتا نہ صرف بڑے بلکہ بچے بھی ذہنی دباؤ کا شکار ہوجاتے ہیں جس کی وجہ سے وہ حادثات کا زیادہ شکار رہتے ہیں۔ مسلسل اور شدید ذہنی دباؤ کی وجہ سے اہم مختلف بیماریوں کا شکار ہوجاتے ہیں۔

**جن میں سے اہم یہ ہے:** دل کے امراض' کینسر' جوڑوں کا درد' دمہ' معدے کی مختلف بیماریوں' خسرہ' السر' خون کا بلند دباؤ' ڈیپریشن' سر درد' تشویش' دہشت کے دورے' شوگر' کمر درد' بے خوابی' گیس' وزن میں کمی' بعض جلدی بیماریاں' کولیسٹرول میں اضافہ' بے جا خوف' عورتوں میں ماہواری سے پہلے ٹینشن' الرجی' نزلہ' دائمی تھکاوٹ' پٹھوں میں تناؤ وغیرہ۔ **علامات:** ذہنی دباؤ کا شکار فرد اکثر سوچوں میں گم رہتا ہے جس کی وجہ سے راستہ چلتے ہوئے اچانک کسی گاڑی کے آگے آجائے گا۔ گاڑی چلاتے ہوئے کسی حادثے کا شکار ہوجائے گا' غیر حاضر دماغی کی وجہ سے راستہ بھول جائے گا۔ اپنی منزل سے آگے چلا جائے گا۔ فرد کی توجہ منتشر اور حافظہ کم ہوجاتا ہے۔ بھوک ختم ہوجاتی ہے' فرد دانت پیستا ہے' مٹھیاں بھینچتا ہے اور ناخن کاٹتا ہے' غصہ میں اضافہ ہوجاتا ہے' فرد بدہضمی اور دستوں کا شکار ہوجاتا ہے' نظام ہاضمہ سست پڑجاتا ہے' طبیعت میں تیزی آجاتی ہے اور جلد مشتعل ہوجاتا ہے۔ جسم کے مختلف حصوں میں درد خصوصاً سر درد' کمر درد اور کمزوری محسوس کرتا ہے' دل کی دھڑکن اور سانس تیز ہوجاتی ہے۔ پیشاب بار بار آتا ہے۔ دل اکثر متلاتا ہے' جلد تھک جاتا ہے' ذاتی احترام اور جنسی کارکردگی میں کمی ہوجاتی ہے۔ فرد اداسی' افسردگی' بوریت' بے کیفی اور بے بسی محسوس کرتا ہے۔ زندگی بے مقصد محسوس ہوتی ہے اور پھر خودکشی کا خیال آتا ہے۔ تنہائی پسند ہوجاتا ہے' ہنسنا اور مسکرانا بھول جاتا ہے۔ مختلف قسم کے خوف' شکوک و شبہات' خدشات اور وہموں کا شکار ہوجاتا ہے۔ طبیعت بے حس' دل کی دھڑکن تیز اور منہ خشک ہوجاتا ہے۔ فرد مستقبل کے بارے میں پریشان رہتا ہے۔ معمولی بات پر پریشان اور نروس ہوجاتا ہے۔ چہرہ پیلا پڑجاتا ہے۔ ڈراؤنے خواب آتے ہیں جن کی وجہ سے بے خوابی کا شکار ہوجاتا ہے یا پھر زیادہ سونے لگتا ہے۔ فرد کی قوت فیصلہ کم ہوجاتی ہے۔ بعض زیادہ سگریٹ پینا شروع کردیتے ہیں۔

**ذہنی دباؤ کی اہم وجوہات:** ناکامی' محرومی' جھنجھلاہٹ' ذہنی کشمکش' محبت میں ناکامی' عزت و احترام میں ایک دم کمی' مایوسی' احساس ندامت' احساس گناہ' کسی پیارے کی وفات' رنج و ملال' تنہائی' مسابقت' بے خوابی اور مسلسل بے آرامی' مذہبی اور نسلی تعصب' ملازمت کی ذمہ داریاں' ناپسندیدہ ملازمت' کاروباری اور معاشی مسائل' میاں بیوی کے جھگڑے' خاندانی ضروریات اور ذمہ داریاں' بچوں کی پرورش اور ان کے تعلیمی مسائل' ڈیپریشن' غیر تسلی بخش جنسی زندگی' گھریلو معاشرتی زندگی اور سسرالی پریشر وغیرہ۔ قدرتی آفات' حادثات' ناقص اور گھٹیا غذا' شور و غل' زیادہ گرمی یا سردی' آمدن میں ایک دم کمی اور بڑھتے ہوئے جرائم وغیرہ۔ **ذہنی دباؤ کا حل:** ذہنی دباؤ کا مقابلہ ذہنی صحت کا ایک بہت اہم مسئلہ ہے' مختلف لوگ مختلف طریقوں سے ذہنی دباؤ کا مقابلہ کرتے ہیں کچھ لوگ شراب میں پناہ ڈھونڈتے ہیں' کچھ دوسرے کسی نہ کسی نشہ آور چیز کا سہارا لیتے ہیں۔ ایک بڑی تعداد سکون آور ادویات کا استعمال کرتے ہیں مگر یہ سب طریقے ذہنی دباؤ کا مقابلہ کرنے کے منفی اور مہلک طریقے ہیں۔ ہم آپ کو مثبت' سودمند اور بہت موثر طریقے بتائیں گے جن کی مدد سے آپ ذہنی دباؤ کا بہتر طور پر مقابلہ کرسکیں گے۔ اہم حل درج ذیل ہیں۔

1۔ اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ کا ذکر ٹینشن اور ذہنی دباؤ کا ایک بڑا علاج ہے۔ 2۔ مراقبہ کرنا' آنکھیں بند کرکے یہ تصور کرنا کہ اللہ کے نور کی بارش میرے اوپر برس رہی ہے اور دل اللہ اللہ کررہا ہے۔ 3۔ دل کی دھڑکن اور بلڈ پریشر کو تیز کرنے والے مشروبات مثلاً کافی چائے' کولا مشروبات اور نمک کا کم استعمال۔ 4۔ مندرجہ ذیل کا زیادہ استعمال: کنو مالٹے' فروٹر ان کا جوس' ٹماٹر' مٹر' مونگ پھلی' انڈے' تازہ سبزیاں' کلیجی' گردے' مچھلی اور گوشت وغیرہ۔ 5۔ ورزش' اچھل کود والی ورزش' جاگنگ' واک' پسندیدہ کھیل وغیرہ۔ 6۔ اچھے دوست کا انتخاب جس کے ساتھ ہر قسم کے مسائل ڈسکس کرسکیں' جو برے وقت میں سہارا دے سکے۔ 7۔ ناسازگار حالات کو بدلنے کی کوشش کرنا اگر حالات نہ بدل سکیں تو ان کو خدا کی رضا سمجھ کر قبول کرلینا: "جو چیز پسند ہے اسے حاصل کرلیں یا پھر جو حاصل ہوجائے اسے پسند کرلیں تو پرسکون ہوجائیں گے" 8۔ غصہ نکالیں اکیلے کمرے میں چیخیں اور چلائیں' دوستوں سے غصے کا ذکر کریں' تصور میں غصہ نکالیں' غصہ والا خط لکھیں' اسکواش' فٹ بال' جاگنگ' باکسنگ اور اس قسم کی دوسری کھیلیں غصہ کو کم کرتی ہیں۔ مشقت والے مفید کام کریں' ایسا کام جس میں ذہن اور جسم دونوں شامل ہوں۔ 9۔ غصہ کی جگہ سے دور چلے جائیں۔ 10۔ ہنسی علاج غم ہے۔ 11۔ کسی دوست سے اپنے جذبات کا کھل کر اظہار کرنا۔ 12۔ عام لوگوں اور ذہنی دباؤ کے افراد شکار کی مدد کرنا۔ 13۔ مناسب رنگوں کا استعمال نیلا رنگ ریلیکس کرتا ہے' سرخ اور پیلا ہیجان خیز رنگ ہیں ان سے بچنا۔ 14 آج کا کام کل پر نہ ڈالیں۔ 15۔ کوئی بھی فرد سارے کام خود نہیں کرسکتا۔ دوسروں کو کام تفویض کریں۔ 16۔ روزمرہ روٹین کے فیصلے ایک وقت میں کرلینا تاہم کبھی کبھار یکسانیت کو توڑ بھی دیں' مثلاً پکایا کیا جائے۔ 17۔ مسئلے کا پہلے سے اندازہ لگائیں پھر اس کی تیاری کرلیں' لیٹ ہونے کے خطرے کی صورت میں وقت سے پہلے روانہ ہوں۔ 18۔ خدا کے ہر کام میں بہتری ہے' اس پر یقین رکھیں۔ 19۔ خوب سن لو کہ صرف اللہ کی یاد (ذکر) ہی سے دلوں کو سکون ہوتا ہے چنانچہ نماز اور دعا سے مدد لیں' نماز پوری توجہ اور مفہوم سمجھ کر پڑھنا۔ 20۔ آرام' نیند' ہفتہ وار اور سالانہ۔ 21۔ لوگوں کو اور اپنے آپ کو معاف کرنا۔ 22۔ خدشات کا خاتمہ 99 فیصد خدشات غلط ہوتے ہیں۔ مسکراہٹ اور شائستگی۔ 23۔ جسمانی تناؤ کم کرنے کیلئے چستی اور پھرتی سے بازوؤں اور ٹانگوں کو جھٹکیں' انگڑائی لیں' لمبے لمبے سانس لیں۔ 24۔ روزانہ ایک منٹ کیلئے کرسی پر اس طرح بیٹھیں کہ آپ کے پاؤں اوپر کمر کے برابر ہوں۔ 25۔ روزمرہ زندگی میں مشکل اور ناپسندیدہ کام پہلے کرنا دوسرے کام آسان محسوس ہوں گے۔ 26۔ ذہنی دباؤ کم کرنے کیلئے روزانہ کچھ وقت ورزش ضرور کریں۔

# مارچ! تازگی، رعنائی اور زیبائی کا شاندار موسم

[illegible]، لاہور

**ماہ مارچ موسم بہار کے آغاز و استقبال کا مہینہ ہے۔ اس مہینے میں اپنے گلستان جسم کے پھولوں یعنی دل، دماغ، جگر اور معدہ جن کو طبی اصطلاح میں اعضائے رئیسہ کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے، پورے غور و التفات سے نگہداشت کریں۔**

سال کے بارہ مہینوں میں کیفیت و بشاشت اور رعنائی و زیبائی کے لحاظ سے جو فوقیت مارچ کو حاصل ہے وہ کسی اور مہینے کو نہیں ہے۔ یہ مہینہ موسم بہار کا نہ صرف آغاز ہے بلکہ بہار کی حلاوت آفرین اور کیف پرور رعنائیوں کے سرود کا بھی زمانہ کہلاتا ہے اور ہر انسان خواہ غریب ہو یا امیر طبع و مزاج میں صرف ایک گونہ مستعدی توانائی اور شبابی کیفیت محسوس کرتا ہے۔ غذائی معمولات جو موسم سرما میں ہر انسان کی عادت ثانیہ بن کر رہ جاتے ہیں۔ اس مہینے کے شروع ہوتے ہی قدرتی طور پر اعتدال و توازن کی جانب مائل ہونے لگتے ہیں۔ لباس میں واضح قسم کا تغیر رونما ہونے لگتا ہے اور سوائے کمزور صحت والے افراد کے ہر تندرست و توانا شخص گرم ملبوسات کو خیرباد کہنے لگتا ہے۔ طبعی انجماد، جسم کا ٹھہراؤ اور ہمہ وقت سرد ہواؤں کے تھپیڑوں سے محفوظ رہنے کا احساس دور ہو جاتا ہے۔ پودوں میں نئی کونپلیں پھوٹتی ہیں۔ شاخوں کی انگڑائیوں میں حسن و شباب کا ایک مسحور کن فطری بانکپن لہراتا ہوا محسوس ہوتا ہے۔ باغوں میں نئے نئے شگوفے پھوٹ کر چشم بینا کیلئے تسکین چشم و دل کی دعوت دیتے ہیں اور حسین گلستان کے ساتھ ساتھ آرزوؤں اور ولولوں کے خیابانوں میں بھی نکہت و رنگ اور راحت کے پھول کھلنے لگتے ہیں۔ قدرت کاملہ کا کوئی کام حکمت و مقصدیت سے خالی نہیں۔ خلاق عالم کی حکمت بالغہ مہکتے ہوئے پھولوں کے اندر جو مشک عنبر کی سی مہک اور ختن جیسی خوشبو پیدا کرتی ہے وہ اشرف المخلوقات کیلئے فی الواقعی پیغام شفا اور نوید صحت کا درجہ رکھتی ہے۔

جس طرح سوکھی اور برہنہ شاخوں کو پتوں اور شگوفوں کی سبز خلعت پہنانے کیلئے موسم بہار کی ضرورت ناگزیر ہے اور چمن زاروں کی تزئین و آرائش کا حسن موسم بہار کے گنگناتے ہوئے لمحوں میں مضمر ہے، بالکل یہی کیفیت ہمارے اور آپ کے جسم کی ہے اور اگر آپ اپنے جسم کی زیب و زینت اور صحت و سلامتی کے آرزومند ہیں تو آمد بہار سے پہلے یعنی مارچ کے شروع ہوتے ہی اس طرف توجہ کریں۔

ماہ مارچ موسم بہار کے آغاز و استقبال کا مہینہ ہے۔ اس مہینے میں اپنے گلستان جسم کے پھولوں یعنی دل، دماغ، جگر اور معدہ جن کو طبی اصطلاح میں اعضائے رئیسہ کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے، پورے غور و التفات سے نگہداشت کریں۔ یاد رکھیے آپ کی اس بروقت اور ہوشمندانہ توجہ سے صرف اعضائے رئیسہ کو ہی فائدہ نہیں پہنچے گا بلکہ اس کے ساتھ ساتھ اعضائے غریبہ کو بھی خاطر خواہ فوائد حاصل ہوں گے۔

ان احتیاطوں اور حفاظتی تدابیر سے اغماض کا نتیجہ ہی ہے کہ اپریل میں بہت سے لوگ خرابی خون اور متعدد جلدی عوارض (بالخصوص بچے) مثلاً خسرہ، موتی جھرہ، لاکڑا کاکڑا، کالی کھانسی، چیچک، فلو، وغیرہ کے عوارض سے دوچار ہوتے ہیں۔ اس قسم کے موسمی عوارض سے محفوظ رہنے کیلئے مندرجہ ذیل احتیاطی تدابیر کرنا بے حد سودمند ثابت ہوگا۔

(1) زیادہ گرم تاثیر والے میوہ جات سے اجتناب کریں۔ (2) رات کو جلد سوئیں اور صبح جلد بیدار ہونے کی عادت ڈالیں۔ (3) ہر قسم کی شیریں غذائیں مثلاً مٹھائی، بالخصوص چینی بہت کم استعمال کریں کیونکہ یہ خون میں فساد و خرابی پیدا کر کے شوگر جیسے موذی مرض کو دعوت دینے کے مترادف ہے۔ (4) پیدل چلنے، صبح کی ہوا خوری اور مناسب ورزش کو اپنا معمول بنائیں۔ پیدل ہوا خوری کا سیدھا طریقہ یہ ہے کہ جلد صبح سورج نکلنے سے ایک ڈیڑھ گھنٹہ پہلے نکل جایا کریں اور اس وقت لوٹا جائے جبکہ دھوپ زیادہ تیز نہیں ہوتی ہو۔ حسب طاقت ایک شخص ایک میل سے پانچ چھ میل تک روزانہ پیدل ہوا خوری کر سکتا ہے۔ آپ دیکھیں گے کہ پیدل ہوا خوری سے آپ کی برداشت بڑھ جائے گی اور پورے نظام جسمانی کو یکساں طور پر یہ فائدہ پہنچے گا کہ اگر کسی مرض کے جراثیم آپ کے جسم کے اندر پہنچ بھی چکے ہوں گے یا جو موسمی رطوبات نظام جسمانی میں بیماریوں کو پالنے والی موجود ہوں گی ان کا اخراج حتمی طور پر عمل میں آجائے گا۔ اگر زمین پتھریلی اور کنکریلی نہ ہو تو ننگے پاؤں پیدل ہوا خوری کرنے سے مطلوبہ نتائج برآمد ہوں گے لیکن مشکل یہ ہے کہ شہروں میں اس طرح پیدل ہوا خوری ممکن نہیں ہے۔ اگر قصبات و دیہات کی ہری اور گھاس والی پگ ڈنڈیوں اور راستوں پر چلنے کا موقع میسر آئے تو یہ سب سے زیادہ مناسب صورت ہے۔ **دوا کی تدابیر:** صبح و شام ایک تولہ خمیرہ گاؤزبان پانچ تولہ عرق گاؤزبان کے ساتھ استعمال کریں۔ یہ استقرار صحت اور ازالہ عوارض کی بہترین تدبیر ہے۔ ایرانی عناب بقدر ایک تولہ لے کر رات کو پاؤ بھر پانی میں بھگو دیں اور صبح کو اس کا مقطر پانی قدرے شہد میں ملا کر استعمال کریں۔ جلدی عوارض اور سینے کے امراض سے محفوظ رہنے کی یہ مناسب دوائی ہے۔

**اس مہینے رونما ہونے والے دیگر عوارض کی تفصیلات کے سدباب کی تدابیر حسب ذیل ہیں۔** **بخار:** اس مہینے میں تغیر موسم کے سبب سے بخار بھی ہو جایا کرتا ہے جو عدم علاج کے باعث بگڑ کر اعضائے رئیسہ اور اعضائے غریبہ میں خلل و فتور کا باعث بنتا ہے اس کی یہ صورت ہے کہ مغز کرنجوہ کا پاؤڈر دن میں چار مرتبہ (شیر خوار بچوں سے لے کر عمر طبعی تک دو رتی سے دو ماشہ تک یعنی حسب العمر) چینی کے نیم گرم جوشاندے کے ساتھ دیں۔

**خسرہ:** یہ ایک متعدی مرض ہے جو عام طور پر بچوں کو لاحق ہو جاتا ہے اور اس میں سہل انگاری اور لاپرواہی کے نتیجہ میں کانوں کے بہرہ ہونے کا شدید خطرہ لاحق ہوتا ہے اور ایسی حالت میں سینہ میں درد پیدا ہو تو یہ نمونیہ کا پیش خیمہ ثابت ہو سکتا ہے۔ بعض اوقات آنکھوں میں بھی اس عارضہ کے باعث خرابی پیدا ہو جایا کرتی ہے۔ ایسی حالت کے پیش نظر بچوں کو کمرے میں لٹائیں اور مناسب علاج اور احتیاط اختیار کریں۔ **کن پیڑے:** یہ بھی ایک متعدی مرض ہے۔ جس میں ابتداء ہی میں کان کے نیچے درد محسوس ہونے لگتا ہے اور دوسرے یا تیسرے روز بخار ہو جاتا ہے۔ درد کے مقام پر ورم نمودار ہوتا ہے۔ جوں جوں یہ ورم بڑھتا ہے نگلنے میں دشواری ہوتی ہے۔ کئی مرتبہ ایسا بھی ہوتا ہے کہ خناق تک نوبت پہنچ جاتی ہے۔ بخار کا درجہ حرارت 101 سے 104 تک پہنچ جاتا ہے۔ ایسی حالت میں ہمیشہ کسی لائق اور تجربہ کار معالج سے رجوع کریں۔ ہنگامی حالت میں مغز کرنجوہ کا پاؤڈر 4 رتی سے ایک ماشہ تک اور چھ ماشہ گل بنفشہ جوشاندہ بنا کر چینی ملا کر نیم گرم، دن میں چار مرتبہ دیں۔

## مخلصین کی آمد تسبیح خانہ میں

قاضی نثار احمد صاحب خطیب مرکزی جامع مسجد گلگت بلتستان۔ رئیس جامعہ اسلامیہ نصرت العلوم 20,21,22 نومبر 2015ء کو ہونے والے عبقری روحانی اجتماع میں تشریف لائے۔ ☆ مولانا عبدالرزاق اسکندر صاحب 2 فروری 2016ء کو تسبیح خانہ لاہور میں تشریف لائے۔ مولانا صاحب کتابوں کے بہت شوقین ہیں اور عملیات کا بہت شوق و ذوق رکھتے ہیں۔ علمی دنیا میں ایک چمکتا ستارہ ہیں۔ ☆ مولانا عبدالرحیم صاحب فاضل دارالعلوم جامعہ بنوریہ سائیٹ کراچی خصوصی طور پر دادو سندھ سے دم میں شریک ہونے کیلئے 27 دسمبر 2015 بروز اتوار تسبیح خانہ لاہور میں تشریف لائے۔ 9

# چھت کے چار کونوں میں پانی چھڑکیں اور آسمانی بلائیں ختم ہوجائیں گی

مندرجہ ذیلی اعمال بزرگان دین اور صالحین کے آزمودہ اور منقول شدہ ہیں جن کے شائع کرنے کا مقصد مخلوق خدا کو تسبیح اور مصلے کے ساتھ غیر شرعی اعمال کے بجائے نوافل وتسبیحات کے ذریعہ جوڑنا ہے۔

**جمادی الاخریٰ کے فضائل:** اسلامی سال کے چھٹے مہینہ کا نام جمادی الاخریٰ ہے۔ اس مہینہ میں وظائف ونوافل پڑھنے کا بیان اس طرح سے ہے۔

**ہر حاجت اور ہر طلب کیلئے:** کسی قسم کی مالی پریشانی ہو یا گھریلو پریشانی ہو یا کوئی رکاوٹیں ہوں تو درج ذیل آیت کا کثرت سے ورد کریں۔ اللہ تعالیٰ آپ کی ہر جائز حاجت کو پورا فرمائیں گے۔

اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ۝ یَااَللّٰہُ یَارَحْمٰنُ

اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ۝ یَااَللّٰہُ یَارَحِیْمُ

**مصیبت کو ٹالنے کیلئے:** درج ذیل آیت کو اٹھتے بیٹھتے نہایت توجہ اور یقین کے ساتھ پڑھیں اللہ تعالیٰ آپ کی تمام مصیبتوں کو ٹال دیں گے۔ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ۝ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ۝ (پارہ 30 سورۃ الم نشرح آیت نمبر 6،5)

**گھر، کاروبار کی خیر و برکت کیلئے:** بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ 786 بار پڑھ کر ہاتھوں پر پھونک ماریں پانی پر بھی تین بار پھونک ماریں جس جس گھر میں رہتے ہیں اس کی خیر و برکت کیلئے تین پھونکیں ماریں اور کاروبار کیلئے دکان یا کارخانہ یا ملازمت والی جگہ کی طرف تین پھونکیں ماریں۔ دم کیے ہوئے پانی سے تھوڑا پانی لیں گھر کی چھت پر چاروں کونوں میں پانی ڈالیں آسمانی بلائیں دور ہوجائیں گی۔ گھر کی دیواروں پر دم کیا ہوا پانی چھڑکیں گھر کے اندر تعویذ دھاگہ نحوست کالا جادو ختم ہوجائے گا۔ انشاء اللہ باقی پانی پینے کیلئے ہے اس سے جسمانی شفاء اور روحانی علاج ہوجائے گا۔ یہ عمل انتہائی یقین کے ساتھ چند ماہ مستقل کریں تمام مسائل حل ہوجائیں گے۔

**جائز حاجات پوری ہوں گی:** پہلی شب نماز مغرب کے بعد پندرہ مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے، ایک مرتبہ معوذتین پڑھے اور سجدے میں جا کر تیس مرتبہ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ کہہ کر نہایت توجہ و یکسوئی سے بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے، انشاء اللہ تعالیٰ جو بھی جائز حاجت ہوگی وہ پوری ہوگی۔ اس کے علاوہ پہلی رات کو نماز عشاء کے بعد دو رکعت نفل نماز پڑھے اور جو جتنا بھی قرآن پاک پڑھ سکتا ہو پڑھے۔ نماز وغیرہ سے فارغ ہوکر بکثرت استغفار اور درود پاک پڑھے۔

**تقرب الٰہی کیلئے: نوافل:** جمادی الاخریٰ کی پہلی شب کو بزرگان دین نے یہ بھی بتایا ہے کہ بارہ رکعت نفل نماز دو دو رکعت کر کے ادا کرے، اس کے علاوہ نماز عشاء کے بعد چار رکعت نفل نماز اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں تیرہ مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے۔ بفضل باری تعالیٰ قرب الٰہی نصیب ہوگا۔

**مفلسی اور تنگدستی سے نجات کیلئے: دسویں شب:** اس ماہ کی دسویں شب کو بارہ رکعت نفل نماز اس طرح سے دو دو رکعت کر کے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ قریش پڑھے اور نماز سے فراغت کے بعد ایک مرتبہ سورۂ یوسف تلاوت کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ اس کی مفلسی اور تنگدستی دور ہوجائے گی۔ سارا سال آفات و بلیات سے محفوظ رہے گا تنگی و عسرت نہ آئے گی۔

**ثواب عظیم کیلئے: اکیسویں شب:** جمادی الاخریٰ کی اکیسویں رات سے اس ماہ کی آخری شب تک روزانہ بلاناغہ نماز عشاء کے بعد بیس رکعت نفل نماز دو دو رکعت کر کے اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک ایک مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بہت ثواب حاصل ہوگا۔

## اللہ کی قدرت

اللہ وہ ہے جو وہیل نامی مچھلی کو روزانہ سمندر میں 33 ٹن گوشت کھلاتا ہے جبکہ ایک ٹن میں 29 من ہوتے ہیں اور 33 ٹن میں 924 من ہوتے ہیں۔ ایک من میں چالیس کلو ہوتے ہیں۔ سبحان اللہ! تو پھر ہم صرف دو وقت کی روٹی کیلئے اتنا پریشان کیوں ہوتے ہیں صرف اور صرف اللہ سے مانگو جو دیتا ہے خوشی اور کہتا نہیں کسے سے جو رب سے نہیں مانگتا وہ سب سے مانگتا ہے اے اللہ پاک اس پیغام پہنچانے والے پڑھنے والوں کو کسی کا محتاج نہ کرنا۔ (فرزانہ حسین، کھوئیاں)

## بواسیر بھی ٹھیک اور قبض بھی ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم آپ کا ماہنامہ عبقری اور درس نہایت شوق سے پڑھتے اور سنتے ہیں۔ آپ نے ایک مرتبہ درس میں بتایا تھا کہ اگر بواسیر ہو تو باتھ روم کی دعا پڑھیں۔ مجھے یہ مسئلہ ہوا تو میں نے باتھ روم کی دعا اپنا معمول بنالیا۔ میری بواسیر بھی ٹھیک ہوگئی اور قبض تھی وہ بھی بالکل ختم ہوگئی۔ (عائشہ، ڈاہرانوالہ)



# ماہانہ روحانی محفل

روحانی محفل ہر کر روحانیت وامن میں اجتماعی نہیں ہوتی ہر فرد اپنے مقام پر رہتے ہوئے کرے

اس ماہ کی روحانی محفل 9 مارچ بروز بدھ عصر تا مغرب 19 مارچ بروز ہفتہ 12 بجکر 7 منٹ سے لیکر 1 بجکر 17 منٹ تک 28 مارچ بروز پیر صبح 10 بجے سے 11 بجکر 25 منٹ تک فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ پڑھیں۔ یہ ذکر، بھکاری بن کر، خلوص دل، درد دل، توجہ اور اس یقین کے ساتھ کہ میرا رب میری فریاد سن رہا ہے اور سوفی صد قبول کر رہا ہے۔ پانی کا گلاس سامنے رکھیں اور اس تصور کیساتھ پڑھیں کہ آسمان سے ہلکی ہلکی روشنی آپکے دل پر ہلکی بارش کی طرح برس رہی ہے اور دل کو سکون چین نصیب ہو رہا ہے اور مشکلات فوری حل ہو رہی ہیں۔ وقت پورا ہونے کے بعد دل و جان سے پوری امت، عالم اسلام اور غیر مسلموں کے ایمان کیلئے پوری دنیا میں امن کی دعا اپنے لیے اور اپنے عزیز و اقارب کیلئے دعا کریں۔ پورے یقین کے ساتھ دعا کریں۔ ہر جائز دعا قبول کرنا اللہ تعالیٰ کے ذمے ہے۔ دعا کے بعد پانی پر تین بار دم کر کے پانی خود پئیں۔ گھر والوں کو بھی پلا سکتے ہیں۔ انشاء اللہ آپکی تمام جائز مرادیں ضرور پوری ہونگی۔

ہر محفل کے بعد 11 روپے صدقہ ضرور کریں

(نوٹ: 1۔ روحانی محفل کے درمیان اگر نماز کا وقت آجائے تو پہلے نماز ادا کی جائے اور بقیہ وقت نماز کے بعد پورا کیا جائے۔ اگر اسی وقت یہ وظیفہ روزانہ کرلیں تو اجازت ہے مستقل بھی کرنا چاہیں تو معمول بنا سکتے ہیں۔ ہر مہینے کا ورد مختلف ہوتا ہے اور خاص وقت کے تعین کے ساتھ ہوتا ہے۔ بے شمار لوگوں کی مرادیں پوری ہوئیں۔ ناممکن ممکن ہوئیں۔ پھر لوگوں نے اپنی مرادیں پوری ہونے پر خطوط لکھے آپ بھی مراد پوری ہونے پر خط ضرور لکھیں۔ (ایڈیٹر: حکیم محمد طارق محمود عفا اللہ عنہ)

## روحانی محفل سے فیض پانے والے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ سے پچھلے سات سال سے منسلک ہوں اس رسالے نے مجھے نئی زندگی دی ہے خاص کر روحانی محفل کے کرنے سے مجھے میرا اجڑا گھر دوبارہ مل گیا۔ اب میں اپنی مختصر کہانی بیان کرتی ہوں کہ جب سے شادی ہوئی مجھ پر مصیبتوں کے پہاڑ ٹوٹ پڑے میرا خاوند مجھ سے بہت نفرت کرتا وہ کہتے کہ تم چلتی پھرتی مجھے جیسی ہو بات طلاق تک پہنچ چکی تھی ایک غلط فہمی کی وجہ سے وہ مجھ سے دور ہو گئے تھے وہ سمجھتے کہ میں ذہنی طور پر ٹھیک نہیں ہوں مجھے دیکھ کر کہتے کہ تو مصیبت ہے جو میرے سر آپڑی ہے میرے (باقی صفحہ نمبر 37 پر)

بینائی ہمیشہ محفوظ: بینائی کو قائم رکھنے کیلئے اس کے جوشاندہ یا بادیان سبز کے پانی میں سرمہ کو کھرل کر کے آنکھوں میں رات سوتے وقت ایک ایک سلائی لگانے سے بہت فائدہ ہوتا ہے۔

# خواجہ خدا بخش خیرپوری کے مستند روحانی وظائف

اگر کسی کو نسیان یعنی بھول چوک کا مرض ہو تو اس کیلئے ہر فرض نماز کے بعد تیرہ مرتبہ یہ آیت پڑھے۔ رب زدنی علما اور گیارہ مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے ٹوپی اتار کر اپنے سر پر پھیرے۔ قَالَ رَبِّ اشْرَحْ لِي صَدْرِي وَيَسِّرْ لِي أَمْرِي وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّن لِّسَانِي يَفْقَهُوا قَوْلِي

## سیلان الرحم

بعض عورتوں کو سیلان الرحم کی شکایت ہوتی ہے اور حیض کے علاوہ استحاضہ کا خون آتا ہے جس سے عورت کی صحت بری طرح متاثر ہوتی ہے۔ اس کیلئے یہ عمل بہت کارآمد اور مفید ہے۔ زیتون کا ایک کلو تیل لے کر اول گیارہ مرتبہ درود شریف اس کے بعد گیارہ سو مرتبہ سورۂ والتین پڑھیں اور آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر اس زیتون کے تیل پر دم کر کے رکھ لیں اور روزانہ صبح ناشتہ کے وقت روٹی پر چپڑ کر یا ڈبل روٹی یا توس پر لگا کر کھائیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ سیلان کا مرض جاتا رہے گا۔

## ماہواری کم یا درد کے ساتھ آنا

اگر کسی عورت کو ماہوار کم آتی ہو یا تکلیف اور درد کے ساتھ آتی ہو یا بال گرنے کی شکایت ہو یا کمر میں درد رہتا ہو یا ہاتھ پاؤں کی ہتھیلیاں جلتی ہوں تو اس کیلئے یہ عمل مجرب ہے۔ ایک کلو سوکھا کھوپرا لے لیں۔ اول گیارہ بار درود شریف اس کے بعد سورۂ ملک ایک سو تیس مرتبہ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھ کر اس کھوپرے پر دم کریں۔ اس کے بعد کھوپرے کو کاٹ کر چھوٹے ٹکڑے کر لیں۔ روزانہ رات کو ایک پاؤ گائے کے دودھ میں دو کھوپرے کا ٹکڑا بھگو دیں۔ صبح کو منہ دھو کر نہار منہ کھوپرے کا ٹکڑا کھا کر دودھ پی لیں۔ گائے کے گوشت اور گرم چیزوں کے کھانے سے پرہیز کریں۔ گرم چیزیں یہ ہیں: گائے کا گوشت، مچھلی، انڈا، مرغی، بینگن، آم کا اچار وغیرہ۔ یہ کھوپرا مسلسل تین ماہ استعمال کریں اور ماہواری کے ایام میں کھوپرا استعمال نہ کریں۔ کھوپرا پاک حالت میں کھانا ہے اگر ناپاک حالت ہے تو پہلے غسل کر کے پاک ہو جائے پھر استعمال کرے انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی تمام شکایات دور ہو جانی شروع ہو جائیں گی۔

## کتے کے کاٹ لینے سے زہر کا اثر ختم

اگر پاگل کتا کسی کو کاٹ لے اور اس کا مناسب علاج نہ کیا جائے تو وہ شخص بھی کتے کی طرح بھونکنے لگتا ہے اور لوگوں کو کاٹ لے تو وہ بھی پاگل ہو جاتے ہیں۔ لہٰذا اس کا فوری علاج کرانا چاہیے۔ اسی کے ساتھ ساتھ یہ عمل بھی کرے تاکہ کتے کے کاٹے کا زہر اثر نہ کرے۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ کتے کے زہر کا اثر ختم ہو جائے گا۔ وہ عمل یہ ہے۔ زعفران کو عرق گلاب میں گھول کر اس سے کسی نئے برتن میں یہ حروف باوضو لکھے اور روغن زیتون (زیتون کے تیل) سے دھو کر اس مریض کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ کتے کا زہر ختم ہو جائے گا۔ مجرب عمل ہے۔ وہ حروف یہ ہیں:۔

ا ب ج ا ع ہ د باب اللہ

## نسیان اور بھول چوک کا مرض ختم

اگر کسی کو نسیان یعنی بھول چوک کا مرض ہو تو اس کیلئے ہر فرض نماز کے بعد تیرہ مرتبہ یہ آیت پڑھے۔ رب زدنی علما اور گیارہ مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کر کے ٹوپی اتار کر اپنے سر پر پھیرے۔ قَالَ رَبِّ اشْرَحْ لِي صَدْرِي وَيَسِّرْ لِي أَمْرِي وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّن لِّسَانِي يَفْقَهُوا قَوْلِي (طٰہٰ 25،26،27،28)

## سحر و جادو، بندش کا اثر ختم کرنا

اگر کسی آدمی یا عورت پر یا بچے، بچی پر جادو کرا دیا گیا ہو جس کے سبب وہ بیمار رہتے ہوں یا ان پر جادو کے سبب پاگل پن طاری ہو گیا ہو تو اس کیلئے یہ آیات باوضو ایک چینی کی پلیٹ بغیر پھول والی پر لکھے اور ایک پانی کا مٹکا اس بارش کے پانی کا لے جو پہاڑ پر برسا ہو یعنی ایک مٹکا لے جا کر بارش کے دوران پہاڑ پر رکھ دے وہ بارش کے پانی سے بھر جائے تو اٹھا کر گھر لے آئے اور یہ مٹکا اس حالت میں لائے کہ لاتے وقت لانے والے کو کوئی نہ دیکھے۔ اسی طرح ایک مٹکا پانی اس کنوئیں سے بھر کر لائے جو بیکار اور ویران پڑا ہو۔ جمعہ کے دن سات درختوں سے ایک ایک پتہ ہرا لے کر آئے۔ درخت ایسے ہوں جن کے پھل ابھی تک کھائے نہ گئے ہوں، دونوں مٹکوں کے پانی کو ملا کر ساتوں پتے اس میں ڈال دیں اور نہر یا سمندر یا تالاب یا جھیل کے کنارے لے جا کر دونوں پاؤں لٹکا کر اس پلیٹ والی آیت کو اس مٹکے والے پانی سے دھو کر مٹکے والا پانی اپنے سر کے اوپر ڈونگے بھر بھر کر ڈالنا شروع کر دے۔ جب سب پانی اپنے جسم پر بہا لے تو دوسرے کپڑے پہن کر گھر آ جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل سے سحر، جادو، بندش کا عمل ختم ہو جائے گا۔ وہ آیات یہ ہیں:۔ فَلَمَّا جَاءَ السَّحَرَةُ قَالَ لَهُم مُّوسَىٰ أَلْقُوا مَا أَنتُم مُّلْقُونَ ○ فَلَمَّا أَلْقَوْا قَالَ مُوسَىٰ مَا جِئْتُم بِهِ السِّحْرُ إِنَّ اللَّهَ سَيُبْطِلُهُ إِنَّ اللَّهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِينَ ﴿یونس 80،81﴾

## حاسدوں سے حفاظت

اگر کوئی شخص اپنے ماحول، پڑوسی، ساتھ کام کرنے والوں، دوست، احباب، رشتہ داروں سے تنگ ہو اور وہ اسے ستاتے اور پریشان کرتے ہوں تو اس کیلئے روزانہ بعد نماز مغرب یا بعد نماز عشاء باوضو ایک سو بار یہ دعا پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ظالموں سے جلد نجات حاصل ہوگی۔ وہ دعا یہ ہے:۔

رَبَّنَا أَخْرِجْنَا مِنْ هَٰذِهِ الْقَرْيَةِ الظَّالِمِ أَهْلُهَا وَاجْعَل لَّنَا مِن لَّدُنكَ وَلِيًّا وَاجْعَل لَّنَا مِن لَّدُنكَ نَصِيرًا ﴿النساء ۷۵﴾

## علم میں برکت اور اضافہ کیلئے

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ وہ علم میں زیادہ سے زیادہ آگے بڑھے وہ بہت بڑا اور معتبر عالم دین بنے تو اس کیلئے اساتذہ کی خدمت اور ان کا ادب و احترام کرنے کے ساتھ ساتھ یہ دعا روزانہ کسی بھی نماز کے بعد اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف اور درمیان میں ایک سو بار یہ دعا پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ علمائے کرام اور اہل علم میں ممتاز عالم دین شمار ہوگا۔ یہ دعا دنیاوی علوم کیلئے بھی پڑھی جا سکتی ہے۔ وہ دعا یہ ہے:۔

رب زدنی علما۔

## مرہم سیاہ مجرب

ھوالشافی: سندھور چار تولہ، تلوں کا تیل دس تولہ، نیلا تھوتھا ایک ماشہ۔ تلوں کے تیل کو ایک لوہے کی کڑاہی میں ڈال کر کوئلوں کی آگ پر رکھیں جب خوب گرم ہو جائے تو سندھور ڈال دیں، جوش آنے پر دوا ابل کر باہر آنے کو ہوگی، پھر اس کو اتار لیں۔ پھر دوبارہ جوش دیں اسی طرح بار بار کریں۔ جب دوا سیاہ رنگ کی ہو جائے تو نیلا تھوتھا کو باریک سفوف بنا کر اس سفوف کو کڑاہی میں ڈال دیں اور دوا کو اتار لیں، ٹھنڈا ہونے پر ایک سلاخ لے کر سیاہ مرہم کو ہلاتے رہیں۔ سیاہ مرہم تیار ہے۔ اب موٹے کپڑے کے گول گول پھاہے بنالیں، حسب ضرورت پھاہے پر لگا کر پھوڑے پر لگا دیں۔ یہ پھاہا پھوڑے کو گلا کر پھوڑ دے گا اور گندا مواد باہر نکل جائے گا۔ دو تین بار کے عمل سے ہر قسم کا پھوڑا ٹھیک ہو جائے گا۔ (نصر اللہ خان، کلور کوٹ)

لاعلاج بیماری میں مبتلا مریض خود پڑھے: اگر کوئی شخص لاعلاج بیماری میں مبتلا ہوگیا ہو تو اسے چاہیے کہ سارا دن خود سورۃ انبیاء کی آیت نمبر 83 کو کھلا پڑھے۔ انشاء اللہ شفا نصیب ہوگی۔

# کیلا دوا بھی، غذا بھی اور حیرت انگیز شفا بھی

ماریہ تیمر، کوئٹہ

**خشک کیلے کا سفوف یعنی آنا دستوں اور پیچش کیلئے بہترین غذائی دوا ہے۔ دست پیچش اور سنگرہنی کی شکایت میں کیلا دہی کے ساتھ ملا کر کھانے سے فائدہ ہوتا ہے۔ اگر دہی میں تھوڑی سی زعفران بھی شامل کر دی جائے تو بہت تیزی سے فائدہ ہوتا ہے۔**

کیلا سارا سال پاکستان میں دستیاب ہوتا ہے۔ کیلے کے درخت کے تنے پر بکل کے پرت ہوتے ہیں۔ ان پتوں سے ہی پتے نکلتے ہیں۔ اس درخت میں پتوں کے علاوہ کوئی شاخ نہیں ہوتی۔ کیلا غذائیت سے بھرپور ہوتا ہے اس میں کیلشیم میگنیز یم فاسفورس' گندھک' فولاد اور آئیوڈین خاصی مقدار میں ہوتی ہے۔ اس میں وٹامن اے' وٹامن بی' وٹامن سی بکثرت موجود ہوتے ہیں۔ حیاتین ج کی موجودگی کے باعث یہ دانتوں کے امراض کیلئے بے حد مفید ہے۔ کیلے میں پروٹین اور چربی کم مقدار میں ہوتی ہے لیکن نشاستہ کافی مقدار میں ہوتا ہے جس کی وجہ سے یہ جسم کو توانائی فراہم کرتا ہے۔ کیلوں کی کئی اقسام ہیں بعض کیلوں میں بیج بالکل نہیں ہوتے اور بعض میں بیج بہت زیادہ مقدار میں ہوتے ہیں۔ بعض اقسام کے کیلے اگرچہ کافی بڑے ہوتے ہیں لیکن ان کا ذائقہ خوشگوار نہیں ہوتا بلکہ پھیکے پھیکے ہوتے ہیں جبکہ بعض اقسام کے کیلے بہت خوشبودار اور خوش ذائقہ ہوتے ہیں۔ طبی اعتبار سے کیلا گوناگوں خوبیوں کا حامل ہے۔ یہ کئی امراض میں مفید ہے۔ خشک کیلے کا سفوف یعنی آنا دستوں اور پیچش کیلئے بہترین غذائی دوا ہے۔ دست پیچش اور سنگرہنی کی شکایت میں کیلا دہی کے ساتھ ملا کر کھانے سے فائدہ ہوتا ہے۔ اگر دہی میں تھوڑی سی زعفران بھی شامل کر دی جائے تو بہت تیزی سے فائدہ ہوتا ہے۔ بعض لوگ جسمانی اعتبار سے بہت کمزور ہوتے ہیں اور ان کا جسم دبلا پتلا ہوتا ہے۔ اگر ایسے افراد کچھ عرصے تک مسلسل دودھ میں کیلا پھینٹ کر صبح و شام پئیں تو رفتہ رفتہ ان کا بدن بھاری ہونے لگتا ہے۔ اس غذائی نسخے میں یہ خوبی ہے کہ اس کے استعمال سے جسم غیر ضروری طور پر موٹاپے کا شکار نہیں ہوتا کیونکہ کیلے میں چربی بہت کم ہوتی ہے۔ کمزور بچوں کیلئے کیلا بہترین غذا ہونے کے ساتھ ساتھ بہترین دوا بھی ہے۔ جن بچوں کی شیر خوارگی کے دور سے کیلا کھلایا جاتا ہے وہ بہترین صحت کے مالک اور خوب موٹے تازے ہو جاتے ہیں۔ کمزور اور لاغر بچوں کو اگر روزانہ دو گلاس دودھ کے ہمراہ دو کیلے کھلائے جائیں تو ان کی لاغری ختم ہو جاتی ہے۔ بچوں کے علاوہ کمزور ہاضمے والے اشخاص کیلئے بھی کیلا بہت مفید ہے۔ کیلے کے درخت کے تمام حصے دوا کے طور پر استعمال کیے جاتے ہیں۔ مثلاً کیلے کی جڑ، چھلیاں، پتے اور پھل وغیرہ۔ خشک کھانسی اور بلغمی کھانسی میں کیلے کے خشک پتے کو جلا کر تھوڑا سا نمک شامل کر کے چبانے سے کھانسی کو فائدہ ہوتا ہے۔ کیلے کی پختہ پھلی کھانے سے عورتوں کا مرض سیلان الرحم (لیکوریا) ختم ہو جاتا ہے۔ نکسیر کی شکایت میں کیلے کے تنے کا رس سنگھانے سے فائدہ ہوتا ہے۔ یہ رس پلانے سے پیشاب جل کر آنے کی شکایت ختم ہو جاتی ہے۔ چہرے کی جھائیاں اور داغ دھبے ختم کرنے کیلئے کیلے کے گودے کے ساتھ خربوزے کے بیج پیس کر چہرے پر لگائے جاتے ہیں اس آمیزے کو چند دن تک لگانے سے چہرے کا رنگ نکھر جاتا ہے اور داغ دھبے ختم ہو جاتے ہیں۔ قدیم طبی کتب کے مطابق سانپ کیلے کے درخت کے قریب ہرگز نہیں آتا، بجز ایک خاص قسم کے سانپ کے کہ جو سبز رنگ کا ہوتا ہے اور مخصوص علاقوں میں پایا جاتا ہے۔ کیلے کے درخت خواہ کتنے ہی گھنے جھنڈ کی صورت میں ہوں ان میں سانپ نہیں آتا۔ اس کی وجہ غالباً یہ ہے کہ کیلے کے درخت میں سانپ ہلاک کرنے والا کوئی جز پایا جاتا ہے۔ اگر کسی شخص کو سانپ کاٹ لے تو فوراً کیلے کے درخت کے تنے سے تازہ رس نکالیں اور اس رس کے دو پیالے پلا دیں۔ سانپ کے کاٹے کیلئے یہ مجرب علاج ہے۔ اگرچہ یہ رس بدمزہ ہوتا ہے لیکن اس کے پیتے ہی زہر کا اثر تیزی سے زائل ہونے لگتا ہے۔ یہ رس پیشاب کی جلن کو بھی ختم کرتا ہے۔ جن بچوں کی نشوونما سست ہو اور جسم کمزور ہو انہیں کیلے کو مکئی کے بھٹے کی طرح آگ پر سینک کر بھون کر کھلانے سے وہ موٹے تازے ہوتے ہیں۔ کیلا دودھ میں ملا کر یا گھی میں فرائی کر کے کھانے سے جسم میں توانائی پیدا ہوتی ہے اور کمزوری ختم ہوتی ہے۔

## ٹراؤٹ مچھلی کو جاننے والے متوجہ ہوں!

محترم قارئین! ادارہ عبقری کو ٹراؤٹ مچھلی کے کانٹے چاہئیں جن احباب کے پاس ہوں وہ فوری طور پر دفتر ماہنامہ عبقری بھجوائیں۔ یہ کانٹے اکثر کھانے والے یا شمالی علاقہ جات کے ہوٹلوں سے مل جاتے ہیں۔ مخلصین ضرور توجہ کریں۔ اطلاع کیلئے اس نمبر پر صرف میسج کریں۔ 0343-8710009۔ نوٹ: اگر کسی کے پاس اس کے فائدے ہوں تو ضرور لکھیں ادارہ آپ کا مشکور ہوگا۔

اس ماہ کا نورانی مراقبہ

# مراقبے سے علاج

**مراقبے کے جب کمالات کھلیں گے تو حیرت کا انوکھا جہان اور مشکلات کا سو فیصد حل خود آپ کو حیرت زدہ کر دے گا۔**

Meditation یعنی مراقبہ جہاں ازل سے روحانیت کی ترقی اور مشکلات کے حل کا علاج رہا ہے وہاں جدید سائنس نے اسے امراض کا یقینی علاج بھی قرار دیا ہے۔ ہزاروں تجربات کے بعد عبقری کے قارئین کے لئے مراقبے سے علاج پیش خدمت ہے۔ سوتے وقت اگر باوضو اور پاک سوئیں تو سب سے بہتر ورنہ کسی بھی حالت میں صرف 10 منٹ بستر پر بیٹھ کر بلا تعداد اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ ورد کریں' اول و آخر 3 بار درود شریف پڑھیں پھر لیٹ جائیں۔ جس مرض کا خاتمہ یا الجھن کا حل چاہتے ہوں اس کو ذہن میں رکھ کر یہ تصور کریں کہ "آسمان سے سنہرے رنگ کی روشنی میرے سر سے سارے جسم میں داخل ہو کر اس مرض کو ختم یا الجھن کو حل کر رہی ہے اور اس وظیفے کی برکت سے میں سو فیصد اس پریشانی سے نکل گیا/گئی ہوں" یہاں تک کہ اس تصور کو دہراتے دہراتے نیند آجائے۔ شروع میں تصور بناتے ہوئے آپ کو مشکل ہوگی لیکن بعد میں آپ پر جب اس کے کمالات کھلیں گے تو حیرت کا انوکھا جہان اور مشکلات کا سو فیصد حل خود آپ کو حیرت زدہ کر دیگا۔ مراقبے کے بعد کی کیفیات فوائد اور انوکھے تجربات ہمیں لکھنا نہ بھولیں۔

## مراقبہ سے فیض پانے والے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں پچھلے آٹھ سال سے مسلسل مراقبہ کر رہی ہوں' ابھی پچھلے دنوں کی بات ہے جب مراقبہ کرنے بیٹھی تو یوں محسوس ہوا کہ جیسے کوئی بجلی سی گزر گئی بہت خوشی محسوس ہوئی' مسرت کے جذبات لیے بیٹھی تھی دیکھتی کیا ہوں کہ خانہ کعبہ کے سامنے بیٹھی ہوں اور نور رحمت کی بوچھار میرے اوپر پڑ رہی ہے اور میں خوب نہا رہی ہوں' کبھی چہرہ اوپر کی طرف کر رہی ہوں' کبھی چہرہ نیچے کی طرف کر رہی ہوں' ایک نور کی چادر تنی ہے تو آسمان سے آ رہی ہے' میرا دل پہلے ڈرا ہوا تھا پھر ایک اچانک ایک بزرگ کو دیکھا انہوں نے اشارہ کیا کہ دوبارہ چلی جاؤ' میں پھر دوبارہ خوشی سے دوڑی اور خانہ کعبہ کے سامنے آئی' پھر خوب رحمت الٰہی کی پھوار میں نہائی جس میں بیٹھ کر اللہ سے بہت زاری کر رہی ہوں۔ پھر میری آنکھ کھل گئی۔ اس سے اگلے دن مراقبہ میں عشاء کے بعد بیٹھی تو کیا دیکھتی ہوں کہ میں اپنے آپ کو طواف سے حجر اسود کے سامنے پاتی ہوں' حجر اسود کے خوب بوسے لے رہی ہوں اور مقام ابراہیم کے پاس کھڑی ہو کر حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا واسطہ دے کر بھی دعائیں کر رہی ہوں۔ (ف،ر)

# قارئین کے طبی اور روحانی سوال صرف قارئین کے جواب

**اللہ پر یقین:** محترم قارئین السلام علیکم! مجھے یہ بات کرتے ہوئے شرم آرہی ہے مگر جو حقیقت ہے میں وہ بیان کررہا ہوں کہ مجھے ہر پل ایسے خیالات آتے ہیں کہ جیسے (نعوذ باللہ) اللہ ہم سب کا رب نہیں! اس طرح کے الٹے الٹے خیالات آتے ہیں جن کی وجہ سے میں سخت ڈپریشن کا شکار ہوچکا ہوں۔ سکون بالکل نہیں ہے ان خیالات سے نجات کیلئے مجھے کوئی عمل بتائیں۔ میں عمر بھر شکرگزار رہوں گا۔ (ج،ش)

جواب: محترم بھائی! آپ کا مرض خدائے تعالیٰ کی ذات پر یقین کرنے سے ہی ٹھیک ہوجائے گا۔1۔ تو آپ تلاوت کریں' تھوڑی کریں' جب تک دل لگا رہے' یقین سے کریں۔ پانچ وقت نماز پڑھیں' یہ سب اس لیے کریں کہ اللہ کی رضا ہے اس لیے کریں کہ تمام زندگی کے کوششوں کیلئے جو توانائی مجھے چاہیے اس کیلئے یہ ایندھن ہے بلکہ سکون کا سانس ان نماز و تلاوت سے کھینچ کر آپ کو زندگی میں لگادے گا۔ یہ تو تصوراتی یقین ہے۔ اس کیلئے دو ہی دن کی مشق سے آپ کو عمل کا یقین آجائے گا۔ پھر تلاوت و نماز کو کچھ اس طرح سے ادا کریں کہ گویا عملی طاقت نصیب ہورہی ہے۔ محنت آپ کو کرنا ہوگی۔ آپ کو چاہیے کہ اللہ کو اس کے اسماء مبارک کے ساتھ بھکاری بن کر پکاریں ساتھ ترجمہ بھی پڑھیں' یہ اور بھی زیادہ موثر ہوگا۔ اندر کا انسان اٹھ کھڑا ہوگا اور زندگی آسان ہوجائے گی۔ (ج،م)

**گناہوں سے چھٹکارا:** محترم قارئین! میں اپنے والدین کا اکلوتا بیٹا ہوں مجھ سے چھوٹی دو بہنیں ہیں۔ میرے والد کی ایک دکان ہے' مجھے آج سے تین سال پہلے وہ دکان پر بٹھایا کرتے تھے۔ اس وقت میں دکان سے پیسے اٹھاتا اور فضول خرچیوں میں اڑا دیتا تھا لیکن وہ پیسے زیادہ نہیں ہوتے تھے۔ اس وجہ سے میرے ماں باپ مجھ پر اعتماد نہیں کرتے اور اگر میرے ابو اپنے سامنے پیسے رکھ کر بیٹھے ہوں اور میں گھر میں موجود ہوں تو اٹھاتے ہوئے دوبارہ گنتے ہیں اور پھر جیب میں ڈالتے ہیں۔ میں گناہوں کی طرف بھی جلد مائل ہوجاتا ہوں' قارئین! کوئی حل بتائیں کہ اپنے والدین کا اعتماد پھر سے حاصل کرسکوں اور میرے تمام مسائل حل ہوجائیں۔ (م،ا،ر)

جواب: آپ ہر نماز کے بعد دو انمول خزانہ نمبر ایک اور سارا دن دو انمول خزانہ نمبر دو کھلا پڑھیں۔ انشاء اللہ آپ کے تمام مسائل حل ہوجائیں گے۔ (دو انمول خزانہ آپ کو ہر ایک عبقری سے مل جائے گا۔) (شاکر' لاہور)

**ذہنی بے سکونی کا شکار:** گزشتہ دس سالوں سے ذہنی بے سکونی کا شکار ہوں' اوہام اور پریشان خیالات کی بھرمار رہتی ہے۔ کوئی نہ کوئی بات سوچتے رہنا عادت بن گیا ہے' وضو کے دوران وہم کا غلبہ رہتا ہے' دعا مانگتے وقت وہم اور وسوسے آتے ہیں پورہ چہرہ اور کان چھائیوں سے بھرے پڑے ہیں۔ آنکھوں کے سامنے چھلے اور سیاہ نقطے آتے ہیں۔ جسمانی اور نسوانی امراض بھی لاحق ہیں۔ ذہنی سکون اور چھائیوں سے نجات چاہتی ہوں' چاہتی ہوں سدا خوش رہوں۔ (ز۔ چکوال)

جواب: محترم بہن! آپ سورۂ قصص کی آیت نمبر 24 باوضو کثرت سے سارا دن پڑھیں۔ پانچ وقت کی نماز پڑھیں۔ صبح فجر کے بعد باپردہ گھر کی چھت یا صحن میں کھلی ہوا میں چہل قدمی کریں اور زور زور سے سانس لیں۔ اپنے دسترخوان پر تازہ پھلوں اور سبزیوں کو زیادہ جگہ دیں۔ پانی زیادہ سے زیادہ پئیں۔ انشاء اللہ کچھ ہی عرصہ میں آپ کے مسائل حل ہونا شروع ہوجائیں گے۔ (عدنان شاہ' کراچی)

**کمزوری اور بے اولادی:** قارئین! میرا مسئلہ یہ ہے کہ میری شادی کو عرصہ 6 سال ہوچکے ہیں میری اولاد نہیں' میں بچپن میں غلط صحبت میں پڑ گیا' جس کی وجہ سے میرے جسم میں کمزوری بہت زیادہ ہے' اہلیہ کے حقوق ادا نہیں کرسکتا جس کی وجہ سے بہت پریشان رہتا ہوں۔ اس وجہ سے گھر میں ہر وقت لڑائی جھگڑا رہتا ہے۔ قارئین میرا گھر جہنم بن چکا ہے' میں بہت زیادہ پریشان ہوں' براہ مہربانی میرے مرض کا کوئی علاج جلد از جلد بتائیں۔ شکریہ! (ج،خ۔ لاہور)

جواب: اس کا یقینی اور حتمی علاج یہ ہے کہ آپ کی قوت ارادی کمزور ہے۔ آپ کو اسے بیدار کرنا چاہیے' انسان کا ایک فطری سوء مزاج یہ ہے۔ خیالات پر قابو پانا اور توجہ کو بٹانا بھی مفید ہے۔ غیرضروری گوشت خوری سے پرہیز کریں' متوازن غذا کھایئے۔ ورزش اور جسمانی محنت کے ساتھ کوئی تعمیری مشغلہ بھی اپنایئے۔ یہ ٹوٹکہ اپنایئے: بھنے ہوئے چنے ایک کلو پیس کر ایک ڈبہ میں محفوظ کرلیں تین چمچ بڑے رات کو کھانے کے ایک گھنٹہ بعد ایک گلاس نیم گرم دودھ میں دو چمچ شہد ملا کر ساتھ کھائیں۔ (محمد اعظم مغل' لاہور)

**پاؤں کی ناگوار بو:** محترم قارئین! میرے ساتھ مسئلہ یہ ہے کہ میں بند جوتے نہیں پہن سکتا' جب بھی جوتے اتارتا ہوں اتنی ناگوار بو آتی ہے کہ کمرے میں بیٹھے سب اٹھ کر باہر چلے جاتے ہیں' میں بار بار پاؤں دھوتا ہوں' مگر بدبو نہیں جاتی۔ اس وجہ سے میں بہت زیادہ پریشان ہوں' براہ مہربانی میری اس الجھن کا جلد کوئی موثر حل بتایئے۔ (اورنگزیب' ملتان)

جواب: اورنگزیب بھائی! آپ کسی پنساری سے 20 روپے کا ''ماجو'' خرید لیں' ماجو گول گول بیر سے ہوتے ہیں' ان کو کوٹ کر سفوف بنالیں اور درمیانے سائز کے کیپسول بھرلیں۔ ایک کیپسول صبح ایک شام پانی سے کھالیں۔ انشاء اللہ آپ کے پاؤں کی ناگوار بدبو مہینے بیس دن بعد بالکل ختم ہوجائے گی۔ فوری حل کیلئے ایک ایک چٹکی سفوف ماجو صبح کے وقت جوتوں میں چھڑک لیں اور جرابیں کالی استعمال کریں تاکہ جرابوں پر نشان ظاہر نہ ہوں۔ فائدہ ہونے پر میرے مرحوم والدین کے حق میں دعا کردیں۔ (طارق محمود' ساہیوال)

**کمزور نظر:** قارئین السلام علیکم! میری عمر 25 سال ہے' میرا مسئلہ یہ ہے کہ میری دور کی نظر تقریباً نوفیصد کمزور ہوچکی ہے' میں اس وجہ سے بہت پریشان ہوں' براہ مہربانی کوئی شرطیہ عینک توڑ نسخہ یا وظیفہ تجویز فرمایئے گا' جنتوں کا فائدہ ہوگا۔ (اکبر ایاز' گوجرانوالہ)

جواب: حوالشافی: ایک خاص حلوہ جس کا مقصد صرف اور صرف نظر کی کمزوری دور کرنا ہے۔ بچے بڑے تمام کھاسکتے ہیں' بہت ہی لذیذ اور مقوی دماغ ہے۔ اجزاء: گاجریں ایک کلو' گائے کا خالص دودھ ایک لیٹر' دیسی گھی ایک سو پچاس گرام' مصری حسب ذائقہ' بادام ایک سو پچاس گرام (میٹھے والے)' پستہ ایک سو پچاس گرام' کشمش ایک سو پچاس گرام' زعفران ایک چوتھائی چائے کا چمچ۔ بنانے کی ترکیب: گاجروں کو دودھ میں پکا کر اچھی طرح خشک کرلیں' پھر گھی ڈال کر بھون لیں تمام میوہ جات ڈال دیں اور چھوٹے چھوٹے حصوں میں تقسیم کرلیں اور روزانہ دن میں تین بار کھائیں' عینک توڑ' رنگ بھی صاف اور قد بھی بڑھے گا۔

## ''سنت نبوی ﷺ اور جدید سائنس'' جلد پنجم کی تیاری اور قارئین کی توجہ

''سنت نبوی ﷺ اور جدید سائنس'' حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی سب سے پہلی کتاب ہے۔ عالم بھر میں مقبول ہوئی' لاکھوں کی زندگیاں بدلیں' جلد پنجم کی تیاری کیلئے مواد انٹرنیٹ، کتاب، رسالے یا اخبار میں کہیں بھی ہو ضرور بذریعہ ڈاک یا میل بھیجیں۔ قیامت تک کیلئے کتاب کی شکل میں آپ کا صدقہ جاریہ ہوگا۔ امید ہے اسے اپنی اولین فرصت میں توجہ دیں گے۔

بخار سے ہونے والی حلقی دور: سونف کا سفوف ٹھنڈے پانی کے ساتھ پھانکنا بخار میں ہونے والی تلی کو روک دیتا ہے اور معدے کی سوزش کو دور کرتا ہے۔

# جسمانی بیماریوں کا شافی علاج



## طبی مشورے

توجہ طلب امور کے لئے پتہ لکھا ہوا جوابی لفافہ ہمراہ ارسال کریں اور اس پر مکمل پتہ واضح ہو۔ جوابی لفافہ نہ ڈالنے کی صورت میں جواب ارسال نہیں کیا جائیگا۔ لکھتے ہوئے اضافی گوند یا ٹیپ نہ لگائیں سٹیپلرز پن استعمال نہ کریں۔ رازداری کا خیال رکھا جائے گا۔ صفحے کے ایک طرف لکھیں۔ نام اور شہر کا نام یا مکمل پتہ اور اپنا موبائل فون نمبر خط کے آخر میں ضرور تحریر کریں۔

**بڑا پیٹ:** میرا مسئلہ یہ ہے کہ بچے کی پیدائش کے بعد پیٹ بہت بڑھا ہوا ہے، دوائیاں بھی لیں مگر ٹھیک نہیں ہوا، براہ مہربانی کوئی نسخہ تجویز کریں، بڑھا ہوا پیٹ ٹھیک ہوجائے۔ (بریرہ، نوشہرو فیروز)

مشورہ: ایک گھنٹہ صبح شام تیز واک کریں، اس میں کچھ دیر برسک واک بھی کریں۔ غذا کے بعد جوارش کمونی کبیر دس گرام دوپہر رات کو کھائیں۔

**دل کی تیز دھڑکن:** میری عمر 65 سال ہے، میری صحت اچھی ہے فوج سے ریٹائرڈ ہوں، صبح وشام کی سیر میری زندگی کا حصہ ہے، مگر اب کچھ دنوں سے میرے دل کی دھڑکن تیز ہونے لگی جس سے میں گھبرا جاتا ہوں، دو تین مرتبہ دل کے ہسپتال میں مکمل چیک اپ بھی ہوا مگر کوئی نقص نہیں ملا۔ ڈاکٹروں نے نارمل کہہ کر فارغ کردیا، میری زندگی کے معمولات سن کر ڈاکٹر بڑے حیران ہوتے ہیں اور کہتے ہیں کہ آپ کو دل کی بیماری ہو ہی نہیں سکتی مگر لگتا ہے کہ ہوگئی ہے۔ اب ان کی سمجھ میں کچھ نہیں آتا نہ مشینیں کچھ بتاتی ہیں اس لئے آپ کو زحمت دی ہے۔ (ناخدا، کراچی)

مشورہ: ایک سیب سائز درمیانہ رنگ سرخ مگر ایسا سرخ کہ جیسے اس پر خون نچوڑ آگیا ہو اور خون چاروں طرف بلکہ ہر طرف سے سیب پر بہہ کر نیچے آرہا ہو، کسی بڑے سپر سٹور میں دیکھیں، امید ہے مل جائے گا، یہ ایک سیب تازہ لے کر صاف پانی سے دھو کر چھلکے سمیت کچل دیں اور کپڑے میں نچوڑ کر رس نکال کر پی لیں۔ مشین میں بھی رس نکال سکتے ہیں، ایک ماہ تک روزانہ یہ عمل کریں ان شاء اللہ فائدہ ہوگا۔

**ہاتھ کانپتے ہیں:** میری عمر تقریباً 44 سال ہے جب کوئی چیز اٹھاتا ہوں تو میرے دونوں ہاتھ کانپتے ہیں لکھائی بہت مشکل سے کرتا ہوں، چائے کی پیالی دونوں ہاتھوں میں لے کر پیتا ہوں کیونکہ ایک ہاتھ سے نہیں پکڑی جاتی اور دونوں ہاتھوں میں کمزوری محسوس کرتا ہوں، یہ مسئلہ مجھے تقریباً 20 سال سے ہے اور دن بدن بڑھ رہا ہے، مجھے بھوک بھی کم لگتی ہے۔ (ابرار احمد۔ ملتان)

مشورہ: معجون راحت المومنین چھ گرام صبح وشام کھائیں، تین ہفتے کے بعد دوبارہ لکھیں۔

**ناک سے کیڑے:** بیٹا صحت مند ہے لیکن پچھلے چند ماہ سے ہم ایک پریشانی میں مبتلا ہیں بیٹے کی ناک میں سے کیڑے نکلتے ہیں، وحشت الگ ہوتی ہے اور لوگوں کی موجودگی میں شرمندگی کا سامنا الگ کرنا پڑتا ہے، ڈاکٹروں نے جواب دے دیا ہے، اگر آپ کے پاس کوئی علاج ہو تو تجویز کریں۔ (ام کامران، ساہیوال)

مشورہ: جناب! اللہ تعالیٰ نے ہر مرض کا علاج رکھا ہے، آپ مندرجہ ذیل چیزیں استعمال کرائیں، کافور، کمیلہ، ایلوا زرد، 3,3 ماشہ، آڑو کے پتوں کا پانی اور اگر مل سکیں تو شریفہ کے پتوں کا پانی ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ ان سب کو ڈیڑھ تولہ روغن تارپین میں حل کریں اور 4 قطرے ناک کے اندر صبح وشام ٹپکائیں اور منہ نیچا کرلیں، انشاء اللہ 2 دن میں ناک سے تمام کیڑے خارج ہوجائیں گے۔

**میرا گلا خراب ہے:** نماز پڑھاتا ہوں تو آواز بیٹھ جاتی ہے، مجھے کوئی مستقل حل بتائیں۔ (ج، ر)

مشورہ: مندرجہ ذیل اشیاء لے کر گوند ملا کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں اور صبح وشام 3,3 گولیاں چوسیں مغز بادام، چلغوزہ 10,10 گرام، انیسوں، سونف، ملٹھی کاست، گوند کیکر 5,5 گرام، مصری 5 تولہ (60 گرام) ان کی گولیاں نہ صرف بند گلے کو کھولتی ہیں بلکہ آواز کو سریلا بناتی ہیں، قاری حضرات اور نعت خوانوں کیلئے بہت مفید ہیں۔

**اسہال کی تکلیف:** مجھے اسہال کی پرانی تکلیف ہے، انہیں روکنے کیلئے کوئی آسان سا نسخہ بتائیں۔ (کاشف، لاہور)

جواب: دہی کی لسی لے کر اس میں 3 مرتبہ لوہے کے ایک چھوٹے سے ٹکڑے کو گرم کرکے بجھاؤ، دہی اور یہ لسی مریض کو پلادیں، دن میں 3 مرتبہ پینے سے 3 دن میں اسہال ٹھیک ہوجائیں گے۔

**پیشاب کے ساتھ قطرے:** میری عمر 26 سال ہے اور مجھے پیشاب کے ساتھ قطرے آتے ہیں، بہت علاج کرایا مگر فائدہ نہ ہوا کوئی مجرب المجرب علاج بتائیں۔ (زمان، ملتان)

جواب: پیشاب میں قطرے آنا بہت عام بیماری ہے ہمارے ہاں اکثر نوجوان اس مرض میں مبتلا ہیں اس مرض کیلئے بے شمار نسخہ جات استعمال کیے جاتے ہیں لیکن کوئی بھی کارگر ثابت نہیں ہوا، میرے خیال میں علاج اگرچہ مہنگا ہے لیکن بے حد موثر ہے۔ جوارش زرعونی 100 گرام، جوارش جالینوس 100 گرام، معجون فلاسفہ 100 گرام، کشتہ زمرد 5 گرام، کشتہ بیضہ مرغ 5 گرام، ان سب اشیاء کو ملا کر صبح وشام نہار منہ آدھا آدھا چمچ ایک ماہ استعمال کریں۔ بفضل ربی شفائے کاملہ ہوگی۔

**برص کے داغ:** میرے جسم پر برص کے داغ ہیں اور یہ داغ مسلسل بڑھ رہے ہیں۔ (زردیا خان)

جواب: برص اور دیگر جلدی امراض کیلئے یہ نسخہ مجھے ایک پروفیسر صاحب نے عنایت فرمایا تھا، وہ اس کو صدہا مریضوں پر آزما چکے ہیں تاحال میں نے اس کو نہیں آزمایا، چاکسو اور بابچی 10,10 تولہ ہم وزن باریک پیس کر رکھ لیں اور صبح وشام بعد از غذا چائے والا چمچ 3 ماہ استعمال کریں انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔

**یورک ایسڈ کی شکایت:** مجھے یورک ایسڈ کی شکایت ہے، پاؤں میں درد رہتا ہے، ڈاکٹری علاج کروا رہا ہوں۔ (بلال احمد، ایبٹ آباد)

مشورہ: بلال صاحب آپ صرف دو چیزیں لے لیں، ایک تو لہسن 20 تولہ اور دوسرا صبر 10 تولہ ان دونوں کو ملا کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں اور رات سوتے وقت 2 گولیاں نیم گرم دودھ سے لیں، ایک ماہ کا استعمال کافی ہے۔

**گلٹیوں کا علاج:** میرے جسم میں مختلف جگہوں پر 6,5 گلٹیاں ہیں، کچھ تحلیل ہوئیں لیکن اور بن گئیں بعض لوگ مجھے ڈراتے ہیں کہ یہ کینسر کی گلٹیاں ہیں، براہ کرم حکمت علاج سے مطلع فرمائیں۔ (ج، ش)

مشورہ: دھانسہ، مجیٹھ، نمک اور ہلدی لے کر ہم وزن باریک پیس لیں اور صبح وشام بعد غذا 1,1 گرام دودھ کے ساتھ لیں، اگر کینسر کا یقین ہے تو ان میں خارخسک اور کنڈیاری بیج دور کردہ بھی ان کے ہم وزن ملا کر ڈیڑھ ڈیڑھ گرام یہ دوا لے لیں۔

**گھٹنوں میں درد:** مجھے گنٹھیا کی شکایت ہے، گھٹنوں میں شدید درد ہوتا ہے کوئی ایسا علاج بتائیں جس سے شفا ہوجائے۔

مشورہ: موم اور نشادر ہم وزن ملا کر چنے کے برابر گولی بنالیں اور 3 ہفتے صبح وشام 1,1 گولی بعد غذا کھائیں، رات کو سوتے وقت آک کے پتے کو سرسوں کے تیل سے چپڑ کر گھٹنے سے باندھ لیں اور صبح کھول دیں۔

### قد بڑھ سکتا ہے دیر کیسی؟

قارئین! میں ہمیشہ آپ کے تجربات ومشاہدات کی قدردانی کرتا ہوں۔ آپ کے پاس کوئی روحانی، طبی یا کوئی ٹوٹکہ قد بڑھانے کیلئے ہو تو ضرور لکھیں۔ آپ کا صدقہ جاریہ اور احسان ہوگا۔ ایڈیٹر منتظر رہے گا! آپ نے ہمیشہ میری درخواست کی قدردانی کی اپنا تجربہ یا کسی سے مستند سنا ہو تو ضرور لکھیں!

قسط نمبر 6

# میری زندگی کیسے بدلی؟

قارئین! حضرت جی کے درس، بالخصوص (تحریری کارڈ) سے بے شمار، سننے سے لاکھوں کی زندگیاں بدل رہی ہیں۔ نئی بات یہ ہے کہ درس کے ساتھ اسم اعظم پڑھا جاتا ہے جہاں درس چلتا ہے وہاں گھریلو الجھنیں حیرت انگیز طور پر ختم ہو جاتی ہیں آپ بھی درس سنیں خواہ تھوڑا سنیں روزانہ آپ کے گھر گاڑی میں ہر وقت درس ہو۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! سب سے پہلے آپ کیلئے، آپ کے خاندان کیلئے، قیامت تک آنے والی نسلوں کیلئے، آپ کے اس سفر اور کام کیلئے جو اللہ کیلئے کر رہے ہیں اور آپ کے ذریعے اللہ کی طرف جانے والوں کیلئے بہت سے بھی زیادہ ساری دعائیں۔ اللہ آپ کو قیامت تک آباد رکھے اور آپ کی نسلوں کیلئے خیر و عافیت عطا فرمائے۔ محترم حضرت حکیم صاحب! حوا کی ایک 21 سالہ بیٹی ہوں، جو اپنے نفس کے جال میں پھنسی ہوئی اور اس جال سے نکلنے کا طریقہ تو حضور نبی کریم ﷺ نے بتایا لیکن اس کا استعمال کرنا آپ کے درس سے مجھے ملا اور اللہ کی رحمت سے آپ کی ذات امید بن کر ملی۔ مجھے حسرت ہی رہی کہ اپنا حال کسی کو سناؤں۔ میں سات سال کی تھی کہ بیمار ہوئی اور کافی علاج کے بعد اللہ نے صحت دی۔ مگر اس کے ساتھ جسم میں ایک اور تکلیف شروع ہوگئی میری دائیں ٹانگ میں ایک گلٹی سی بن گئی جس میں وقتاً فوقتاً شدید درد ہوتا لیکن جھجک کی وجہ سے کسی کو بتا نہیں سکی۔ اپنی سگی بہن کو بھی نہیں۔ اسی طرح وقت گزرتا رہا اور مجھے حیض آنا شروع ہوگئے لیکن نارمل نہیں تھے۔ میں نے کبھی کبھار اپنی بڑی بہن کو یہ تکلیف بتائی لیکن انہوں نے توجہ نہ دی۔ میں شروع سے ہی بہت سلم سمارٹ اور خوبصورت تھی پتا معلوم کیوں میرے دماغ میں یہ بات بیٹھ گئی کہ میری کسی کیلئے کوئی اہمیت نہیں اور جب میری تکلیف میں گھر والوں نے مدد نہ کی تو آہستہ آہستہ میری نفسیات متاثر ہونے لگی اور میں گھنٹوں اکیلی بیٹھ کر اپنے آپ سے باتیں کرتی اور نفسیاتی مریض بننے لگی۔ میں اللہ اور اس کے حبیب ﷺ کو بالکل نہیں جانتی تھی، کبھی کبھار نماز پڑھ لیتی۔ اکثر میرے ابو مجھے کہتے کہ شیشے کے سامنے کھڑی ہوکر کس سے باتیں کرتی ہو، تب مجھے اپنی اس عادت سے بھی خوف آنے لگا اور گھٹن اور بڑھنے لگی۔ عمر ایسی تھی جو توجہ مانگتی تھی پھر جب سکول سے نکل کر کالج میں گئی اور باہر کا ماحول دیکھا تو گھر والوں کی بے توجہی کی وجہ سے قدم بھٹک گئے اور میں غلط راہوں کی مسافر بن گئی۔ انہی غلط راہوں پر چلنے کی وجہ سے میں ایک بار بہت بڑی مصیبت میں پھنس گئی۔ ایک مرتبہ رات کو اپنی پریشانی کو لے کر چھت پر بے چینی سے ٹہل رہی تھی کہ بارش شروع ہوگئی اور میں بارش میں بھیگ رہی تھی اور ساتھ مجھے رونا آ گیا کہ اچانک بارش میں بھیگتے ہوئے دل سے آواز آئی کہ سجدے میں چلی جا، میں سجدے میں گئی اور نامعلوم مجھے کیا ہوا اور میں خوب روئی، ادھر بارش تیز سے تیز ہو رہی تھی اور ادھر میں بھی خوب رو رہی تھی اور اللہ سے معافی مانگ رہی تھی بارش کے پانی اور آنسوؤں کے ساتھ ہی میری پریشانی بھی کہیں بہہ گئی اور جب میں اٹھی تو بالکل مطمئن تھی۔ چند دن بعد اللہ نے میری مصیبت بھی ٹال دی۔ اسی طرح کالج کا دور بھی ختم ہوا۔ پھر ایک کتاب ملی اس میں کلمہ طیبہ کا ورد شروع کیا، کچھ دن ہی پڑھا کہ گھر والوں نے اس پر اعتراض کیا کہ ہر وقت تسبیح پر کیا پڑھتی ہو میں جو پڑھتی تھی لکھ لیتی تھی۔ انہوں نے ڈانٹا کہ ایسے بلاوجہ وظیفے نہیں پڑھتے، میں پھر بھٹکی اور ذکر چھوڑ دیا اور پھر تنہائی کے گناہوں کی طرف راغب ہوگئی کیونکہ یہ گناہ چھپ کر کرتی تھی اس پر ڈانٹ نہیں پڑتی تھی۔ گناہوں کا راستہ پھر بھولا اور مزید بھٹکی، ایک سکول میں جاب کی اور وقت گھر سے باہر گزرا، میں سمجھی کہ اب پرسکون ہو جاؤں گی لیکن اس بات کا بالکل بھی ادراک نہیں تھا کہ گناہ میں سکون نہیں اصل سکون تو اللہ کے ذکر میں ہے۔ ٹانگ کی تکلیف بدستور قائم تھی اور گلٹی کا سائز بھی بڑا ہو رہا تھا۔ شدید درد ایک دم اٹھتا، کچھ دن ہوتا پھر رک جاتا، 2008ء میں مجھے گورنمنٹ جاب ملی اور میں اپنے آبائی گھر واپس آ گئی۔ پانچ ماہ بعد میری منگنی ہوگئی، مجھے بس اطلاع دی گئی کہ تمہاری بات پکی ہوگئی ہے دو ماہ بعد تمہاری شادی ہے۔ 2009ء میں میری شادی ہوگئی، اپنی نئی زندگی کا آغاز مطمئن ہوکر کیا کہ اب تکلیفیں ختم ہو جائیں گی مگر نہیں! شادی کی پہلی رات ہی شوہر نے کہا کہ میں شادی کے قابل ہی نہیں، تم جانا چاہتی ہو تو چلی جاؤ۔ مگر میں نے گھر والوں کی خوشی خاطر یہ ظلم بھی برداشت کیا، جب تین ماہ بعد میری ٹانگ میں پھر درد شروع ہوا تو میں اپنے شوہر کو بتایا کہ مجھے اس طرح کافی عرصے سے تکلیف ہے تو شوہر کو بہانہ مل گیا اس نے صرف گلٹی کی وجہ سے مجھے گھر بھیج دیا کہ اس کے ماں باپ کے گھر کی بیماری ہے وہی ٹھیک کروائیں جب ٹیسٹ ہوئے تو ڈاکٹر نے کہا کہ تشویش کی بات نہیں صرف چھوٹے سے آپریشن سے یہ ٹھیک ہو جائے گا مگر میرے شوہر نے مزید الزامات لگا کر مجھے طلاق دے دی۔ اسی دوران میں نے فیس بک استعمال کرنا شروع کردی، پھر ایک لڑکے کے ایس ایم ایس آنے شروع ہوگئے لیکن میں اب اس گناہ میں نہیں جانا چاہتی تھی، وہ بھی شاید میری تقدیر کا حصہ بننا چاہتا تھا، باز نہ آیا، میں نے بھی اس سے بات شروع کردی، مجھے ویسے بھی توجہ چاہیے تھی، میں بھی اس کی طرف مائل ہوگئی میں نے اس سے کہا کہ ہماری شادی نہیں ہو سکتی مگر وہ نہ مانا اور کہا کہ میں سب کو منا لوں گا۔ جب اس کے اور میرے گھر والے نہ مانے تو اس نے کہا کہ ہم کورٹ میرج کر لیتے ہیں۔ میں گھر والوں کے رویے سے تنگ تو تھی لیکن اس بات سے انہیں تکلیف نہیں دینا چاہتی تھی۔ ایک رات اپنی دادی کے گھر تھی، رات ایک بجے کے بعد میری آنکھ کھلی، ٹائم دیکھنے کیلئے موبائل اٹھایا، ساتھ ہی فیس بک چیک کی، عبقری کے نام سے ایک وظیفہ تھا، اچھا لگا، نیچے ویب سائٹ تھی، میں نے ایسے ہی اوپن کرلی جب کھلی تو میری آنکھیں کھلی کی کھلی رہ گئیں۔ یہ راستہ تو میری منزل کا تھا۔ یہ وہ دنیا تھی جس کی مجھے تلاش تھی میگزین پڑھا، وظائف شروع کیے، جس میں ایک پسند کی شادی کا بھی تھا لیکن ساتھ ہی لکھا تھا کہ وظائف کیلئے پانچ وقت کی نماز ادا کریں اور گناہوں سے بچیں۔ میں نے کافی کچھ موبائل میں ڈاؤن لوڈ کیا اور واپس آ گئی۔ نو دن کا وظیفہ تھا، جو شروع کیا، ساتھ ہی نماز پڑھتی اور ہر وقت آپ کے درس سنتی۔ وظیفے سے پسند کی شادی تو نہ ہوئی مگر پسند کا راستہ مل گیا، یہ راستہ میری منزل کی طرف جاتا تھا۔ اسی لڑکے سے فون پر بات کرتی وہ کورٹ میرج پر بضد تھا۔ والدین سے بات کی تو سخت ناراض ہوئے اور کہا کہ دنیا ادھر سے ادھر ہو جائے شادی نہیں ہونے دیں گے اور میں خاموش ہوگئی۔ میرا دل ایک مرتبہ پھر ٹوٹا تو اللہ نے مجھے اپنی طرف بلا لیا اور دل سے آواز آئی کہ اب راستہ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے درس سے ہو کر (باقی صفحہ نمبر 37 پر)

## میری زندگی کیسے بدلی؟

قارئین!! اگر آپ کے اردگرد معاشرے میں کوئی ایسا ہی بھٹکا ہوا خدا کا بندہ یا بندی سیدھے راستے پر آگئی ہے تو آپ ضرور ضرور اس کے راہ راست پر آنے کا مکمل واقعہ لکھ کر ایڈیٹر عبقری کو بھیجیں۔ آپ کی لکھی ہوئی تحریر مکمل نام پتہ اور جگہ تبدیل کرکے لکھی جائے گی۔ عبقری رسالہ ہر مکتبہ فکر کے ہاں پڑھا جاتا ہے کیا معلوم آپ کی لکھی ہوئی تحریر سے کوئی اندھیری غلیظ گلیوں کو چھوڑ کر نورانی اعمال پر آجائے اور یہ آپ اور آپ کی نسلوں کیلئے صدقہ جاریہ بن جائے۔

# خاندانی تعویذ، درود اور دعا آزمائیں! مشکلات بھاگ گئیں

میرے دل سے دعا نکلی ”یا اللہ! حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی ایڑیوں میں شفاء عطا فرما“ یقین جانیے! شاید ایک نہیں تو دو دنوں میں ہی میرا اپنا درد ختم ہو گیا اور آج تک کبھی محسوس نہیں ہوا کہ مجھے کبھی ایڑی میں درد ہوا تھا۔

پچھلے سال عیدالفطر کے دنوں کی بات ہے کہ میرے بائیں پاؤں کی ایڑی میں درد شروع ہو گیا' درد اتنا زیادہ ہوتا تھا کہ نماز میں تشہد کی حالت میں بیٹھنے سے بھی بہت تکلیف محسوس ہوتی تھی اور ہر وقت چلنا پھرنا بھی دشوار محسوس ہوتا تھا۔ میں نے اللہ پاک سے شفاء مانگنی شروع کر دی کیونکہ جانتا تھا کہ میڈیسن سے اس درد کا علاج نہیں ہوسکتا۔ ایک دفعہ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم نے درس میں دعا کی قبولیت کے چند اوقات کا تذکرہ فرمایا تھا جن میں سے ایک لمحہ وہ بھی تھا جب نماز سے پہلے تکبیر کہنے والا ”قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوۃُ۔ قَدْ قَامَتِ الصَّلٰوۃُ“ کہہ رہا ہوتا ہے اور فرمایا تھا کہ مکبر کے یہ الفاظ کہتے کہتے دل ہی دل میں جو دعا مانگی جائے فوراً قبول ہوتی ہے اور یہ حقیقت ہے۔ اسی طرح ایک مرتبہ درس روحانیت و امن کے بعد تسبیح خانہ لاہور میں جو مجالس مجددی ہوتی ہے اس میں حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم نے فرمایا تھا کہ جب میں نیند پوری نہ کروں اور زیادہ دیر جاگتا رہوں تو پھر میری ایڑیوں میں درد شروع ہو جاتا ہے چونکہ اس وقت مجھے بھی ایڑی میں درد ہو رہا تھا لہٰذا جب پتہ چلا کہ محترم حضرت حکیم صاحب کو کتنی تکلیف ہوتی ہوگی۔ اس لیے میں نے اپنے درد کو بھلا کر حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے درد کی شفاء مانگنی شروع کر دی اور جونہی تکبیر کہنے والا درج بالا الفاظ پر پہنچا میرے دل سے دعا نکلی ”یا اللہ! حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی ایڑیوں میں شفاء عطا فرما“ یقین جانیے! شاید ایک نہیں تو دو دنوں میں ہی میرا اپنا درد ختم ہو گیا اور آج تک کبھی محسوس نہیں ہوا کہ مجھے کبھی ایڑی میں درد ہوا تھا۔ اس واقعے سے مجھ پر دو باتیں کھلیں۔ ایک تو وہ حدیث کہ بندہ جب کسی کی غیر موجودگی میں اس کیلئے دعا مانگتا ہے تو دائیں کندھے پر بیٹھا ہوا ایک فرشتہ کہتا ہے آمین! الٰہی پہلے اسے عطا فرما (جو دعا مانگ رہا ہے) اور دوسری بات یہ کھلی کہ واقعی تکبیر کے ان الفاظ کے پڑھتے وقت بندہ جو بھی دعا دل ہی دل میں مانگے وہ قبول ہوتی ہے۔ الحمدللہ! میری تو فوراً قبول ہوئی اور لفظ بہ لفظ قبول ہوئی۔ اللہ پاک حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو ہر طرح کی عافیت اور شفاء عطا فرمائے اور ان کی نسلوں کو سدا فتنوں سے بچائے۔ آمین! (محمد عثمان بشیر، شرقپور)

## آزمودہ تعویذ، درود اور دعا سے ہر مسئلہ حل

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں رسالہ عبقری پچھلے آٹھ سال سے پڑھ رہا ہوں' اس میں بہت سے آزمودہ نسخہ جات و وظائف میں نے آزمائے ہیں۔ اکثر لوگوں کو بتاتا رہتا ہوں اُن کو خوب فائدہ ہوتا ہے۔ میرے پاس ایک خاندانی تعویذ' درود شریف اور دعا ہے۔ اس تعویذ سے ہمارے بہت سے دوسرے افراد کے بھی مسائل حل ہوئے ہیں۔ میرے پاس جب بھی کوئی آتا ہے اور کہتا ہے کہ ہمیں کوئی تعویذ دے دیں' بچے رو رہے ہیں یا کوئی بیمار ہے یا فلاں کام ہے تو میں ان کو درج ذیل تعویذ لکھ کر دے دیتا ہوں اور الحمدللہ وہ کام ہو جاتا ہے۔ تعویذ اس طرح ہوتا ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ﴿۱﴾ لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ﴿۱﴾ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَ الصَّيْفِ ﴿۲﴾ فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ﴿۳﴾ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۙ وَّ اٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ﴿۴﴾ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ۔

اے اللہ! میرے گناہوں کی نحوست ان پر نہ ڈال اور ان کا مسئلہ حل فرما اے میرے رب! (نوٹ: جب تعویذ لکھیں گے تو بغیر اعراب کے لکھیں گے۔)

## بھیڑ کی خارش کا بہترین نسخہ

اکثر لوگوں نے بھیڑیں رکھی ہوتی ہیں اور ان کو خارش کا مسئلہ ہوتا ہے۔ خارش کر کر کے ان کے بال بھی اتر جاتے ہیں۔ مکھی کے بیٹھنے کی وجہ سے کیڑے پڑنے کا خطرہ ہوتا ہے جس کیلئے بہترین نسخہ حاضر خدمت ہے۔ ھوالشافی: ریڈیو والا ایک سیل یا گھڑی والے تین سیل استعمال شدہ لیں اور ان کو توڑیں سیل کے اندر بالکل درمیان میں ایک سکہ ہوتا ہے وہ نہیں بلکہ اس کے ارد گرد ایک سیاہ مادہ ہوتا ہے وہ نکال لیں اور سرسوں کے تیل کے اندر ملا کر خارش والی جگہ پر لگا دیں۔ ایک سے دو دفعہ لگانے سے ہی خارش ختم ہو جائے گی اور نئے بال بھی آجائیں گے۔ آزما کر دیکھیں اور بندہ کو دعا میں یاد رکھیں۔ (محمد مصعب یٰسین، جہانیاں)

مولانا وحید الدین خاں

# رکاوٹیں زینہ ہیں

اسباب کی فراوانی آدمی کے اندر بے فکری پیدا کرتی ہے اور اسباب کی کمی سے آدمی کے اندر فکرمندی کا جذبہ ابھرتا ہے۔

26 مئی 1987ء کو شہر کے اخبارات نے اپنے پہلے صفحہ پر جو خبریں نمایاں طور پر دیں ان میں سے ایک خبر وہ تھی جو شہر کے سینئر سیکنڈری سکول سرٹیفکیٹ امتحان سے متعلق تھی۔ اس امتحان میں جن طالب علموں نے ٹاپ کیا ان میں اکثریت لڑکیوں کی ہے۔ اخبارات کے نمائندوں نے ان ٹاپ کرنے والے طلباء و طالبات سے ملاقات کر کے ان کا انٹرویو لیا اور اس کو باتصویر خبر کے طور پر شائع کیا۔ ان ممتاز طالب علموں کے حالات میں ایک نہایت سبق کی بات تھی۔ اکثر ٹاپ کرنے والوں میں مشترک طور پر یہ بات پائی گئی کہ وہ خوش حال گھرانوں سے تعلق رکھنے والے نہ تھے۔ درحقیقت ان میں سے کچھ طالب علموں کو سخت رکاوٹوں کا سامنا کرنا پڑا کیونکہ غریب گھرانوں کا فرد ہونے کی وجہ سے ان کے پاس لکھنے پڑھنے کیلئے مناسب جگہ نہ تھی' کتابیں بہت کم تھیں۔ مزید یہ کہ شور وغل ان کے ذہن کو منتشر کرتا رہتا تھا۔ تاہم وہ ان عوامل کو پار کر گئے اور اپنے دل چسپی کے مضمون میں امتیازی نمبر حاصل کیا۔

اسباب کی فراوانی آدمی کے اندر بے فکری پیدا کرتی ہے اور اسباب کی کمی سے آدمی کے اندر فکرمندی کا جذبہ ابھرتا ہے۔ اسباب کی فراوانی آدمی کو بے عملی کی طرف لے جاتی ہے اور اسباب کی کمی کے مسئلہ سے دوچار ہو۔ رکاوٹیں آدمی کیلئے زینہ ہیں۔ بشرطیکہ وہ ان کو زینہ کے طور پر استعمال کر سکے۔

## میری والدہ مرحومہ کا بتایا چمکدار، خوشبودار نسخہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میری والدہ مرحومہ کے دو آزمودہ نسخہ جات قارئین عبقری کی نذر ہیں: دانتوں کی صفائی کیلئے لیموں کو نچوڑنے کے بعد اس کے چھلکے کے اندرونی طرف نمک لگا کر دانتوں پر استعمال کریں۔ اس سے دانت انتہائی چمکدار ہو جاتے ہیں۔ پسینہ کی بدبو کیلئے پھٹکڑی (جو ہر پنسار سٹور سے باآسانی دستیاب ہوتی ہے) پانی میں ڈال کر اس پانی سے نہائیں یا نہانے کے بعد پھٹکڑی کا ٹکڑا لے کر بغلوں میں استعمال کریں۔ آپ کے بدن سے کبھی بھی پسینے کی بدبو نہیں آئے گی۔ یہ نسخہ جات میرے بھی آزمودہ ہیں۔ ان شاء اللہ بھرپور افاقہ ہوگا۔ (شاہد بلال، ہری پور)

بچوں کی کمزوری دور: کمزور بچوں کی کمزوری کو دور کرنے کیلئے نیم گرم دودھ میں دیسی انڈہ کو پھینٹ کر اس میں ایک تولہ شہد ملا کر بچوں کو پلانا ازحد مفید ہے۔

# اپنے پھولوں کو جنسی تشدد سے بچائیں

**خاموشی اس جرم کو مزید پھیلا رہی ہے یہاں پر والدین کے کردار کو زیر بحث کیوں نہیں لایا جاتا؟ کیا ماں باپ اور خاندان کے دیگر لوگوں کا یہ فرض نہیں ہے کہ وہ اپنے بچوں کی حفاظت یقینی بنائیں اور اس بات کا خیال رکھیں کہ بچے بازاروں اور گلیوں کا رخ اکیلے نہ کریں۔**

ح، کراچی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آپ کے درس روزانہ انٹرنیٹ پر صبح و شام سنتا ہوں۔ دل میں ایک تڑپ پیدا ہوتی ہے کہ اے کاش میں بھی وہاں ہوتا' حضرت حکیم صاحب آپ کی محبت میں رہنے کی تڑپ اور طلب ''حلقہ کشف المحجوب کا درس'' سننے کی بدولت پیدا ہوئی۔ میں نے اس کے درس شروع سے لے کر آخر تک سنے ایک بار سننے کے بعد دوسری بار پھر سنے اور ضروری باتیں اپنی ڈائری میں نوٹ کیں۔ اس حلقہ سے مجھ پر توحید و رسالت ﷺ کا جو دروازہ کھلا ہے وہ پہلے کبھی نہ کھلا تھا۔

یہ خط لکھنے کا مقصد ایک اہم' دردناک اور شرمناک نکتہ کی طرف معاشرہ کی توجہ دلانا ہے۔ شاید بہت سے لوگوں کو یہ تحریر بری لگے مگر یہ نقطہ ہمارے معاشرے میں ناسور کی طرح پھیلا ہوا ہے جس سے ہر کوئی آنکھیں چرا رہا ہے۔ میں اس موضوع پر لکھنے سے پہلے یہ بتانا چاہتا ہوں کہ مجھے اس کا خیال کیسے آیا؟ دراصل ایک انٹرنیشنل میگزین پڑھا جو معاشرتی برائیوں کا پردہ فاش کرتا ہے' اس میں ایک موضوع تھا ''بچوں کے ساتھ جنسی زیادتی'' اس ادارے نے ریسرچ کی کہ زیادتی کے واقعات میں 53 فیصد بچے متاثر ہیں۔ یہ کہانی میری بھی ہے کہ میرا وہ معصوم بچپن کہ جب گناہ تو کیا گمان گناہ بھی نہیں ہوتا۔ میں اس وقت اس چیز کا شکار ہوا' مجھے تھوڑا بہت یاد ہے جب میں صرف چھ یا سات سال کا تھا' ہمارے گاؤں کے عزیز ہمارے گھر شہر روزگار کیلئے آئے تو ہمارے گھر کچھ دن ٹھہرے تو اس ''درندے'' نے میرے ساتھ پہلی بار یہ ''فعل'' کیا۔ میری معصومیت کے ساتھ کھیلا' پھر محلے کے کسی لڑکے نے میرے ساتھ ایسا کیا۔ جب تھوڑا بڑا ہوا تو اپنے ماں باپ کو بھی نہ بتا سکا۔ میری معصومیت اور ڈر کے اپنے کزنوں کو بھی نہ بتایا کہ میری ہی عزت لٹے گی۔ پھر ایک محلے کے ایک قریبی معزز شخص نے زبردستی میرے ساتھ ''یہ'' کیا۔ پھر مجھے اس فعل بد کی لت پڑ گئی۔ یہ اس وقت کی بات ہے جب پتہ ہی نہیں کہ ہم کیا کر رہے ہیں۔ جب بالغ ہوا تو احساس ہوا یہ تو غلط کام ہے۔ محترم قارئین! یہ کہانی تو صرف میری ہے' جس کا معصوم بچپن خراب ہوا' مجھ جیسی نامعلوم کتنی کہانیاں ہر محلے میں ہوں گی۔ میری کہانی تو 90ء کی دہائی کی ہے کہ اس وقت پھر بھی کچھ شرم و حیاء معاشرے میں باقی تھا اب جب انٹرنیٹ' موبائل ہر گھر ہر فرد کے ہاتھ میں ہے اور غلاظت کتنی عام ہے۔ قارئین! خبریں میں بہت کم دیکھتا اور پڑھتا ہوں لیکن کبھی کبھار ایسی خبر جب پڑھتا ہوں تو سوچتا ہوں کہ زمین پھٹ جائے اور میں اس میں چلا جاؤں' یا اس شخص کو جا کر مار دوں۔ قارئین! ہمارے معاشرے میں ہمارے معصوم پھول دونوں (بچے بچیاں) اس غلیظ فعل کا شکار ہوتے ہیں۔

محترم قارئین! ہمیں اپنے پھولوں کی حفاظت کرنا ہوگی' ہمارے بچے جب پانچ یا چھ سال کے ہوتے ہیں' باہر کھیلنے بھی جاتے ہیں' سکول بھی جاتے ہیں' کسی عزیز کے گھر بھی رہنے جاتے ہیں یا کوئی عزیز رہنے بھی آ گیا یا پھر کوئی ٹیوشن پڑھانے بھی آتا ہے' ایسے حالات میں جب ماں باپ قریب نہ ہوں اور کسی پر حد سے زیادہ اعتماد کریں تو وہ خود معصوم کلی یا پھول خود کی کیسے حفاظت کرے؟ کیونکہ وہ تو معصوم ہے اگر کوئی اسے ایسی ''جگہوں'' پر ہاتھ بھی لگائے تو اسے سمجھ نہیں آئے گی کہ میرے ساتھ کچھ غلط ہو رہا ہے۔

**والدین کیلئے احتیاطی تدابیر:** ایک ریسرچ کے مطابق پاکستان میں ہر پانچ میں سے ایک بچہ اٹھارہ سال کی عمر تک پہنچنے سے پہلے جنسی تشدد کا شکار ہو جاتا ہے۔ والدین اپنے بچوں کو آگاہی سے محروم رکھتے ہیں یہی خاموشی اس جرم کو مزید پھیلا رہی ہے یہاں پر والدین کے کردار کو زیر بحث کیوں نہیں لایا جاتا؟ کیا ماں باپ اور خاندان کے دیگر لوگوں کا یہ فرض نہیں ہے کہ وہ اپنے بچوں کی حفاظت یقینی بنائیں اور اس بات کا خیال رکھیں کہ بچے بازاروں اور گلیوں کا رخ اکیلے نہ کریں۔ زیادہ تر واقعات تب رونما ہوتے ہیں جب بچے اکیلے گھر سے باہر جائیں یا پھر گھر میں اکیلے ملازمین یا کسی رشتہ دار کے ساتھ ہوں اور ماں باپ یا بڑے بہن بھائی ان کے قریب نہ ہوں۔ اگر کسی بچے کو جسمانی تشدد یا زیادتی کا نشانہ بنایا جائے، اس کو فحاشی پر مبنی مواد دکھایا جائے، اس کے جسم کو ہاتھ لگایا جائے یہ سب استحصال کے زمرے میں آتا ہے۔ اس استحصال سے بچے کو بچانے کے لیے والدین، بڑے بہن بھائیوں اور اساتذہ کا کردار قابل ذکر ہے۔ اگر یہ سب مل کر بچوں کو اپنی جسمانی حفاظت کے حوالے سے مکمل آگاہی دیں تو بہت سے واقعات رونما ہونے سے پہلے ہی ختم ہو جائیں۔ بچے جنسی زیادتی کا شکار صرف گھر سے باہر نہیں گھر میں بھی ہو سکتے ہیں۔ ان کو آگاہی دینا ضروری ہے کہ وہ کسی بھی ملازم یا رشتہ دار کے کمرے میں جانے اور اکیلا ساتھ جانے سے گریز کریں۔ والدین دیگر لوگوں کو منع کریں کہ وہ ان کے بچوں کو بلاوجہ گود میں نہ لیں اور پیار نہ کریں، بچوں کو یہ بتایا جائے اگر انہیں کوئی ہاتھ لگائے، ڈرائے دھمکائے تو خوف زدہ نہ ہوں بلکہ فوراً والدین کو اس بات سے آگاہ کریں۔ جب کوئی سینے پر' ٹانگوں کے درمیان اور آپ کی پشت پر کوئی غیر بندہ چاہے وہ آپ کا رشتہ دار کیوں نہ ہو ہاتھ لگائے تو زور سے چیختا ہے اور وہاں سے بھاگ کر کسی حفاظت کی جگہ پر پہنچتا ہے' اس کے علاوہ اگر کوئی ضرورت سے زیادہ منہ پر ہاتھ پھیرے یا ضرورت سے زیادہ چومے تو سمجھ جائیں یہ غلط کر رہا ہے اور اپنے اعتماد مند ماں، باپ، بڑے بھائی یا بہن کو بتائیں۔

والدین اور اساتذہ کو سب سے پہلے تین سے آٹھ سال کے بچوں کو بہت پیار سے اعتماد میں لینے کی ضرورت ہے۔ ان کو یہ بات بہت پیار سے باور کروائی جائے کہ کسی سے کوئی چیز لے کر نہیں کھانی ہے کیونکہ بہت سے واقعات کا آغاز یہاں سے ہوتا ہے جب کوئی ملازمین، رشتہ داروں یا خوانچہ فروشوں میں بچے کو مفت میں کوئی چیز دے کر بچے کا اعتماد حاصل کرتا ہے اور بعد میں انہیں ''نقصان'' پہنچاتا ہے۔ اس لیے بچے کو یہ بات بتائی جائے کہ گھر کے افراد کے علاوہ کسی سے کوئی چیز نہ لیں۔ اس عمر کے بچوں کو گھریلو ملازمین سے بھی دور رکھیں اور اپنی نگرانی میں ہی اسکول سے لیں، ٹیوشن یا قرآن پڑھاتے وقت بھی اپنے بچوں کو اپنے کمرے میں اساتذہ کے ساتھ بٹھائیں جہاں سے آپ ان پر نظر رکھ سکیں، اس عمر کے بچوں کو ہرگز بھی کمرے میں اکیلا نہ چھوڑیں۔ اگر والدین خود معروف ہیں تو دادا دادی یا نانا نانی اس سلسلے میں معاون ثابت ہو سکتے ہیں۔ نو سے بارہ سال کے عمر کے بچے تھوڑا بہت اپنا خیال رکھ سکتے ہیں ان کو ایسا آسان زبان میں لکھا مواد پڑھنے کے لیے دیں کہ وہ اپنی حفاظت یقینی بنائیں والدین بچوں سے دوستانہ روابط رکھیں اور ان کو کہیں کہ اگر کوئی بھی فرد ان کو برے ارادے سے ہاتھ لگائے، چھپ کر ہاتھ لگائے یا ڈرانے کی کوشش کرے تو فوراً یہ بات والدین کو بتائیں۔ اساتذہ بچوں کے بہت اچھے دوست ہوتے ہیں' انہیں بھی یہ خیال رکھنا چاہیے کہ بچوں کے کیا مسائل ہیں' کہیں کوئی بچوں کو تنگ تو نہیں کر رہا، گپ شپ کرتے ہوئے اساتذہ بچوں سے (باقی صفحہ نمبر 33 پر)

استخارہ کا آسان طریقہ: عشاء کی نماز کے بعد 2 رکعت نفل استخارہ کی نیت سے پڑھیں اور پھر 101 مرتبہ سورۂ ملک کی آیت نمبر 13، 14 مرتبہ پڑھ کر بغیر بات کیے سو جائیں۔

# جسمانی روحانی حسن کے لاجواب آسان ٹوٹکے

ہر چہرہ پر میرے اللہ کا نور ہوتا ہے یہ اور بات ہے کہ انسان اپنے اعمال سے ان میں اضافہ کرتا ہے یا اس نور کو ختم کرتا ہے۔ ایک چھوٹا پیدا ہونے والا بچہ ہمیں صرف اس وجہ سے پیارا لگتا ہے کہ اس کا چہرہ ہر گناہ' ہر آلودگی اور ہر گمان گناہ سے بھی پاک ہوتا ہے۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آج میں جس موضوع پر بات کر رہی ہوں وہ کوئی ایک چیز نہیں ہے بلکہ ہر چیز اپنی اپنی جگہ پر پوری کائنات ہے' اپنا مقام اور اپنا ہی کام ہے اور کوئی چیز ان کی جگہ نہیں لے سکتے ہیں وہ ہے ہمارے جسم کے انتہائی اہم حصے یعنی آنکھ' کان' ناک اور دانت جو سب کو ملا کر ہمارا پیارا اور خوبصورت سا چہرہ بنتا ہے' ہر چہرہ میرے پیارے اللہ رب العزت کی تخلیق کو بیان کرتا ہے۔ ہر چہرہ پر میرے اللہ کا نور ہوتا ہے یہ اور بات ہے کہ انسان اپنے اعمال سے ان میں اضافہ کرتا ہے یا اس نور کو ختم کرتا ہے۔ ایک چھوٹا پیدا ہونے والا بچہ ہمیں صرف اس وجہ سے پیارا لگتا ہے کہ اس کا چہرہ ہر گناہ' ہر آلودگی اور ہر گمان گناہ سے بھی پاک ہوتا ہے۔ یہی معصومیت بھری آنکھیں جب بالغ ہونے کے بعد اللہ کی نافرمانی میں لگ جاتی ہیں اور اللہ کی مقرر کردہ حدود کو توڑ دیتی ہیں تو ہمیں ان آنکھوں سے وحشت ہوتی ہے۔ اپنی آنکھوں میں ہوس نظر آتی ہے' شرابی کی آنکھیں لال اور خمار آلود ہو کر بتاتی ہیں کہ ہم اللہ کی بتائی ہوئی حدود پار کر چکے ہیں۔ اسی طرح اللہ کی محبت اور ذکر میں سرشار آنکھیں بھی خمار آلودہ ہوتی ہیں لیکن یہ وہ آنکھ ہوتی ہے جس کا پردہ (پلکیں) اللہ کے حکم سے گرتا اور اٹھتا ہے جو آنکھ اللہ کے خوف سے روئے گی اس کو جہنم کی آگ نہیں چھوئے گی جسم کے کسی حصے پر پردہ نہیں لیکن آنکھ کا پردہ دے کر اللہ نے ہماری آنکھوں کو آلودہ ہونے سے بچایا ہے آنکھ سے کسی غیر محرم کو دیکھا اور دل دے دیا' آنکھ سے فلم دیکھی' آنکھ سے وہ وہ دیکھا جس نے جسم کے باقی اعضاء کو بھی متاثر کر دیا اور یوں پورا جسم گناہوں میں مبتلا ہو گیا' گویا پردو کے جانے سے آخرت بھی گئی۔ اپنی پیاری آنکھوں کی حفاظت کریں' ان کو روحانی اور جسمانی گندگی سے بچائیں' اپنی نظروں کو نامحرم کی نظروں سے بچائیں' آپ یقین کریں اللہ آپ کو اپنی عبادت اور ذکر کا مزہ اور لذت دے گا۔ اگر نہیں کر پاتے' ماحول ایسا ہے تو کوشش ضرور کریں' اللہ سے مدد مانگیں' انشاء اللہ تعالیٰ، اللہ کریم ضرور مدد فرمائیں گے۔ ہر آنکھ کی حفاظت کیلئے دو فرشتے مقرر ہیں' وہ فرشتے آپ کی آنکھ کی حفاظت کرتے ہیں' بدلے میں وہ چاہتے ہوں گے کہ آپ اپنی آنکھوں میں حیا اور شرم کا پردہ رکھیں۔ اپنی پیاری آنکھوں کو سنت کے مطابق سنوار کے رکھیں' رات کو سوتے وقت سنت کے مطابق سرمہ لگا کر سوئیں' شہد میں کسٹر آئل ملا کر روزانہ رات کو سوتے وقت اپنی پلکوں پر لگائیں' انشاء اللہ وہ لمبی اور گھنی ہوں گی۔ رات کو سونے سے پہلے نمک ملے پانی سے آنکھیں دھونے سے آنکھیں چمکدار ہوتی ہیں۔ گلاب کے عرق میں روئی کے دو پھائے لے کر بھگو کر ٹھنڈا کر لیں اور آرام سے بستر پر لیٹ کر آنکھوں کے اوپر رکھ لیں اور پندرہ منٹ کے بعد اتار لیں' آنکھیں فریش ہو جائیں گی۔ آلو یا کھیرے کے گول ٹکڑے ٹھنڈے کر کے آنکھوں پر رکھنے سے آنکھوں کی سوجن کم ہوگی' ٹی بیگز کو استعمال کرنے کے بعد ٹھنڈا کر لیں اور آنکھوں پر رکھ لیں اور بیس منٹ تک رکھیں اور زبان سے کوئی سا بھی درود شریف پڑھتے رہیں' جلنے اور سوجن ختم ہوگی۔

کان: کان جس کو لوگ صرف سننے کیلئے اور عورتیں طرح طرح کے جھمکے اور ٹاپس پہننے کا ذریعہ سمجھتے ہیں۔ اپنے اصل مقصد کو بھولے ہوئے ہیں۔ انسانی جسم میں سب سے خطرناک درد کان ہوتا ہے اور اگر کان کی بیماری کا علاج نہ ہو تو بیماری دماغ کا کینسر تک بن جاتی ہے۔ اسی طرح روحانی کینسر بھی ہوتا ہے کچھ لوگوں کو دیکھ کر لگتا ہے کہ ان کے کان صرف اور صرف گانے سننے کیلئے ہیں اور کچھ لوگوں کے کان صرف دوسروں کی برائیاں سننے میں مزہ لیتے ہیں اور اللہ کے بنائے کچھ نیک لوگوں کے نیک کان صرف تلاوت اور پیارے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی پیاری باتیں سننے کیلئے ہوتے ہیں۔ ان کے کان اللہ کے ذکر اور تلاوت اور اذان کی آواز سن کر سرشار ہو جاتے ہیں۔ کان کو فالتو عضو سمجھ کر بہت کم تحقیق کی گئی ہے۔ البتہ فرانس کے سائنس دانوں نے کان کے ہر حصے پر تحقیق کی ہے اور بتایا ہے کہ اگر کان کے اوپر والے حصے کو کچھ دیر نرم ہاتھوں سے مساج کریں تو یہ ہماری بھوک کو کنٹرول کرتے ہیں اور جو لوگ موٹاپا کم کرنا چاہتے ہیں۔ وہ لوگ اگر دن میں چند بار ایسا کریں تو ان کی بھوک کم ہو کے ان کا موٹاپا اتار سکتی ہے۔ کانوں کو دونوں ہاتھوں سے پکڑ کر سچے دل سے اللہ کے حضور توبہ بھی ہو سکتی ہے۔ ہمارے کانوں کا سیدھا تعلق دماغ سے ہے' دل بعد میں سوچتا ہے اور زبان اس کے بعد جواب دیتی ہے۔ زبان سے گالی دو کان سن کر فوراً دماغ کو سگنل دیتے ہیں اور ردعمل ظاہر ہوتا ہے اپنے کانوں میں سورۂ رحمٰن لگا کر سنائو تو دیکھا روح اور بیمار جسم کو فوراً انرجی دیتے ہیں۔ گویا یہ کان ہماری پاور انرجی مشین ہیں۔ یہی کان جب گناہ اور اللہ کی حدود کو پار کر کے شیطانی غذا یعنی موسیقی کو سنتے ہیں تو قیامت کے دن ان میں گرم سیسہ ڈالا جائے گا۔ کان کی حفاظت کریں انہیں شیطان کے حوالے نہ کریں' کان کے ذریعے شیطان کو اپنا وار کرنے کا موقع نہ دیں' آنکھوں کے ساتھ اپنے کانوں کی بھی حفاظت کریں' اللہ آپ کے پورے جسم کی حفاظت کرے گا۔

ناک: ناک انسانی زندگی کا اہم ترین عضو ہے' اس کے ذریعے سانس آتی ہے اور زندگی کی رمق باقی رہتی ہے اگر سانس نہ آئے تو زندگی ختم! یہ ہماری حواس خمسہ کا اہم ترین رکن ہے' یہ خوشبو کو محسوس کر کے دماغ کو احساس دلاتا ہے اور پورے جسم کو فرحت کا احساس ہوتا ہے' تازگی کا احساس ہوتا ہے اور جب یہی بدبو اور گندگی کو محسوس کرتا ہے تو ہم کہتے ہیں کہ ہمیں الٹی آ گئی' دل خراب ہو گیا' گویا ناک سے ہمارے احساسات کا بہت تعلق ہے' ناک کی بیماری جہاں خوشبو اور بدبو کا احساس نہیں ہونے دیتی بلکہ اگر یہ بڑھ جائے تو اس کا اثر آنکھ اور کان تک بھی جاتا ہے۔ نزلہ ناک میں ہوتا ہے اور درد بعض اوقات آنکھ اور کان میں بھی ہوتا ہے گویا یہ سب آپس میں بہن بھائی ہیں' ناک اونچی کرنے کیلئے لوگ بعض اوقات اللہ کی مقرر کی ہوئی حدود سے بھی باہر نکل جاتے ہیں اور جب یہی ناک کٹ جائے تو شکایت اور شکوے کرتے نظر آتے ہیں۔ حسن و خوبصورتی کو بڑھانے کیلئے سب سے پہلے جو سرجری ایجاد ہوئی وہ ناک کی ہی تھی۔ موٹے ناک کو پتلا اور لمبا کرنے کیلئے لوگ پیدا ہوتے ہی بچہ کی ناک دبانے لگ جاتے ہیں۔ ایک بچہ جس کی آنکھوں سے مسلسل پانی آتا تھا آنکھیں ہی چیک کرواتا رہا بعد میں پتہ چلا کہ بچپن میں اس کی ماں نے اس کے موٹے ناک کو پتلا کرنے کیلئے اتنا دبایا کہ اس کے ناک کے اوپر کے حصے کی نسیں دب گئیں جس سے پانی نیچے کے بجائے آنکھوں کے رستے خارج ہونے لگا۔ ناک میں اگر زیادہ نزلہ زکام رہے تو دماغی کمزوری ہو جاتی ہے لیکن قربان جائیے میرے مدینہ والے تاجدار انبیاء حضور سرور کونین صلی اللہ علیہ وسلم کے جنہوں نے وضو کے نام پر ہماری ناک کی صفائی پانچ وقت کروا دی' ناک کے اندر پانی ڈالنے سے ناک کے میل' مٹی اور ہر قسم کے جراثیم نکل گئے اور ہم سانس فریش طریقے سے لینے لگے۔ رات کو سوتے وقت شیطان، ہماری ناک کے بانس میں رات گزارتا ہے اور جب ہم فجر کیلئے اٹھتے ہیں اور وضو کیلئے ناک صاف کرتے ہیں تو وہ گندگی اور نحوست اور بیماری جو وہ ہماری ناک میں چھوڑ جاتا ہے وضو کے ذریعے صاف ہو جاتے ہیں۔ پیارے اللہ کو (باقی صفحہ نمبر 33 پر)

# بہترین بیوی بننے کے کامیاب اصول

اللہ تعالیٰ نے عورت کو عبث پیدا نہیں کیا بلکہ اس کے ذمہ افزائش و تربیت نسل کا بہت اہم کام ہے جس کا نبھانا اس پر لازم ہے۔ ارشاد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ہے کہ تم میں سے ہر کوئی نگہبان ہے' ہر کسی سے اس کی رعیت کے متعلق پوچھا جائے گا۔ معاشرے میں اہم مقام ہونے کی وجہ سے عورت بھی جواب دہ ہوگی۔ بہن، بیٹی، بیوی اور ماں ہونے کی حیثیت سے اس کے کردار کے بارے میں سوال ہوگا۔ ایک بیوی ہونے کی حیثیت سے اس پر مندرجہ ذیل ذمہ داریاں عائد ہوتی ہیں۔ حدیث شریف میں ہے کہ عورت اپنے شوہر کے گھر اور اس کی اولاد کی نگران ہے اور اس سے ان کے بارے میں پوچھا جائے گا۔ عورت اگر اپنے فرائض سے کوتاہی کرے گی تو وہ اللہ تعالیٰ کی نافرمان ہوگی' عورت پر شوہر کی عزت کرنا' بچوں کی پرورش کرنا' مرد کے مال کی حفاظت کرنا اور اس کی عزت کی حفاظت کرنا لازم ہے۔ اللہ رب العزت نے ارشاد فرمایا: ''مرد حاکم ہے عورتوں پر اس واسطے کہ بڑائی دی اللہ نے ایک دوسرے پر اور اس واسطے کہ خرچ کیے انہوں نے اپنے مال' پھر جو عورتیں نیک ہیں' تابعدار ہیں' نگہبانی کرتی ہیں پیٹھ پیچھے ان چیزوں کی جن کی حفاظت اللہ نے فرمائی'' ایک بیوی ہونے کے ناطے عورت کا اولین فرض یہ ہے کہ اپنے خاوند کی عزت کرے اور نافرمانی نہ کرے۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ''اگر میں کسی دوسرے کو (اللہ تعالیٰ کے علاوہ) سجدے کی اجازت دیتا تو عورت کو اپنے خاوند کیلئے سجدے کا حکم دیتا'' گویا کہ مرد عورت کا مجازی خدا ہے۔

بہترین بیوی وہ ہوتی ہے جو اپنے خاوند کیلئے سکون اور تسکین کا باعث ہو۔ اسے اپنی زبان اور رویہ سے تکلیف نہ دے بلکہ اس کیلئے خوشی اور طمانیت کا باعث ہو۔ اپنے آپ کو خاوند کا فرمانبردار اور تابعدار بنا دے لیکن ایک بات کا دھیان رہے کہ جس حکم میں اللہ اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی نافرمانی ہو اس حکم کی ہرگز پیروی نہ ہو بلکہ خوش اسلوبی اور احسن طریقے سے شوہر کی اصلاح کرے اور اسے اسلامی احکام سے آگاہ کرے' محبت اور پیار سے اسلامی اصولوں سے آشنا کرے' اطاعت اور خدمت سے اپنے کردار کا ثبوت دے تاکہ خاوند اس کی طرف مائل ہو۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''اس عورت پر اللہ تعالیٰ کی رحمت ہو جو خود بھی نماز تہجد کیلئے اٹھے اور اپنے خاوند کو بھی اٹھائے اور اگر نہ اٹھے تو اس پر پانی کے چھینٹے مارے۔'' ایک بہترین بیوی کی پہچان یہ ہوتی ہے کہ وہ اپنے خاوند کا بہت خیال رکھتی ہے اس کا بہت زیادہ احترام کرتی ہے' اس کی خوشنودی کی خاطر اس کے اہل سے بھی محبت کرتی ہے' شوہر کی پسند اور ناپسند کا بھی خیال کرتی ہے اس کا بننا سنورنا اپنے شوہر کی خاطر ہوتا ہے۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''کسی عورت کیلئے حلال نہیں کہ وہ اپنے شوہر کی موجودگی میں اس کی اجازت کے بغیر نفلی روزہ رکھے اور اپنے گھر میں اس کی اجازت کے بغیر کسی کو داخل ہونے کی اجازت دے۔ حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتی ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جس عورت کو اس حالت میں موت آئے کہ اس کا خاوند اس سے خوش ہو تو وہ جنت میں داخل ہوگی'' گویا اگر مرد ناراض ہو تو عورت کی عاقبت تباہ ہوگی' عورت کو یہ تصور نہیں کرنا چاہیے کہ وہ غلام بن گئی ہے وہ مرد حاکم بن گیا ہے بلکہ اسے یہ خیال ہو کہ وہ اپنے خاوند کی دوست اور ساتھی ہے اس کے ساتھ مخلص ہو اور اس کی عزت اور تکریم دل سے کرے اس کے احترام کی تلقین اپنی اولاد کو کرے۔ حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''جب کوئی عورت اپنے شوہر کو دنیا میں تکلیف دیتی ہے تو اس آدمی کی بیوی جو جنت کی حوروں میں سے ہے اس عورت سے کہتی ہے کہ خدا تجھے مارے اسے تکلیف نہ دے کیونکہ یہ تیرے پاس مہمان ہے قریب ہے کہ جلد ہی تجھ سے جدا ہو کر ہمارے پاس آ جائے'' گویا عورت پر لازم ہے کہ اپنے شوہر کی آواز پر لبیک کہے کیونکہ اس کی اطاعت اس پر واجب ہے۔

ازواج مطہرات کو دیکھا جائے تو ان کی اپنے شوہر مکرم کیلئے عظیم قربانیاں سامنے آتی ہیں۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے اپنی ساری دولت حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے قدمین مبارک میں نچھاور کر دی اور اپنی زندگی کو ان کے تابع کر دیا' ہر موقع پر ان کی غمخوار ساتھی رہیں' ہر مشکل میں ساتھ دیا' ہر وقت ان کی حوصلہ افزائی کرتیں اور ہمت بندھاتیں۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا ساری زندگی حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی فرمانبردار رہیں اور دین کی خدمت کی اور درس و تدریس کا کام کیا۔ ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین نے حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ سادگی اور مفلسی میں زندگی بسر کرنے کو ترجیح دی۔ باقی صحابیات رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کو دیکھا جائے تو عظیم عورتوں کی نشاندہی ہوتی ہے۔ آج ہماری عورت کو چاہیے کہ وہ ان صالحات خواتین کی پیروی کرے۔ خاوند کے حوالے سے ایک عورت پر ضروری ہے کہ وہ اس کی پردہ پوشی کرے' قرآن کا فرمان ہے کہ: ''وہ تمہارے لباس ہیں اور تم ان کے لباس ہو'' جس طرح لباس جسم کو چھپاتا ہے ایک عورت پر فرض ہے کہ اگر مرد میں کوئی خامی ہے یا کوئی تنگی ہو تو وہ خواہ مخواہ دوسروں کے سامنے اسے بیان نہ کرے بلکہ وہ صبر سے کام لے یقیناً خدا اس کیلئے بہتری کرے گا نیک اور پارسا بیوی ہمیشہ اپنے خاوند کی پردہ پوشی کرتی ہے اور دوسروں کے سامنے اسے اچھا خاوند ثابت کرتی ہے جیسا لباس زینت کا باعث ہے اس طرح ایک اچھی بیوی بھی خاوند کیلئے زینت کا سبب ہوتی ہے اس کی خامیوں کو دوسروں کے سامنے مخفی رکھتی ہے۔ ایک بیوی کو ہٹ دھرم نہیں ہونا چاہیے اس طرح اس کے بچوں کی تربیت بھی متاثر ہوگی اور ان کی اصلاح نہ ہو سکے گی بلکہ اس کی غلط حرکات کی وجہ سے سارا ماحول ہی تباہ و برباد ہو سکتا ہے اور پھر نقصان کے سوا کچھ ہاتھ نہ آئے گا۔

ایک دفعہ آقا حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدہ فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے دریافت فرمایا کہ جان پدر مسلمان عورت کے اوصاف کیا ہیں۔ انہوں نے عرض کیا: ''ابا جان! عورت کو چاہیے کہ اللہ اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت کرے اولاد پر شفقت کرے' اپنی نگاہ نیچی رکھے اپنی زینت کو چھپائے نہ خود غیر کو دیکھے اور نہ غیر اس کو دیکھ پائے۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم یہ جواب سن کر بہت خوش ہوئے۔'' عورت کی ایک ذمہ داری یہ ہے کہ وہ اپنے خاوند کے مال کی حفاظت کرے بے جا خرچ نہ کرے اور نہ اس کا مال دوسروں پر لٹائی پھرے۔ اس شخص سے تعلق نہ رکھے جسے اس کا خاوند ناپسند کرتا ہو اور نہ اسے اپنے گھر آنے دے۔ سلف الصالحین کا ایک واقعہ مشہور ہے جس میں حضرت ابراہیم علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بیٹے حضرت اسماعیل علیہ الصلوٰۃ والسلام کی دو بیویوں کا ذکر ہے ایک دن آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام اپنے بیٹے سے ملنے آئے لیکن بیٹے کو نہ پایا۔ ایک بیوی سے ملاقات ہوئی تو جب بیٹے کا حال اور سلوک کے متعلق پوچھا تو وہ اپنے خاوند کی برائیاں کرنے لگی اخراجات کی تنگی' رویہ کی خرابی اور بہت سی باتیں کیں۔ آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا کہ جب تمہارا خاوند آئے تو اسے کہنا کہ اس کے گھر کی چوکھٹ کمزور ہے' اسے گرا دے تو آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فوراً اس کو طلاق دے دی۔ اگلے سال دوسری بیوی سے ملے اس سے بیٹے کے بارے دریافت کیا تو وہ تعریفیں کرنے لگی اس نے اپنے خاوند سے بہت محبت کا اظہار کیا' آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اس سے فرمایا کہ جب تیرا خاوند آئے تو اس سے کہنا کہ تیرے گھر (باقی صفحہ نمبر 41 پر)

بچے دانت آسانی سے نکالیں: بچوں کے دانت نکلنے کی تکلیف کو دور کرنے کیلئے شہد میں پھول کی ہوئی (بھنی ہوئی) پھٹکری پیس کر مسوڑھوں پر ملیں ازحد مفید ہے۔

# ایک آیت پڑھیں دس حیرت انگیز ناقابل یقین فائدے پائیے

آیت جو کوئی روزانہ ہزار بار پڑھے گا' روزی زیادہ ہوگی غیب سے رزق پہنچے گا۔ جو کوئی درج بالا آیت کو شہد' مکھن یا مرچوں پر دم کرکے کھائے گا اس کی قوت باہ میں زبردست اضافہ ہوگا۔ 3۔ اول جو شخص بعد نماز فجر روزانہ چالیس بار پڑھے جو کچھ چاہے اللہ تعالیٰ عطا فرمائیں گے۔

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ يُخْفُوْنَ فِيْۤ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ لَكَ يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمْ وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ﴿آل عمران ۱۵۴﴾

درج بالا آیت جو کوئی روزانہ ہزار بار پڑھے گا' روزی زیادہ ہوگی' غیب سے رزق پہنچے گا۔ جو کوئی درج بالا آیت کو شہد' مکھن یا مرچوں پر دم کرکے کھائے گا اس کی قوت باہ میں زبردست اضافہ ہوگا۔ 3۔ اول جو شخص بعد نماز فجر روزانہ چالیس بار پڑھے جو کچھ چاہے اللہ تعالیٰ عطا فرمائیں گے۔ 4۔ جس کسی کو بادشاہ یا امیر سے کوئی کام درپیش ہو دو رکعت نماز نفل ادا کرکے مصلے پر تین بار یہ آیت پڑھ کر دونوں ہاتھوں پر دم کرکے منہ پر پھیرے' مراد بر آوے گی۔ 5۔ کسی پر دیو' جن پری' آسیب کا اثر ہو بائیں کان میں یہ آیت پڑھ کر دم کریں' انشاء اللہ اثر جاتا رہے گا۔ 6۔ بچھو کے کاٹے ہوئے کے سیدھے کان میں پڑھ کر پھونک ماریں' صحت پائے گا۔ 7۔ جو شخص کسی ضروری کام کیلئے پندرہ' تیرہ مرتبہ پڑھے' انشاء اللہ کام انجام بالخیر ہوگا۔ 8۔ جو شخص چار بار پڑھ کر حاسد کے گھر پر پھونک مارے' حاسد ناکام ہوگا۔ 9۔ جو شخص کسی حاسد پر غالب آنا چاہے تو بارہ بار پڑھے' حاسد مطیع ہوجائے گا۔ 10۔ جو کوئی سات بار پڑھ کر کسی مجلس میں آئے' مجلس والے تعظیم کریں گے۔ (محمد احمد)

## مناسب رشتے کے حصول کیلئے

مناسب رشتے کے حصول کیلئے ایسی صورت کہ رشتے آتے ہوں مگر طے نہ ہوتے ہوں' حسب دلخواہ شادی کیلئے درج ذیل عمل مفید ہے' عمل کی مدت نوے دن ہے' اس عرصہ میں منگنی یا شادی ہوجائے تو بھی نوے دن پورے کرنا ضروری ہے' خواتین ناغہ کے دن شمار کرکے بعد میں پورا کرلیں۔۔

بِسْمِ اللّٰهِ الْوَاسِعِ جَلَّ جَلَالُهٗ: روزانہ کسی بھی وقت اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر ہاتھوں پر دم کرکے تین بار ہاتھ چہرے پر پھیرلیں۔ سورۂ فاتحہ اس طرح پڑھیں کہ جب اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ پر پہنچے تو اس آیت کو گیارہ بار پڑھ کر سورت مکمل کرے اور پانی پر دم کرے اسی طرح گیارہ بار یہ سورت پڑھے اور ہر بار پانی پر دم کرے۔ یعنی پانی پر گیارہ دم کرنے ہیں اور یہ پانی تین گھونٹ میں پی لے۔ سب کاموں سے فارغ ہوکر رات کو سونے سے پہلے اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ سورۂ اخلاص اکتالیس بار پڑھیں اور صرف شادی کیلئے دعا کریں۔ اگر کسی لڑکی کو کسی نے طلاق دے دی ہو یا شوہر فوت ہوگیا ہو اور دوبارہ شادی کرنے میں رکاوٹ محسوس ہوتی ہو اور کوئی رشتہ ملنے کی صورت نہ پیدا ہوتی ہو تو لڑکی خود یا لڑکی کی والدہ یا لواحقین کو چاہیے کہ سورۂ یٰسین کو فجر کی نماز کے بعد دو مرتبہ اور اس کے بعد گیارہ سو مرتبہ اللہ تعالیٰ کے صفاتی نام یَا مُعِیْذُ کا ورد کرے اور چالیس دن تک اس پڑھائی کو جاری رکھے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے جلد ہی مناسب رشتہ مل جائے گا اور شادی کی رکاوٹ دور ہوجائے گی۔ اسی طرح مرد بھی دوبارہ شادی کے لیے وظیفہ پڑھ سکتا ہے۔ (فاروق اعظم حاصل پور)

## پڑھیں اور ساری فکریں دور

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ ایک شخص نے عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مجھ کو بہت سے افکار اور قرض نے گھیر لیا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ تجھ کو ایسا کلام بتلادوں کہ اس کے پڑھنے سے اللہ تعالیٰ تیری ساری فکریں دور کردے اور تیرا قرض بھی ادا کردے۔ اس شخص نے عرض کیا بہت خوب' فرمایا: صبح وشام یہ کہا کہ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْهَمِّ وَالْحُزْنِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الْعَجْزِ وَالْكَسَلِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنَ الْجُبْنِ وَالْبُخْلِ وَاَعُوْذُبِكَ مِنْ غَلَبَةِ الدَّيْنِ وَقَهْرِ الرِّجَالِ۔ اس شخص کا بیان ہے کہ میں نے یہی کیا' سو میری ساری غم فکریں بھی جاتی رہیں اور قرض بھی ادا ہوگیا۔ (ابوداؤد) (ر۔ب)

# قوت فیصلہ اور جلد بازی

جلد بازی ہمیشہ کام بگاڑ دیتی ہے۔ اس سے حتی الوسع اجتناب کریں۔ زندگی کا کوئی فیصلہ کرنے بیٹھیں تو پہلے اسے اپنے ذہن میں ضرور تولیں' اس کے حسن و قبح کا امکان بھی جائزہ لیں' آئندہ زندگی میں اس کی وجہ سے جو تبدیلیاں متوقع ہیں۔ ان کا ایک خاکہ بنا لینے میں بھی کوئی مضائقہ نہیں لیکن اس سارے معاملے کو جتنی جلدی سمیٹ لیا جائے تو اتنا ہی آپ کے حق میں بہتر ہوگا۔ ورنہ ہر وقت کی فکر اور تشویش سے آپ کی ذہنی اور جسمانی صلاحیتیں سخت متاثر ہونگی اور آپ کبھی اپنے فیصلوں کو عملی جامہ پہنانے کے لیے حالات کے سامنے سینہ سپر نہ ہوسکیں گے۔ ماہرین نفسیات کا کہنا ہے: انسان جب تک کسی معاملے میں کوئی حتمی فیصلہ کرکے اسے نمٹا نہیں لیتا' اس کے ذہن میں اندیشہ ہائے دور دراز کلبلاتے رہتے ہیں۔ اس کے نتیجے میں اسے جو ذہنی کوفت اٹھانی پڑتی ہے اور جس اعصابی شکست و ریخت سے دوچار ہونا پڑتا ہے وہ کسی غلط فیصلے کے نتیجے میں ظہور پذیر ہونے والی صورت حال کے مقابلے میں کہیں زیادہ خطرناک ہوتی ہے۔ ڈیل کارنگی کا کہنا ہے کہ اسے جب کسی اہم معاملے کا فیصلہ کرنا ہوتا ہے وہ سب سے اس کے متعلق تمام معلومات اکٹھی کرنے کی کوشش کرتا ہے گویا وہ ایک وکیل کا فریضہ انجام دیتا ہے جو اپنے مقدمے کی پوری تیاری کرتا ہے اور اس کی کامیابی کے لیے تمام ضروری مواد جمع کرتا ہے۔ ڈیل کارنگی کا نسخہ آپ بھی آزما سکتے ہیں۔ اس طرح کوئی قدم اٹھانے سے پہلے جو بھی فیصلہ کریں گے۔ اس سے پیدا ہونے والے نتائج کے اچھے اور برے دونوں رخ کھل کر سامنے آجائیں گے۔

## میاں بیوی کی محبت کیلئے خاص الخاص عمل

قارئین! گھریلو ناچاقی' میاں بیوی کی محبت' سالہا سال بیٹیاں ماں باپ کے گھر بیٹھی رہتی ہیں۔ از راہ کرم! اپنے خصوصی تجربات اور مشاہدات میں سے کوئی نقش ہو وظیفہ ہو یا ٹوٹکہ ہو جس سے میاں بیوی کی محبت حیرت انگیز طور پر بڑھ جائے۔ آپ نے آزمایا ہو یا آپ کے کسی قریبی نے آزمایا ہو بس صرف آزمایا ہوا لکھیں۔ کتابوں سے نقل کرکے نہ بھیجیں۔ آپ کا یہ عمل لاکھوں کروڑوں کیلئے صدقہ جاریہ ہے۔ جو لوگوں کا گھر بسائے گا اللہ اس کا اور اس کی نسلوں کا گھر آباد و شاد رکھے گا۔ ضرور لکھیں! بذریعہ خط' ای میل یا درج ذیل نمبر پر میسج کریں' ہرگز نہ بھولیں

0343-8710009 اس نمبر پر صرف میسج کریں۔

ای میل ایڈریس: contact@ubqari.org

(ایڈیٹر عبقری کی اپیل)

حاسد سے حفاظت کیلئے: اگر کوئی حاسد آپ کے پیچھے پڑ گیا ہے اور اس سے حفاظت چاہتے ہیں تو سورۂ حج کی آیت نمبر 38 روزانہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر حاسد کا تصور کر کے پھونک دیں۔

# آپ کا سوال۔ حضرت علامہ لاہوتی کا جواب

1۔ جو وظیفہ آپ کو دیا جائے صرف اسی پر یقین کریں اپنی مرضی سے وظائف تبدیل نہ کریں۔ 2۔ وظیفے کے دوران اگر مسئلہ مزید بڑھ جائے تو گھبرا کر وظیفہ نہ چھوڑیں بلکہ مزید توجہ' یکسوئی اور یقین کے ساتھ عمل جاری رکھیں۔ وظیفے کے دوران اکتاہٹ' بے چینی وغیرہ اس بات کی علامت ہے کہ وظیفہ اپنا کام کر رہا ہے۔ 3۔ جو وظیفہ دیا گیا ہے اسے پابندی اور توجہ سے پڑھیں۔ بے یقینی وظیفہ کی تاثیر کو ختم کر دیتی ہے۔ 4۔ مستقل پڑھیں' جلدی نہ کریں۔ 5۔ تمام گھر والے پڑھیں' ورنہ جتنے زیادہ افراد ممکن ہو پڑھیں۔ 6۔ بعض جادو' جنات' بندشیں' اثرات' مسائل اور مشکلات خاندانی ہوتی ہیں۔ ان کے ختم ہونے میں کچھ وقت لگ جاتا ہے۔ 7۔ عمل شروع کرنے کے چالیس یا نوے دن بعد دوبارہ کوپن کے ہمراہ اپنی کیفیات لکھیں۔ 6۔ اگر آپ کو علامہ صاحب نے پہلے وظیفہ دیا ہوا ہے اور دوبارہ خط لکھنے کے بعد آپ کو وظیفہ مل جاتا ہے تو پہلے وظیفہ سے اگر آپ کو فائدہ پہنچ رہا ہے تو علامہ صاحب سے اجازت کے بعد پہلے وظیفے کے ساتھ دوسرا وظیفہ بھی جاری رکھیں۔

فرحت تنویر۔ دردوہ یقین' کوئٹہ۔ رضوان رشید ملک' قصور۔ منیر احمد' نواب شاہ۔ ثمینہ خان' اسلام آباد۔ واسع حنیف' راولپنڈی۔ مجتبیٰ حنیف' راولپنڈی۔ محمد حشمت' عبد سلطان پور۔ احمد سوہنگی' دادو۔ لائبہ فیصل' لاہور۔ محمد آصف' کراچی۔ خولہ طارق' لاہور۔ فضا افتخار' اوکاڑہ۔ طیبہ ناز' لاہور۔ مونا آمنہ' سیالکوٹ۔ نظیفہ گل' واہ کینٹ۔ آصفہ نور' کراچی۔ جاوید اختر' کراچی۔ ذوالفقار احمد' ملتان۔ محمد ادریس' ٹیکسلا۔ سعیدہ' ہری پور۔ فردا خیافت' ہری پور۔ محمد نگار' کوہاٹ۔ شازیہ نوزین' کوہاٹ۔ راحت ریاض' کراچی۔ عمران اسلام' کراچی۔ محمد صفی اللہ ہمدانی' اٹک۔ تناشہ امیر' کماریاں کینٹ۔ اشفاق تاور' راولپنڈی۔ نائلہ مریم' لاہور۔ ربعہ' کراچی۔ بنت شفیق احمد' ڈونگہ بونگہ۔ محمد شکیل' خانیوال۔ ثروت عرشین' کراچی۔ ناصرہ حیات' فیصل آباد۔ ملک تاج محمد' میانوالی۔ رقیہ' سرگودھا۔ عبدالخالق جڑانوالہ۔ عبدالرزاق سرگودھا۔ منا احمد' منڈی احمد بہاؤالدین۔ صوفیہ انجم گوجرانوالہ۔ فیصل بن عزیز' میانوالی۔ سائرہ حسین ملک' کراچی۔ طاہرہ حسین ملک' کراچی۔ عثمان علی' ملتان۔ عشرت' رحیم یار خان۔ محمد عرفان' رضوان احمد فیضان یاسین' دھیر کوٹ کشمیر۔ مہوش رحمان' پنڈی گھیب۔ ریحانہ خانم' راولا کوٹ۔ کاشف ندیم' ٹوبہ ٹیک سنگھ۔ شاہد ریاض' ایبٹ آباد۔ حسن رضا' سرگودھا۔ کرن' کراچی۔ صائمہ امین' ملتان۔ غزالہ یاسمین' پشاور۔ تنویر احمد' راولپنڈی۔ عائشہ شاہد' راولپنڈی۔ رابعہ بیگم' نوشہرہ پشاور۔ اعجاز احمد خان' باغ۔ ذوالفقار عزیز' راولا کوٹ۔ محمد نعیم' اٹک۔ ریحان الطاف' لاہور۔ درخشاں جبیں' کراچی۔ خدیجہ عدنان' کراچی۔ اسماء بشیر۔ اقصیٰ بشیر' بورے والا۔ انعم رؤف' فیصل آباد۔ لقمان سعید' ایبٹ آباد۔ محمد یعقوب' ملتان۔ محمد ارشاد' دہاڑی۔ پروین' ہما' پشاور۔ فائزہ الماس' گوجرانوالہ۔ ماہا' کوہاٹ۔ شاہ بی بی' رینالہ خورد۔ شاہ ویز حسین' ٹنڈو الہ یار۔ غلام حسین' گگو منڈی۔ طارق احمد' مانسہرہ۔ منزہ ارم' چکوال۔ عثمان فخر' مانسہرہ۔ رابعہ پرویز' دولتالہ۔ ساجد ذوالقرنین لطیف' بڑھ سنگ۔ زاہدہ پروین' اسلام آباد۔ عفراللہ جنجوعہ' سیالکوٹ۔ محمد انور' کوئٹہ۔ ساجدہ پروین' مانسہرہ۔ یاسمین' ڈی جی خان۔ محمد شفاعت' کراچی۔ محمد شعیب خان' میانوالی۔ جمیلہ ناہید' راولپنڈی۔ محمد ارسلان' میرپور ماتھیلو۔ عبدالحنان سعید' اسلام آباد۔ لائبہ مسلم' کوٹ مومن۔ محمد جنید الاسلام' کراچی۔ فیاض احمد' لاہور۔ محسن علی' کہروڑ۔ عبدالجبار' خانقاہ شریف۔ افشاں کنول' کراچی۔ ثمینہ سلیم' حیدرآباد۔ صغریٰ ناصر' میلسی۔ نعمان سعید' ایبٹ آباد۔ محمود اقبال عباسی' اسلام آباد۔ محمد ضیاء الحق' اسلام آباد۔ حدید احمد' مری۔ سلمان ظہیر' ملتان۔ محمد فوائد مسعود' لاہور۔ مہ نو امجد' لاہور۔ صائمہ تنویر' لاہور۔ صائمہ بی بی' جھنڈ۔ کنول' راولپنڈی۔ زاہد اقبال' واہ کینٹ۔ فضہ چودھری' میرپور آزاد کشمیر۔ زرین تاج' بنوں۔ فردوس نسیم' ملتان۔ مسعود حسن' خانیوال۔ مزنہ' کراچی۔ نمرہ امتیاز' سرگودھا۔ یاسمین طاہرہ' اسلام آباد۔ نازیہ پرویز' راولا کوٹ۔ عبدالمقیت خان' کراچی۔ عذرا ندیم' راولپنڈی۔ ممتاز بی بی' لاہور۔ سعادت علی اعوان' لاہور۔ محمد رمضان' سیالکوٹ۔ قرۃ العین' کوہاٹ۔ رفعت شہباز' فیصل آباد۔ حاجراں بی بی' میانوالی۔ والدہ نادیہ ناصر' ہری پور۔ آنسہ' گوجرانوالہ۔ کامران لیاقت' ٹنڈو الہ یار۔ گلشن طاہرہ' پھالیہ۔ مزمل شاہ' تراڑ کھل۔ شفیق احمد' ڈونگہ بونگہ۔ بلقیس بی بی' ملتان۔ فائزہ' نواب شاہ۔ کمال ناصر' صوابی۔ پروین' سرگودھا۔ اللہ دتہ' شیخوپورہ۔ نسیم بانو' کراچی۔ رخسانہ بی بی' واہ کینٹ۔ عبدالرحیم' شاہدرہ۔ مصنف رحمان' لاہور۔ فرحت تنویر' کوئٹہ۔ شازیہ تنویر' کوئٹہ۔ عبدالباسط' گاؤں ڈھوریوالا۔ ہمشیرہ عبدالرحمٰن' ڈسکہ۔ شازیہ' لاہور۔ گلناز اظہر' فیصل آباد۔ عابدہ نسرین' لاہور۔

آپ تمام درج ذیل وظیفہ پڑھیں۔

**یَالَطِیۡفُ یَاوَدُوۡدُ** سارا دن کھلا پڑھے ہر حالت یعنی وضو بے وضو۔ جتنا زیادہ پڑھیں گے اتنا زیادہ فائدہ ہوگا۔ چند دن' چند ہفتے اور چند مہینے ضرور پڑھیں۔

سلطان محمود' راولپنڈی۔ ناظمہ جہاں خان' جوڑہ۔ مسرت کریم' واہ کینٹ۔ محمد یعقوب' چکوال۔ منزہ کریم' واہ کینٹ۔ مطیع الرحمٰن' چکوال۔ محمد علی تیمور' مریدکے۔ ابرار احمد' مانسہرہ۔ محمد عمر' کراچی۔ سعید الحسن' فیصل آباد۔ انیلا رزاق' کراچی۔ صدف مقصود' پتوکی۔ مدثر وحید آفریدی۔ فرحت جہاں' کراچی۔ بشریٰ' کراچی۔ ایس قنبر علی' کراچی۔ طاہر عزیز ظفر' راولپنڈی۔ نادیہ فیصل' فیصل آباد۔ زوجہ صبیح صادق' لاہور۔ محمد اسلم ناز کھوکھر' لاہور۔ رضیہ ممتاز' کہروڑ پکا۔ سائرہ شاہین' ہری پور۔ محمد فاروق' گاؤں کالو خان صوابی۔ سعدیہ مقبول' خانپور۔ ڈاکٹر ناہید انجم' لاہور۔ سیرابی بی' محسن آباد۔ عارفہ مجید' بھکر۔ علی محمد' خوشاب۔ سیدہ فاطمہ ہاشمی' پشاور۔ محمد شعیب طاہر' لاہور۔ سیدہ رابعہ ہاشمی' پشاور۔ شازیہ پروین' آزاد کشمیر۔ محمد اقبال' منڈی صادق گنج۔ محمد شعیب' راولپنڈی۔ ثریا جمال' لاہور۔ محمد صدیق' لاہور۔ نسیم اختر' پنڈی گھیب۔ قرۃ العین حمیرا' جہانیاں۔ سائرہ مہوش' گجرات۔ محمد حارث افتخار' اسلام آباد۔ م۔ن۔ع۔ ارم' راولپنڈی۔ فرزانہ' نوشہرو فیروز۔ سیدہ نبیلہ جعفری' لاہور۔ محمد مخدوم عالم' صادق آباد۔ خالد محمود عباسی' دھیر کوٹ۔ علی اختر' گوجر خان۔ زاہد نسیم' بنوں۔ شمیم اختر' سنکو دال۔ سید فیض الحق' کراچی۔ لائبہ حنیف' لاہور۔ ثریا بیگم' پشاور۔ محمد یاسر' لاہور۔ نورین' لاہور۔ تسنیم کوثر' کراچی۔ ثریا مریم' لیہ۔ نور العالم انجمی' کراچی۔ سمیرا احسان' کراچی۔ سیدہ عنبر کلثوم قاسم' کراچی۔ سعدیہ جبین' دنداشاہ بلاول۔ محمد انور' فیصل آباد۔ صفدر عباس' بہاولپور۔ عابدہ یونس' راولپنڈی۔ چوہدری مسعود احمد' واہ کینٹ۔ امجد حسین' گوجر خان۔ حسین' شجاع آباد۔ نازیہ جمشید' میاں چنوں۔ فرح دیبہ' گوجرانوالہ۔ شہباز احمد' گجرات۔ صائمہ شہزاد' لاہور۔ محمد ناصر احمد' ملتان۔ شگفتہ' حیدرآباد۔ شمشاد' فیصل آباد۔ اقصیٰ فاروقی' اسلام آباد۔ فضیلت' بنوں۔ نورالاسلام' تلہ گنگ۔ محمد صفدر' ملتان۔ عظمیٰ ذیشان' لاہور۔ ناصرہ' شاہدرہ۔ محمد صدیق' شاہدرہ۔ عائشہ الماس' جام پور۔ محمد الیاس' جمبر خورد گاؤں۔ حکیم محمد نعیم الحسن' مانگا منڈی۔ افسر علی' مردان۔ طاہرہ نعمان' راولپنڈی۔ احمد ابراہیم یوسف' واہ کینٹ۔ صائمہ تبسم' سرگودھا۔ فریدہ بانو' پشاور۔ رابعہ پروین' اٹک۔ نعیم اختر' لاہور۔ ن۔ ر' راولپنڈی۔

آپ تمام درج ذیل وظیفہ پڑھیں۔

**یَاقَادِرُ یَانَافِعُ** سارا دن کھلا پڑھے ہر حالت یعنی وضو بے وضو۔ جتنا زیادہ پڑھیں گے اتنا زیادہ فائدہ ہوگا۔ چند دن' چند ہفتے اور چند مہینے ضرور پڑھیں۔

# عبقری روحانی اجتماع کے حسین مناظر

قسط نمبر 3

## روحانی اجتماع نے زندگی ہی بدل ڈالی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! امید ہے خیریت سے ہوں گے اور ہمیشہ کی طرح امت کی خیر خواہی کے لیے کوشاں ہوں گے۔ اللہ آپ کے اس جذبے اور کوشش کو قبول فرمائے۔ اللہ کریم آپ کو اور آپ کی نسلوں کو صحت، عافیت اور بے شمار رحمتیں اور نعمتیں عطا فرمائے۔ اللہ آپ کی حفاظت، کفایت اور کفالت فرمائے۔

الحمدللہ! عبقری کے روحانی اجتماع میں بمع فیملی شرکت کی توفیق ملی۔ کچھ دوستوں کو بھی ساتھ لے کر گیا۔ انہیں بھی اور خود کو بھی بے حد نفع ہوا۔ عبقری روحانی اجتماع نے زندگی ہی بدل کر رکھ دی۔ پہلے اعمال میں کچھ سستی تھی لیکن جب سے اجتماع سے واپسی ہوئی الحمدللہ! ابھی تک کوئی نماز قضا نہیں ہوئی اور نہ ہی صبح وشام کی دعائیں اور تسبیحات قضا ہوئی ہیں۔ روزانہ پانچ وقت نمازیں ایک پارہ قرآن کریم تلاوت وتینوں تسبیحات 129 مرتبہ صبح وشام سورۂ کوثر اور مسنون دعاؤں کا مکمل اہتمام ہے۔ اس کے علاوہ سورۂ کوثر کا ورد پڑھنے کا کہا تھا۔ وہ بھی اب الحمدللہ ایک ہزار یا کبھی اس سے زیادہ تک روزانہ پڑھ لیتا ہوں۔ عبقری روحانی اجتماع کے دوران تسبیح خانہ کی خدمت کی برکت سے اللہ کریم نے بہت اچھا اور کامیاب روزگار دیا ہے۔ (نعمان شہزاد)

## گناہوں پر ندامت اور توبہ کی توفیق ملی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! امید ہے آپ خیریت سے ہوں گے۔ عبقری روحانی اجتماع میں بھرپور طریقے سے شرکت کی' آپ کے دیدار اور اعمال سے فیض یاب ہوا۔ دلی سکون اور چین نصیب ہوا۔ گناہوں پر ندامت اور توبہ کی توفیق ملی۔ اللہ آپ کے خیر خواہی کے اس جذبے کو قبول فرمائے اور آپ کو اور آپ کی آنے والی نسلوں کو نعمتوں اور رحمتوں سے مالا مال کرے۔ دعا ہے اللہ ہمارا تعلق تسبیح خانہ سے ہمیشہ بنائے رکھے۔ اب سے پہلے اعمال میں سستی اور نمازوں میں کوتاہی تھی لیکن تسبیح خانہ آنے کے بعد اب اعمال پر توجہ ہے گو کوتاہی پہلے سے کم ہے۔ آپ کی دعاؤں سے انشاء اللہ وہ بھی ختم ہو جائے گی۔ (محمد اشفاق)

## سکون کہیں ملا تو تسبیح خانہ میں ملا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں تقریباً چھ ماہ سے

عبقری کا قاری ہوں' میں اپنے شہر کے سرکاری ہسپتال میں چوکیدار ہوں۔ میں نے نومبر 2015ء میں عبقری روحانی اجتماع تین روزہ میں شرکت کی اور بیعت بھی ہوا ہوں۔ اللہ کے فضل سے میں پہلے بھی پانچ وقت کا نمازی تھا اور آپ کا درس سننے کے بعد میرا جذبہ اور بھی بڑھ گیا ہے۔ محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آپ کو اور آپ کے اس جذبے کو ہمیشہ قائم رکھے۔ آمین! میری بہت عرصہ سے خواہش تھی کہ میں تسبیح خانہ جاؤں اور آپ کا دیدار کروں۔ آپ کے اجتماع نے میری یہ خواہش بھی پوری کر دی' میں اللہ تعالیٰ کا بہت شکر گزار ہوں اور روزانہ دو نفل شکرانہ کی نیت سے پڑھتا ہوں۔ روحانی اجتماع میں شرکت کر کے اتنا سکون ملا کہ میں بتا نہیں سکتا۔ اب ہر وقت حلال کمانے اور حلال کھانے کی فکر لگی رہتی ہے اور دعا کرتا ہوں یا اللہ تمام مسلمانوں کو حلال کمانے اور حلال رزق کھانے کی توفیق دے۔ (رانا محمود الحسن خوشاب)

## کاروبار میں برکت

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! بعد سلام عرض ہے کہ میں گھر میں بہت پریشان تھی' گھر بھی کرائے کا ہے' بچوں اور شوہر کے کاروبار میں بھی رکاوٹ تھی' اتفاق سے مجھ سے میری ایک قریبی رشتہ دار نے کہا کہ لاہور چلو گی' میرے لیے تو لاہور آنا بالکل ناممکن تھا اور میں بچوں کو چھوڑ کر نکل بھی نہیں سکتی تھی' اچانک وہ میرے گھر آگئیں' مجھ سے پوچھا تو شام کو میں نے اپنے شوہر سے ڈرتے ڈرتے بات کی تو میری حیرت کی انتہا نہ رہی کہ انہوں نے اجازت دے دی اور میں حیران کن طور پر لاہور پہنچ گئی۔ میں نے عبقری روحانی اجتماع میں شرکت کی' یقین مانیے یہاں آ کر مجھے بہت روحانی سکون محسوس ہوا اور سب سے حیرت انگیز بات یہ کہ جب سے میں روحانی اجتماع میں شرکت کر کے واپس گھر آئی ہوں میرے شوہر کے کاروبار میں بھی ٹھیک ٹھاک برکت محسوس ہو رہی ہے اور ہم سب بہت خوش ہیں۔ (زوجہ عبدالحمید)

## گنہگار پر بھی نظر کرم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کے درجات مزید بلند فرمائے' آمین ثم آمین! اسائل کو اللہ تبارک و تعالیٰ کی توفیق سے حالیہ عبقری روحانی و اصلاحی اجتماع میں شرکت کا موقع ملا اور آپ نے کمال شفقت و مہربانی فرماتے ہوئے مجھ گنہگار کو بمع دوسروں کے بیعت کا شرف بھی عطا کیا جس پر میں اللہ تعالیٰ کا شکر گزار ہوں۔ عبقری روحانی اجتماع میں شرکت کرنے کے بعد احساس ہوا کہ بندہ نے اپنی زندگی کے 60 سال گناہوں میں ہی گزار دیئے۔ میں اب اجتماع میں بتائے ہوئے وظائف پر عمل کرنے کی پوری کوشش کر رہا ہوں اور اللہ عزوجل سے دعا گو رہتا ہوں کہ وہ مجھے اس پر استقامت نصیب کرے۔ آمین ثم آمین! اس سلسلے میں مجھ گنہگار پر بھی نظر کرم فرمایئے۔ (ج،ق)

## اطمینان وسکون اور پریشانیاں ختم

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں اور میری زوجہ نومبر 2015ء میں عبقری روحانی اجتماع میں شریک ہوئے' بہت ہی روح پرور اجتماع تھا۔ دل کو جو اطمینان وسکون حاصل ہوا وہ بیان نہیں کر سکتے۔ میں' میری زوجہ' میری دونوں بیٹیاں اور بیٹا بھی بیعت ہوئے۔ میرے حالات بہت خراب تھے' عرصہ بیس سال سے پریشان تھا' بہت جگہ جا چکا تھا۔ آپ کے اجتماع میں شریک ہونے سے ایک رات پہلے تیاری وغیرہ کر کے سوئے تو مجھے اور میری بیوی کو ایک ہی وقت نماز فجر کے بعد خواب آیا کہ ہم دونوں نے اپنے گھر میں بہت سے سانپوں کو مار دیا ہے۔ (نثار احمد)

## دمہ' کھانسی اور اندرونی چوٹ کے آزمودہ ٹوٹکے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں ماہنامہ عبقری بہت شوق سے پڑھتا ہوں۔ اس میں موجود وظائف ونسخہ جات بہت تیر بہدف ہوتے ہیں۔ میری بھی بڑی خواہش تھی کہ میں بھی ماہنامہ عبقری کیلئے اپنے کچھ آزمودہ ٹوٹکے پیش کروں تو آج اپنی اسی خواہش کی تکمیل کر رہا ہوں۔

**دمہ، کھانسی:** درخت پیپل کی چھال دو کلو لے لیں' ایک گھڑے میں چار کلو پانی ڈال کر ایک کلو چھال اس میں ڈال دیں اور بقیہ ایک کلو چھال چار کلو پانی میں ڈال کر آگ پر پکائیں جب پانی دو کلو بچ جائے تو اتار لیں اور نیم گرم گھڑے والے پانی میں ڈال دیں' چھال بھی اندر رہنے دیں۔ اگلے دن نتھرا ہوا پانی دس تولہ صبح وشام مریض استعمال کرے۔ انشاء اللہ مریض ٹھیک ہو جائے گا۔ سردیوں میں پانی گرم کر کے پی لیں۔ اندرونی چوٹ کا ہر جگہ دستیاب لیپ: کھیلتے ہوئے یا کسی اور وجہ سے اندرونی چوٹ آجائے تو انڈے کی سفیدی میں تھوڑا سا نمک ملا کر لیپ کر دیں۔ ایک دو لیپ کرنے سے ہی مکمل آرام آجاتا ہے۔ یہ ٹوٹکہ پرانی چوٹوں کیلئے بھی بہت کارگر ثابت ہوا ہے۔ استعمال کریں اور پوری دنیا میں جتنے بھی بیمار ہیں ان سب کو اپنی دعاؤں میں یاد رکھیں۔ (مسعود الحسن' پاکپتن شریف)

گوشت گل رہا ہو تو: اگر گوشت جلدی گلانا ہو تو پکاتے ہوئے اس میں تھوڑا سا گڑ ڈال دیا جائے تو گوشت جلد گل جاتا ہے۔

# میری زندگی کے تصدیق شدہ سینے کے راز

ڈاکٹر ظفر حمید ملک، اٹک سٹی

**ٹائیفائیڈ بخار کا ایک نسخہ جو سینے میں ایک راز کی طرح تھا' عبقری کے قارئین کے حوالے کر رہا ہوں دیسی اجوائن لے لیں' رات بھر ایک گلاس پانی میں رکھ چھوڑیں' صبح اس میں سے اجوائن کا چھلکا علیحدہ کرلیں اور مغز علیحدہ کرلیں' چھلکا اور رات کا پانی پھینک دیں**

قارئین عبقری کیلئے ہمیشہ میری کوشش رہی ہے کہ ایسے رازوں سے پردہ اٹھاؤں یا وہ بتاؤں جو میں خود جانتا ہوں' میرے تجربے سے گزرے ہوں یا کسی تصدیق شدہ ذرائع سے حاصل ہوں۔ سب سے پہلے میں اپنے روحانی استاد ایڈیٹر عبقری حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کا تہہ دل سے شکرگزار ہوں جن کی رہنمائی اور حوصلہ افزائی سے نئے موضوعات پر لکھنے اور تحقیق کرنے کا شوق پیدا ہوا ہے' قارئین کی نظر کچھ جواہرات۔ آج کا پہلا نسخہ ان بہنوں کیلئے جو ڈاکٹر یا لیڈی ڈاکٹر کو بتاتے ہوئے شرماتی ہیں اور یہ نہ بتانے کی وجہ سے روز بروز کمزور ہوتی جاتی ہیں وہ بیماری ہے لیکوریا' اور یہ ایک ایسی بیماری ہے کہ جیسے لکڑی کے دروازے کو دیمک لگ جائے' آہستہ آہستہ روز بروز کمزور' کمزور طبیعت بوجھل نہ ختم ہونے والی جسمانی کمزوری۔

**ھوالشافی:** اسگندھ پچاس گرام' موصلی سفید پچاس گرام' ستاور دس گرام' مصری دس گرام سب کو اچھی طرح گرائنڈ کرلیں اور دن میں دو بار صبح و شام دودھ کے ساتھ لیکن کم از کم دو ہفتہ تک لازمی استعمال کریں۔ اس کے ساتھ پاک سپاری بھی استعمال کرلیں۔ تو انشاء اللہ شفا و یابی آپ کا مقدر ہے۔ اکثر لوگ شکایت کرتے نظر آتے ہیں کہ منہ پھول گیا' منہ میں چھالے نکل آئے' کھانا کھاتے ہوئے منہ میں درد ہوتا ہے ایک نہایت ہی مجرب نسخہ پیش خدمت ہے۔

**ھوالشافی:** ایک عدد ٹماٹر لیں' اس کے چار برابر حصے کرلیں' رات سونے سے پہلے ایک حصہ کو منہ میں رکھ کر چبانا ہے' ایسے چبانا ہے جیسے گائے بھینس کچھ کھاتے ہوئے جگالی کرتی ہے ایسے ٹماٹر کو منہ میں رکھ کر جگالی کرنی ہے' کچھ دیر کیلئے اس کا ذائقہ جب کڑوا لگنے لگے اور منہ میں کافی پانی جمع ہو جائے تو اس کو گرا کر یعنی تھوک کر دوسرا ٹماٹر کا حصہ منہ میں ڈال لیں پھر کچھ دیر اس کی جگالی کریں جب کڑوا ہو جائے تو پھینک دیں اور پھر ہی طرح باقی دو حصے بھی چبائیں۔ ایک دو دن تک کریں میں یقین سے کہہ سکتا ہوں انشاء اللہ صرف دو دن میں رزلٹ لیں۔ یہ ایک راز تھا جو آج عبقری پڑھنے والوں کے نام کردیا۔ میرے وہ نوجوان بچے اور بھائی جو احتلام سے تنگ ہوں خواہ وہ خواب کے ساتھ ہو یا بغیر خواب کے کسی بھی طریقہ علاج سے آرام نہ آرہا ہو کسی بھی ہومیو پیتھک سٹور سے "تھوجا کیو" لے لیں' پانچ قطرے آدھی پیالی پانی میں دن میں تین بار انشاء اللہ میڈیسن ختم ہونے سے پہلے آرام آجائے گا۔

اکثر لوگوں کو یہ شکایت عام ہوتی ہے کہ شدید گرمی ہو یا شدید سردی پاؤں جلتے رہتے ہیں' کسی بھی دوا سے سکون نہیں ملتا' ایک ایسا نسخہ قارئین کے حوالے کر رہا ہوں جو بظاہر کچھ نہیں لیکن اس کے استعمال کے بعد آپ یہ کہنے پر مجبور ہو جائیں گے کہ اللہ پاک نے کوئی بھی چیز حکمت کے بغیر پیدا نہیں کی' جلن کا مریض رات کو آرام سے سو نہیں سکتا' وہ مجبور ہوتا ہے کہ پاؤں یا ہاتھ سردی کے موسم میں بھی بستر سے باہر نکال کر سوئے۔ **ھوالشافی:** بھینس کے گوبر کی خشک شدہ تھاپیاں یا (پاتھیاں) لے کر ان کو جلا کر راکھ بنالیں ایک بڑے برتن میں پانچ کلو پانی ڈال کر اس میں دو سو گرام راکھ اچھی طرح ملالیں۔ رات کو سونے سے ایک گھنٹہ پہلے آدھے گھنٹے کیلئے پاؤں اس پانی میں رکھ دیں۔ اس طرح صرف دس دن تک لگاتار کریں۔ انشاء اللہ پاؤں کے تلوؤں کی جلن ختم ہو جائے گی۔ میرا آزمودہ نسخہ ہے' ان مریضوں کیلئے خاص طور پر جن کو کسی بھی طریقہ علاج سے آرام نہ آتا ہو۔ دانت میں درد کی شدت کا اندازہ صرف اسی کو ہوسکتا ہے جو بھی اس سے گزرا ہو' انتہائی شدید درد ہوتا ہے' اس میں گزرنے والا شخص فوری ریلیف چاہتا ہے' اکثر ڈینٹسٹ حضرات کے پاس آپ نے دیکھا ہوگا کہ آپ شدید دانت درد میں مبتلا ہو کر ڈاکٹر کے پاس گئے انہوں نے آپ کے دانتوں پر روئی رکھی اور روئی رکھتے ہی درد غائب' اکثر خیال کیا جاتا ہے کہ کوئی سن کرنے والی دوا ہوگی' آج عبقری پڑھنے والوں کو یہ راز پریکٹس بھی بتا رہا ہوں۔

**ھوالشافی:** ہومیو پیتھک مدر ٹنکچر پلانٹی گو اور مدر ٹنکچر کریاز وٹم برابر مقدار میں ملالیں۔ درد والے دانت پر روئی کی مدد سے لگالیں' صرف دو گھڑی روئی دانت پر رہنے دیں' پھر منہ کھول دیں تمام گندا (بادی) پانی باہر نکل جائے گا۔ تکس تین منٹ میں انشاء اللہ آپ کو آرام آجائے گا۔ بنائیں' استعمال کریں اور دعاؤں میں یاد رکھیں۔

وہ بچے جو انتہائی ضدی ہوں اور چڑچڑے پن کا شکار ہوں' مختلف چیزوں کی خواہش کریں اور جب نہ دی جائیں تو خفا ہو جائیں لیکن مزاجی طور پر شریف النفس اور نرم طبع، ایسے بچے جو گود میں ہوں اگر ان کو ہومیو پیتھک میڈیسن "کیموملا 30 دن میں تین بار استعمال کروائی جائے تو چند دنوں میں ہی خاطر خواہ فرق محسوس کریں گے۔ ٹائیفائیڈ بخار کا ایک نسخہ جو سینے میں ایک راز کی طرح تھا' عبقری کے قارئین کے حوالے کر رہا ہوں' دیسی اجوائن لے لیں' رات بھر ایک گلاس پانی میں رکھ چھوڑیں' صبح اس میں سے اجوائن کا چھلکا علیحدہ کرلیں اور مغز علیحدہ کرلیں' چھلکا اور رات کا پانی پھینک دیں' ایک پرانے مٹی کے گھڑے کا ٹکڑا لے کر اس کو آگ پر اچھی طرح گرم کرلیں' اتنا گرم کہ اس میں سے دھواں اٹھنے لگے اس ٹکڑے کو آگ سے اٹھا کر ایک گلاس ٹھنڈے پانی میں ڈال دیں۔ اس پانی کے ساتھ دن میں دو بار تھوڑی مقدار مغز اجوائن کی لیں۔ انشاء اللہ ساری عمر ٹائیفائیڈ بخار دوبارہ نہیں ہوگا۔ محترم قارئین! عبقری کی بدولت اب میں اللہ تعالیٰ کے سامنے سرخرو ہوسکتا ہوں کہ آہستہ آہستہ اپنے سینے کے رازوں سے پردہ اٹھا رہا ہوں' آئندہ بھی یہی کوشش جاری رہے گی لیکن ان سینے کے رازوں پر سے پردہ اٹھانے پر جس ہستی نے مجبور کیا وہ جناب محترم حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم ہیں' جنہوں نے ایک ایسی بنیاد رکھی جس پر یہ پودا ایک درخت کا روپ دھار رہا ہے اور انشاء اللہ آنے والے دنوں میں مکمل تناآور درخت بن جائے گا' عبقری میں دلوں کے رازوں سے پردہ اٹھایا جاتا ہے اس لیے تو یہ رسالہ ایک کم عرصہ میں شہرت کی انتہائی بلندیوں پر پہنچ گیا' ہر کسی کو عبقری کا آنے کا انتظار رہتا ہے' ہمارے پاس تو یہ جب عبقری پہنچتا ہے تو مکمل تیار کاپی لیکن اس کے پیچھے ایک ماہ کی انتھک محنت' تحریروں کی سلیکشن' میرے نالج کے مطابق حضرت حکیم صاحب انتہائی مصروف ہونے کے باوجود شائع ہونے والی ایک ایک تحریر کو نہ صرف پڑھتے ہیں بلکہ پرکھتے بھی ہیں کہ یہ تحریر کتنی مصدقہ ہے اور پھر ایک پورا ادارہ عبقری کیلئے متحرک نظر آتا ہے' کمپوزنگ کروانا' پروف ریڈنگ چیک کرنا' ہیڈنگز چیک کرنا' ترتیب اور تزئین کا پراسس' لیکن اس تمام کے پیچھے اپنی ٹیم کی حوصلہ افزائی کرنا' اس کپتان کی ہمت کو داد دیں جو ایک ماہ بعد ہمارے لیے نت نئے موضوع کے ساتھ "ماہنامہ عبقری" لے کر آتے ہیں جس میں ہماری جسمانی اصلاح کے ساتھ ساتھ روحانی اصلاح بھی ہوتی ہے۔

**بھوک کم لگے تو۔۔۔:** ایسا شخص جو نہایت دبلا پتلا ہوا اور بھوک بہت کم لگتی ہو ان کیلئے یَامُقِیْتُ کو گیارہ سو مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور گیارہ روز تک ایسے ہی کر کے انہیں پانی پلائیں۔

# تین بیماریاں ابھی ختم' جلدی پڑھیں!

ایک بات میں لکھ رہا ہوں اس کو پڑھ کر سات دفعہ گن کر اس کو سوچیں کہ آخر "بیمار ہونے کے بعد سادہ غذائیں ہم کیوں کھاتے ہیں؟" لہٰذا میری درخواست ہے عمل بھی کریں اور بے چینی سے غور بھی کریں ان اجناس کو پسوا کر ان کا آٹا بنوائیں آٹا بہت باریک نہ ہو

**قارئین! آپ کیلئے قیمتی موتی چن کر لاتا ہوں اور چھپا تا نہیں' آپ بھی سخی بنیں اور ضرور لکھیں (ایڈیٹر حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی)**

موٹاپا' جوڑوں کا درد' ہاضمہ کی خرابی' گیس' تبخیر' تیزابیت' کولیسٹرول' کریٹنن اور ہائی بلڈ پریشر کیوں ہوا؟ غذائیں بدلیں' دوائیں بدلیں' وہ کیسے؟ پہلے سادہ غذائیں ہوتی تھیں اور اگر بیمار ہوئے تو سادہ جڑی بوٹیاں اور مختصر سے ٹوٹکے استعمال کیے۔ فاسٹ فوڈز' بیکری' جھاگ دار مشروبات یعنی سافٹ ڈرنک' بھنی تلی' مصالحہ دار اور باربی کیو ان چیزوں نے ہماری زندگی کو موٹاپے' اعصاب اور پٹھوں کا کھچاؤ' جسمانی کمزوری' ذہنی تناؤ' جوڑوں کا درد' کولیسٹرول' قبض' پیٹ کا بڑھنا' معدے کی گیس' تبخیر میں مبتلا کردیا۔ انہی غذاؤں نے گھریلو زندگی کو انتہائی متاثر کیا وہ کیسے؟ بس صرف اشارہ کرتے ہوئے میں اپنے قلم کو جاری رکھوں گا کہ ان مصنوعی غذاؤں نے مرد سے اس کی صلاحیتیں چھین لی ہیں۔ یوں جھگڑے اور نوبت یا طلاقوں تک یا پھر روز روز کی نوک جھونک' نفرت اور مستقل مزاجی سے لڑائی جھگڑا' مقابلے کی انتہا پھر ان کی نفرتیں سو راستے بناتی ہیں۔ ایک یہ راستہ کہ مجھ پر جادو ہو گیا' دوسرا راستہ میں نفسیاتی مریض بن گیا اور تیسرا راستہ کہ سارے میرے دشمن ہیں۔ میں جادو کو مانتا ہوں' میں جنات کو مانتا ہوں لیکن کیا گھریلو نفرتیں جو نفسیاتی طور پر دل میں گھر کر چکی ہوتی ہیں وہ بھی جادو ہی ہوتی ہیں' ہرگز نہیں! لہٰذا غذاؤں کا اثر زندگیوں پر پڑتا ہے' عدم برداشت کا معاشرہ میں بڑھ جانا غصہ' ٹینشن' سڑکوں کا بلاک کرنا' قتل' خون ریزی جس معاشرے میں زیادہ ہو وہ معاشرہ قانون' سکیورٹی ضرور بنائے لیکن اس سے کہیں زیادہ اپنی غذاؤں اور دسترخوانوں پر نظر رکھے۔ بقول ایک یورپی ماہر کے جس نے ساری زندگی غذاؤں پر ریسرچ کی ہے کہ اگر اپنی زندگی کو اعتدال پر لانا ہے' اپنے معاشرے کو عدل و انصاف' پر امن بنانا ہے اور اگر آپ چاہتے ہیں کہ آپ کے جوان صرف اپنی بیوی کو جیون ساتھی بنائیں' سوچیں' دماغ اور دل پاکیزہ ہو' پر امن زندگی' بہتر چلن تو اس کیلئے وٹامنز کھانے' ٹانک لینے' بہت بڑی جاگنگ اور واکنگ کرنے سے کہیں زیادہ اپنے دسترخوان پر نظر ڈالیں۔ آیئے! وہ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم سادہ غذائیں جن کو کھا کر صحابہ فاتح بنے' خیبر فتح ہوا' جن کو کھا کر مسلمان پوری دنیا کے حکمران بنے اور پوری دنیا کا معاشرہ ان کے سامنے زیر ہوا اس معاشرے کی غذاؤں کو ذرا ٹھنڈے دل سے نوٹ کریں' وہ باجرہ تھا' وہ جو تھے' وہ سادہ غذائیں تھیں۔ ایک بات میں لکھ رہا ہوں اس کو پڑھ کر سات دفعہ گن کر اس کو سوچیں کہ آخر "بیمار ہونے کے بعد سادہ غذائیں ہم کیوں کھاتے ہیں؟" لہٰذا میری درخواست ہے عمل بھی کریں اور بے چینی سے غور بھی کریں ان اجناس کو پسوا کر ان کا آٹا بنوائیں' آٹا بہت باریک نہ ہو اس کی کھیر بنا کر کھائیں' اس کا دلیہ بنا کر اس کی روٹی بنا کر حتیٰ کہ اسی کو ہلکے گھی میں ہلکا بھون کر اور گوشت کے شوربے میں پکا کر کھائیں اور سوپ کے طور پر پئیں۔ گوشت کی مقدار کم ہو۔ آپ ہلکے مصالحے ڈال سکتے ہیں پھر دیکھیں کہ آپ کا جسم تنفس کی طرف پہلا قدم بڑھاتا ہے' آپ کا دماغ یادداشت کی طرف تیزی سے سفر کرتا ہے' آپ کی نظر روشنی کا سفر اندھیروں سے نکل کر کرے گی۔ آپ کی طبیعت کا بوجھ ہر وقت کی مایوسی اور ہر وقت کی ذہنی الجھن آپ کو اطمینان کی طرف لے کر جائے گی۔ آپ کے جوڑ فٹ ہوں گے' آپ کی جوانی سدا بہار ہوگی۔ آپ کا معدہ آج سے ڈیڑھ ہزار سال پرانے طاقتور لوگوں جیسا ہوگا' کولیسٹرول کا تو پتہ ہی نہ پوچھیں' کریٹنن تو ویسے ہی کم ہو جائے گا۔ گندی ڈکاریں' پیٹ کا پھولنا راستہ بھول جائیں گی۔ موٹاپا جس نے آپ کو ستایا ہوا ہے ہائے ہائے! جی ہاں! اس کو خیر آباد کہیں زندگی پر لطف' سانسیں خوشبودار' آہٹیں پر عزم' ہر اٹھنے والا قدم آپ کی زندگی کو سدا بہار کر دے گا۔ آیئے! اس آنے کے ساتھ دوستی لگائیں۔ یہ چھ اجناس آپ کو تین بیماریوں سے نہیں تین سو بیماریوں سے دور کر کے آپ کی زندگی کو بہت اچھی اور پر سکون بنا دے گا۔ کیا خیال ہے؟ آپ کو ابھی جلدی سے وہ اجناس نہ بتائیں۔ قلم اٹھائیں اور لکھیں' دیکھئے! صاف صاف لکھیے گا' کہیں جلدی نہ کیجئے' لکھنا کیا ہے اور لکھ کیا بیٹھیں اور پھر ایڈیٹر کو شکایت کریں کہ فائدہ نہیں ہوا اور ہاں جلدی نہ کیجئے گا کچھ عرصہ استعمال بھی ضرور کیجئے گا۔ پھر آپ شکوے شکایت کے خط لکھیں' ہمیں فائدہ تھوڑا ہوا اور اچانک ایک بات مجھے اور یاد بھی آئی کہ بچوں کو بھی کھلانا' لیکن ایک بات مجھے الجھا رہی ہے آپ نے تو انہیں چاکلیٹ' بسکٹ' بیکری' اور برگر کا عادی بنایا ہوا ہے وہ کیسے کھائیں گے؟ منہ بسوریں گے اوں اوں کریں گے اور اصل میں وہ دوسرے لفظوں میں اپنی والدہ کی شکایت کررہے ہیں' امی! آپ نے ہمیں فطرت کا عادی نہیں بنایا' اگر وہ منہ نہ بسوریں اوں اوں نہ کریں نہ نہ کریں تو سمجھ لیں ماں نے انہیں فطرت سے شناسائی دی ہے۔ تو پھر لکھواؤں کیا؟ اگر میں انکار کر دوں تو۔ لیکن نہیں مجھے آپ سے محبت ہے اچھا لکھیے گا:۔

کاغذ اٹھالیا' قلم کھول لیا' دیکھیں اس میں سیاہی ہے بھی سہی' ہاں ہاں ٹھیک ہے! سیاہی ہے' کاغذ صاف ہے اس پر اور کچھ نہیں لکھا ہوا' ٹھیک ہے اب لکھیں: باجرہ ایک کلو' جو ایک کلو' کالا چنا دیسی کچا ایک کلو' دال مونگ ثابت چھلکے والی (سبز چھلکوں والی یا سیاہ چھلکوں والی) ایک کلو' لوبیا ثابت ایک کلو' گندم پانچ کلو۔ بس یہی سستی چیزیں ہیں۔ اب بتائیں آپ ایسے پریشان ہو رہے تھے کہ نامعلوم ایڈیٹر ہمیں کتنی مہنگی چیزیں بتائے گا۔ بس ابھی جائیں اور یہ چیزیں لیں' کنکر پتھر صاف کریں' نگرانی میں پسوائیں اور بس۔۔۔!!! ڈیڑھ ہزار سال پرانی زندگی کا لطف اٹھائیں۔ آیا نا مزہ۔۔۔!!! فطرت کا۔

## مسافران آخرت

حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے والد محترم رحمۃ اللہ علیہ کے دیرینہ تعلق دار اور پڑوسی سعید احمد عرف کالا دھوبی 20 جنوری بروز بدھ نہایت علالت کے بعد فوت ہو گئے ہیں۔ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم ان کا بہت اکرام کرتے تھے' والد محترم رحمۃ اللہ علیہ کے تعلق دار کی نسبت ہونے کے ناطے قارئین ایصال ثواب اور تمام مرحومین کیلئے بخشش کی دعا کریں۔ ☆ تسبیح خانہ کے مخلص اور محترم بابا محمد شریف بھٹی جنہوں نے زندگی کے آخری ایام تسبیح خانہ کی خدمت کیلئے وقف کیے وفات پاگئے موصوف سارا دن دفتر عبقری کے سامنے بیٹھے اپنے جذبہ خلوص اور نگرانی کا حق ادا کرتے رہے آخری ایام میں ان کے بیٹے تو قیر حیدر بھٹی ایڈووکیٹ نے ان کی بھرپور خدمت کی۔ اللہ تعالیٰ مرحوم کو اپنی خاص جوار رحمت میں جگہ عطا فرمائے۔ آمین۔ ☆ تسبیح خانہ کے خدمت گزار اور بابا محمد شریف بھٹی مرحوم کے بیٹے تو قیر حیدر بھٹی ایڈووکیٹ کا پھول جیسا چند ماہ کا بیٹا اللہ تعالیٰ کے پاس امانت بن کر چلا گیا۔ اللہ تعالیٰ انہیں دنیا و آخرت میں اس کا بہتر بدل عطا فرمائے۔ ☆ حاجی محمد سعید (گجرات) نیکی' شرافت' ایمانداری کی زندگی گزارتے ہوئے اپنے رب سے جا ملے۔ موصوف تسبیح خانہ کے درس اور اعمال کو کرنے اور پھیلانے والے تھے۔ ☆ مسجد دھیان شاہ لنک روڈ لاہور (نواب سعادت یار خان (نواب صادق) ریاست بہاولپور کے عظیم نواب کے مزارات کے ساتھ) کے متولی اور مہتمم قاری ثناء اللہ جوانی سالگی میں اچانک فوت ہو گئے۔ اللہ تعالیٰ ان کے درجات بلند کرے۔ ☆ تسبیح خانہ کے خدمت گزار محمد آصف کے والد نیکی' خلوص' دیانتداری کی زندگی سفید پوشی کے باوجود نہایت شان و شوکت سے گزار کر راہی ملک عدم ہو گئے۔ ان کا بیٹا محمد آصف درود محل کے مخلص خدمت گاروں میں شمار ہوتا ہے۔ قارئین سے ایصال ثواب کی گزارش ہے۔

پریشان اور بدحال گھرانوں کے الجھے خطوط اور سلجھے جواب

# نفسیاتی گھریلو الجھنیں اور آزمودہ یقینی علاج

جوابی لفافہ نہ بھیجیں مکمل پتہ لکھا ہوا۔ جواب میں جلدی نہ کریں۔

**تم کوئی اور کام کرو:** آج کل میں اپنے ایک دوست سے رپورٹنگ سیکھ رہا ہوں' وہ بڑی مشکل سے اپنے ساتھ لے جاتا ہے کیونکہ بہت مصروف ہے۔ بہرحال جب بھی مجھے موقع ملتا ہے اپنی موٹرسائیکل پر کیمرہ لے کر اس کے ساتھ چل پڑتا ہوں۔ کہیں آگ لگی ہو' گولیاں چل رہی ہوں' لوگ زخمی ہوں وہ بالکل نہیں ڈرتا' نہ گھبراتا ہے بلکہ تصاویر کھینچتا رہتا ہے۔ وہ اپنے پیشے میں کامیاب ہے۔ جان کی پرواہ نہیں کرتا جبکہ میں ایسی جگہوں سے ڈر جاتا ہوں۔ زخمیوں کو دیکھ نہیں سکتا' تو ان پر خبر یا تصویر کیسے بناؤں؟ وہ کہتا ہے تم کوئی اور کام کرو۔ (اسد علی' لاہور)

**مشورہ:** اپنے پیشے میں کامیاب ہونے کیلئے جان کی پرواہ نہ کرنا ٹھیک نہیں کیونکہ انسانی جان پیشے سے زیادہ قیمتی ہے۔ اپنی جان ہو یا کسی دوسرے انسان کی' پہلا فرض جان بچانا ہوتا ہے۔ وہ لمحات جو زخمیوں کی تصاویر بنانے میں صرف ہو رہے ہیں ان کی جان بچانے کی تدابیر کرنے میں استعمال ہو سکتے ہیں' یہ زیادہ بڑا کام ہوگا۔ ایسے بہت سے لوگ ہیں جو زخمیوں کو نہیں دیکھ سکتے یا خون سے گھبرا جاتے ہیں مگر یہ سب زندگی کے حقائق ہیں۔ ان کا سامنا کرنے کی ہمت کرنے والے ہی دوسروں کی مدد کر سکتے ہیں۔ کام انسان کوئی بھی کرے لیکن انسانی ہمدردی کو اولین ترجیح دے۔

**لڑکی کی بدتمیزی:** دوست کی منگنی میں گیا وہاں ایک لڑکی کو دیکھا وہ بے حد خوبصورت نظر آ رہی تھی' اس نے اتنا میک اپ کیا تھا جتنا کوئی شادی شدہ لڑکی بھی نہ کرے۔ تقریب کے اختتام پر سب لوگ جانے لگے' میں نے اس کو بھی والدین کے ساتھ جاتے دیکھا۔ وہ لوگ تو بے حد مظلوم لگے کیونکہ لڑکی ان سے بہت بدتمیزی سے بات کر رہی تھی۔ میں نے اس کو اپنانے کے جو خواب دیکھے تھے وہ ڈھیر ہو گئے۔ بعد میں موقع دیکھ کر اپنے دوست سے اس کے بارے میں پوچھا وہ بتانے لگا کہ وہ تو نفسیاتی مریضہ ہے۔ محلے والے اس کو پاگل کہتے ہیں' تب ایک بار پھر مجھے اس کا خیال آیا اور ہمدردی سی ہوئی۔ کیا ایسی لڑکیاں ٹھیک ہو سکتی ہیں' اگر وہ ماری پیٹتی بھی ہوں۔ (عارف رحیم' جھنگ)

**مشورہ:** سو میں سے ایک شدید ذہنی مریض یا مریضہ پر ایسا وقت آتا ہے جب وہ اپنے ہوش وحواس میں نہیں رہتے۔ لہٰذا ان سے کوئی رشتہ نہیں تو صرف ہمدردی ہی ٹھیک ہے۔ آپ کیلئے بہتر یہی ہے کہ اس کو بھول جائیں۔ جب یہ معلوم ہو گیا کہ وہ نفسیاتی مریضہ ہے تو اس کو والدین کی توجہ ضروری ہوگی۔ بعض نفسیاتی امراض جو موروثی ہونے کے ساتھ شدید بھی ہوں تو بار بار حملہ آور ہوتے ہیں۔ ایسے لوگوں کے ساتھ زندگی گزارنی مشکل اور صبر آزما ہوتی ہے۔

**بھول جاتی ہوں:** میں اپنی بہت سی اہم چیزیں رکھ کر بھول جاتی ہوں۔ پھر کتنی کتنی دیر ذہن پر زور ڈالتی رہتی ہوں مگر کچھ یاد ہی نہیں آتا۔ زیور رکھ کر بھول گئی تو راتوں کی نیند اڑ گئی۔ پھر ایک روز جوتے کے ڈبے سے ملا۔ ایک مرتبہ ضروری کاغذات کسی جگہ رکھ دیئے وہ بعد میں پتہ نہیں کس طرح بچوں کی الماری میں پہنچ گئے۔ جب وہاں کی صفائی کی تو نظر آئے۔ میں بتا نہیں سکتی' اس عادت پر خود بھی پریشان رہتی ہوں اور دوسروں سے بھی باتیں سننے کو ملتی ہیں۔ (شیزہ' کراچی)

**مشورہ:** اگر انسان ذہن کا صحیح استعمال کرتا رہے تو بھول کی شکایت اور ذہن پر زور ڈالنے کی ضرورت نہ ہو۔ کاغذات، زیورات اور دوسری اہم چیزوں کے رکھنے کی جگہ بنائیں اور ان چیزوں کو وہیں رکھیں۔ خاص طور پر جب کوئی چیز رکھ رہی ہوں تو حاضر دماغ رہیں اور اہم چیزوں کو کچھ عرصہ میں چیک کرتی رہیں۔ بھول اس وقت ہوتی ہے جب انسان اپنی چیزوں کو سنبھال کر رکھنے کے باوجود حاضر دماغ نہیں ہوتا۔ وہ کام کچھ کر رہا ہوتا ہے اور سوچ کوئی اور ہوتی ہے۔

**ڈاکٹر بن کر دیکھو:** بچپن سے میں خواب دیکھتی تھی کہ ڈاکٹر بن کر مریض دیکھ رہی ہوں۔ میٹرک سائنس سے کیا' کالج میں داخلہ لیا ہی تھا کہ والدہ کا انتقال ہو گیا' گھر سنبھالنا پڑا' ایک سال بعد شادی ہو گئی۔ میں نے اپنی بیٹی کو سائنس میں میٹرک کروا دیا مگر وہ آگے چل کر صحافت پڑھنے کا ارادہ رکھتی ہے۔ اسے صحافی اچھے لگتے ہیں۔ میں اس کو بہت سمجھاتی ہوں کہ دیکھو تم ڈاکٹر بن کر زیادہ اچھی لگو گی لیکن اس کو میرے جذبات کی پرواہ نہیں۔ شروع سے اپنی دھن کی پکی لگتی ہے پتہ نہیں کس طرح لوگ اپنے بچوں کو اپنی مرضی پر چلاتے ہیں۔ یہاں یہ حال ہے کہ بچے ماں کی بات کو کوئی اہمیت نہیں دیتے۔ دراصل ان کے باپ نے ان کو بہت آزادی دی ہے۔ (فرزانہ' لاہور)

**مشورہ:** ہر بچے کی اپنی الگ شخصیت ہوتی ہے۔ اس لیے بچوں کو اپنی ذاتی آرزوؤں اور تمناؤں کے حصول کا ذریعہ نہیں بنایا جا سکتا کیونکہ بہت ممکن ہے آپ کی توقعات اور آرزوئیں ایسی ہوں جن کو پورا کرنے کی بچے میں استعداد ہی موجود نہ ہو۔ خط میں بیان کی گئی خواہش سے یہ ظاہر ہو رہا ہے کہ آپ نے اپنی بیٹی کی شخصیت اور وجود کو اپنی ذات سے الگ اور منفرد تسلیم نہیں کیا جبکہ صحافی بننے کی خواہش یہ ظاہر کر رہی ہے کہ وہ علیحدہ اور مختلف ذہنی صلاحیتوں کی مالک ہے۔ ایک حقیقت یہ بھی ہے کہ آپ دونوں الگ الگ ادوار میں رہیں۔ آپ کے بچپن میں لڑکیاں صرف ڈاکٹر بننا چاہتی ہوں گی جبکہ بیٹی کے زمانے میں لڑکیوں کیلئے اور بھی کئی میدان ہیں۔ جہاں کامیابی حاصل ہو سکتی ہے۔ اپنی مرضی کا پیشہ یا جاب پسند کرنے کا مطلب والدین کی نافرمانی یا ان کی اہمیت نہ دینا نہیں ہے۔

## آیۃ الکرسی پڑھنے سے لاک کھل گیا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں بینک میں ملازم ہوں' ایک دن میرے بینک میں جب میں کسٹمر کو لاکر آپریٹ کروانے گئی تو میری چابی کے بعد کسٹمر کی چابی لگتی ہے پہلے کسٹمر نے بہت زیادہ کوشش کی مگر لاکر نہ کھلا' حالانکہ اونچا لمبا آدمی تھا' اس سے لاک نہ کھلا' میں نے آیۃ الکرسی پڑھ کر پھونک ماری' آرام سے لاک کھولا لاکر کھل گیا' واقعی کمال کی طاقت ہے آیۃ الکرسی میں۔ (رابعہ' لاہور)

## یہ سورۃ پڑھنے والے کی شفاعت کرتی ہے

قرآن مجید پڑھنے کی بہت اہمیت ہے' اس کا ہر لفظ پڑھنے پر ایک نیکی ملتی ہے اور وہ ایک نیکی دس نیکیوں کے برابر ہے۔ دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ مجھے اور تمام پڑھنے والوں کو قرآن پاک پڑھنے اور اس پر عمل کرنے کی توفیق دے۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل فرمایا ہے کہ قرآن شریف میں ایک سورۃ تیس آیات کی ایسی ہے کہ وہ اپنے پڑھنے والے کی شفاعت کرتی رہتی ہے یہاں تک کہ اس کی مغفرت کرا دے وہ سورۃ تبارک الذی یعنی سورۃ ملک ہے۔ (ثوبان علی' لاہور)

# اکیس دن میں ہر قسم کی پریشانی ختم

(محمد فاروق، اعظم، بہاولپور)

اکیس دن کے اندر ہر قسم کی بندش رکاوٹ اور پریشانی ختم ہو کر اللہ تعالیٰ کی طرف سے خوشحالی کے دروازے کشادہ ہو جائیں گے۔ ہر قسم کی بندش رکاوٹ مثلاً کاروبار رزق شادی وغیرہ کے لیے درج ذیل وظیفہ اکیس، اکتالیس یا نوے دن کریں۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں روزانہ رات کو سوتے وقت یَابَاعِثُ یَانُوْرُ دل پر ہاتھ رکھ کر پڑھتا ہوں رات کو بہت اچھے خواب اور اشارے آتے ہیں۔ مختلف اچھی جگہوں کی سیر ہوتی ہے۔ ہر جائز کام انجام خیر ہوگا: اگر کوئی شخص کسی کام میں ہاتھ ڈالتا ہو اور اس میں اسے خیر نہ ہوتی ہو اور ہر کام کا انجام توقعات کے برخلاف اور صرف نقصان کے سوا نہ نکلتا ہو تو اس آیت کو ورد میں رکھیں تو انشاء اللہ اس کے جائز کام اپنے انجام کو پہنچیں گے اور اسے کسی کام میں خسارہ نہ ہوگا۔ کسی بھی جائز کام مثلاً رزق حلال، تعلیم، شادی وغیرہ میں کوئی رکاوٹ یا ناکامی نہ ہوگی۔ بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖىهَا وَمُرْسٰىهَا اِنَّ رَبِّىْ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿ھود۴۱﴾

اکیس دن میں ہر قسم کی پریشانی ختم: اس وظیفہ کو بعد از فجر گیارہ بار پڑھیں انشاء اللہ تعالیٰ اکیس دن کے اندر ہر قسم کی بندش رکاوٹ اور پریشانی ختم ہو کر اللہ تعالیٰ کی طرف سے خوشحالی کے دروازے کشادہ ہو جائیں گے۔ ہر قسم کی بندش رکاوٹ مثلاً کاروبار، رزق، شادی وغیرہ کے لیے درج ذیل وظیفہ اکیس، اکتالیس یا نوے دن کریں۔ پانی پر دم کر کے پی بھی سکتے ہیں اور گھر یا کاروبار والی جگہ پر چھڑکاؤ بھی کر سکتے ہیں:

اول و آخر درود ابراہیمی گیارہ مرتبہ سورۂ مزمل شروع سے پڑھیں جب اس آیت پر آئیں تو سات بار اس آیت کو پڑھیں: رَبُّ الْمَشْرِقِ وَ الْمَغْرِبِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ فَاتَّخِذْهُ وَكِيْلًا ﴿مزمل۹﴾ آیت کو سات بار پڑھنے کے بعد سات بار اس وظیفے کو پڑھیں۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ . يَامَنَّانُ اَللّٰهُ الصَّمَدُ . يَاحَنَّانُ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ . يَارَحِيْمُ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ . اس کے بعد سورۂ مزمل کو آخر تک مکمل کریں۔

فالج اور لقوہ کا علاج: ایک گلاس گائے کے دودھ کو تین بار جوش دے کر اس میں ایک ٹکڑا دار چینی ڈال کر اتار لیں۔ ایک بار سورۂ یٰسین پڑھ کر دم کریں۔ پھر سات لونگ پیس کر منہ میں ڈال کر اوپر سے دودھ پلا دیں۔ یہ عمل سات دن رات کو سوتے وقت کرنا ہے انشاء اللہ مریض صحت یاب ہو جائے گا۔ دوائی کے طور پر لبوب کبیر اور دواء المسک سادہ دی گئی ترکیب کے مطابق کم از کم ایک ماہ استعمال کروائیں۔

جادو، جنات، آسیب ختم: اگر کسی گھر، دکان، دفتر یا کسی بھی جگہ پر جادو، جنات، آسیب، سایہ وغیرہ ہو تو سب سے پہلے مٹی کے نئے پیالے میں سورۂ فیل مکمل لکھ کر اس جگہ کی حدود کے اندر کسی پاک و صاف جگہ پر زمین کے اندر دفن کر دیں۔ پھر ایک وقت اور جگہ مقرر کر کے درج ذیل عمل پڑھ کر پانی پر دم کریں اور پانی اس جگہ اور دیواروں پر چھڑکیں۔ عمل اکیس دن کا ہے۔

درود شریف ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کریں۔
سورۂ فیل انچاس مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کریں۔
سورۂ فلق و ناس انہتر مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کریں۔
درود شریف ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کریں۔
سورۂ فلق و ناس کو ملا کر پڑھنا ہے۔

بزرگ جن سے عطا کامیاب عمل: میرے چند دوست زیادہ آخرت میں بھلائی، رزق، ہر بیماری سے شفاء یعنی ہر معاملے کیلئے یہ ذکر کرتے ہیں اور پندرہ منٹ تک کرتے ہیں۔ یہی ذکر پانی پر دم کر کے دیتے ہیں۔ بقول ان کے انہیں یہ ذکر کسی بزرگ جن سے عطا ہوا ہے۔ خصوصاً ہر جمعرات کو رات ایک بجے ذکر شروع کرتے ہیں ذکر پندرہ منٹ کرتے ہیں اور بعد میں سب مل کر دعا کرتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں کہ اس طرح پورا ہفتہ ہمارے رزق میں برکت رہتی ہے گھر کے افراد بیماریوں سے محفوظ رہتے ہیں پریشانیاں دور رہتی ہیں۔

قُلْ هُوَ الرَّحْمٰنُ اٰمَنَّا بِهٖ وَعَلَيْهِ تَوَكَّلْنَا
لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ . قَالَ رَبِّ هَبْ لِىْ يَا عَالِمَ غَيْبِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ خَزَائِنَ رِزْقِىْ مُّبِيْنًا . يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ . قَالَ رَبِّ هَبْ لِىْ شِفَآءً وَّرَحْمَةً مُّبِيْنًا . آخر میں اپنا اور والدہ کا نام

## گھریلو مسائل کا انسائیکلوپیڈیا

### دیدار رسول ﷺ سے مشرف ہوئیے

حضرت علامہ امام یوسف بن اسماعیل رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ حضرت علامہ سخاوی رحمۃ اللہ علیہ نے روایت کی ہے کہ ایک مرد ملک شام سے آپ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا اور عرض کیا کہ میرا باپ بوڑھا ہے اور آپ ﷺ کے پیارے دیدار کا پیاسا ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا کہ اپنے والد سے کہنا کہ سات ہفتے تک یہ درود شریف پڑھے تو وہ مجھے نیند میں دیکھے گا۔ اس کے والد نے ایسا ہی کیا اور حضور ﷺ کے دیدار سے مشرف ہوا۔ درود پاک یہ ہے:

صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ

### پیٹ درد، ہچکی، مروڑ، گرمی، سینے میں جلن

آدھ پاؤ دھنیا خشک، آدھ پاؤ سفید زیرہ ان دونوں کو باریک پیس کر نمک 20 گرام اور دو چمچ چینی ڈال کر ٹھنڈے پانی سے ایک بڑا چمچ۔ پھر دس منٹ کے وقفے سے آدھا چمچ لیں۔ آدھ گھنٹے میں ہی آرام آجائیگا۔ یہ نسخہ ہمارے خاندان کا آزمودہ ہے۔ آج تک ایسا نہیں ہوا کہ ہم نے کسی کو یہ دوائی دی ہو اور اس کو آرام نہ آیا ہو۔

### لیکوریا کا کامیاب علاج

کیکر کے پھول، گوند کتیرا، چھوٹی الائچی، موصلی سفید، سرمہ سفید، مغز بادام، کھوپرا پاؤ۔ مصری ایک کلو لیکر ان سب چیزوں کو کوٹ کر دودھ کے ساتھ صبح نہار منہ اور زیادہ مرض ہو تو رات کو بھی کھائیں۔ یہ دوائی میری والدہ کی آزمودہ ہے اور میری والدہ کافی سالوں سے بنا کر لوگوں کو دے رہی ہیں اور اللہ ان کو شفاء دے رہا ہے۔

### رات کی ناپاکی، پیشاب کی جلن و گرمی کیلئے

ھوالشافی: تالمکھانہ، تخم لاجونتی، تخم خرفہ، چھلکا لیکر ایک تولہ لیکر اس میں چار تولہ مصری ڈال کر صبح و شام استعمال کریں۔

### دائمی نزلہ سے نجات کیلئے حیرت انگیز چٹکلہ

یہ چٹکلہ میرا بارہا کا آزمودہ ہے اور جس کو بتایا ہے اس کو بھی نفع ہوا ہے۔ بیت الخلاء سے نکلتے وقت دونوں پاؤں کو دھو کر نکلیں تو تھوڑے عرصے بعد نزلہ غائب۔ (ماہنامہ عبقری فائل 6)

برے افعال سے بچاؤ: اگر کوئی شخص برے افعال میں پڑ جائے اور اس سے نکلنا چاہتا ہو تو اسے چاہیے کہ روزانہ 101 مرتبہ سورۃ النزعت کی آیت نمبر 19 پڑھے۔

# مکار عورت معصوم بچہ اور عقل مند شہزادہ

نوعمر شہزادہ محل کے باہر اپنے دوستوں کے ساتھ بیٹھا تھا وہ عورتوں کی طرف متوجہ ہوا اور صورت حال معلوم کی دانش مند شہزادہ سمجھ گیا فیصلہ کچھ غلط ہوا ہے دونوں عورتوں اور ان کے ساتھیوں کو اپنے پاس بلا کر سارا ماجرا پوچھا' قافلے والوں نے کہا شہزادہ عالم ہم بہت دور سے سفر کر کے آرہے تھے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری کا 2008ء سے قاری ہوں۔ آج میں عبقری کے ننھے منے قارئین کیلئے ایک دلچسپ کہانی لکھ رہا ہوں۔ یقیناً بچوں کیلئے اس میں بہترین سبق موجود ہے۔ کسی گاؤں میں ایک کسان رہتا تھا' اس کا کنبہ زیادہ تھا اور مالی حالت اچھی نہ تھی' ہر وقت اللہ سے دعائیں مانگتا رہتا کہ آسانیاں پیدا کر دے۔ اب اس کے بچے بڑے ہو گئے کام کاج انہوں نے سنبھال لیا اور باپ سے کہا کہ کچھ کام نہ کریں صرف جب راہٹ چل رہا ہو تو ایک کیارہ پانی سے لو تو دوسرے کیارے کو لگا دیا کریں۔ بس یہی اس کی ڈیوٹی تھی۔ ایک راہٹ چل رہا تھا بیٹھے بیٹھے کسان کی آنکھ لگ گئی جب آنکھ کھلی تو دوڑ کر کھیت کی طرف گیا کہ پانی اگلے کیارے کو لگائے وہاں دیکھا تو سفید ریش شخص اگلے کیارے کو پانی لگا رہا ہے' حیران ہو گئے اس سے پوچھا کہ آپ کون ہیں؟ یہ میری ڈیوٹی تھی مگر میں سو گیا تھا تو وہ شخص کہنے لگا میں تمہارا "بخت" ہوں جب بندہ سوجاتا ہے تو میں جاگتا ہوں مگر یہ بات کسی سے نہ کرنا۔ یوں وقت گزرتا گیا ایک مرتبہ پھر اسی شخص "بخت" سے اس کی پھر ملاقات ہو گئی۔ اس شخص نے کہا اب میں تجھ سے جا رہا ہوں' کوئی ڈھیری چن لے باقی سب چیزیں تجھ سے چلی جائیں گی۔ کسان نے اس سے مہلت مانگی میں گھر بچوں سے مشورہ کر لوں۔ شام ہوئی کسان گھر آیا' اپنے بیٹوں کو بلایا اور بتایا کہ ایک "بخت" ہم سے جا رہا ہے' اس نے کہا ہے کہ کوئی ڈھیری رکھ لو باقی سب کچھ چلا جائے گا۔ ہر آدمی نے اپنی اپنی رائے دی کسی نے کہا مال مویشی رکھ لو کسی نے زمین' کسی نے کچھ کسی نے کچھ کہا۔ اس کی ایک بہو خاموش بیٹھی باتیں سنتی رہی' کسان نے خاموش بیٹھی بہو سے پوچھا تم بھی کچھ کہو' وہ کہنے لگی اسے کہو سب کچھ لے جائے' بس ہمارے پاس صرف "اتفاق" رہنے دے' یہ سن کر سب ہنسنے لگے کہ سب کچھ چلا گیا تو اتفاق سے کیا کرو گی۔ مگر کسان کہنے لگا مجھے اس کی بات بہت پسند آئی ہے۔ اگلے دن وہ شخص (بخت) سے پھر ملاقات ہوئی اس نے کسان سے پوچھا کیا فیصلہ ہوا' کسان نے کہا سب کچھ لے جاؤ اتفاق ہمارے پاس رہنے دو۔ اب وقت گزرتا گیا' دو سال' چار سال گزر گئے مگر سب کا سب گھر پر ہی تھا۔ کسان کی اس شخص (بخت) سے پھر ملاقات ہوئی' کسان نے کہا تو' تو کہتا تھا کہ سب کچھ چلا جائے گا' مگر ہر چیز وہیں کی وہیں ہے۔ بخت نے کہا جو چیز تو نے چنی تھی' جہاں وہ ہو' وہاں سے کوئی چیز نہیں جاتی۔ تو جناب! گھر ہو' محلہ ہو' سکول ہو' شہر ہو' ملک ہو اتفاق جہاں ہوگا کسی چیز کی کمی نہیں ہوگی۔ دعا ہے اللہ تعالیٰ ہمیں اتفاق سے رہنے کی توفیق دے۔ (ع۔ ل۔ چ)

## عقل مند شہزادہ

بچو! بہت پرانے زمانے کی بات ہے' کسی ملک پر ایک نیک دل بادشاہ حکومت کرتا تھا' رعایا اس سے بہت خوش تھی' وہ بہت رحم دل اور انصاف پسند تھا' اس بادشاہ کا ایک خوبصورت اور عقلمند بیٹا بھی تھا' ایک دفعہ کا ذکر ہے' بادشاہ کی عدالت میں ایک مقدمہ لایا گیا دو عورتوں نے ایک بچے کے متعلق دعویٰ تھا' دونوں بضد تھیں کہ بچے میرا ہے' بادشاہ نے حالات جاننے کے بعد ایک ماں کے حق میں فیصلہ دے دیا' اب ایک عورت خوشی خوشی بچہ لے کر محل سے نکل آئی لیکن دوسری عورت غم و رنج کی تصویر بنی ہوئی تھی' زاروقطار رو رہی تھی' نوعمر شہزادہ محل کے باہر اپنے دوستوں کے ساتھ بیٹھا تھا' وہ عورتوں کی طرف متوجہ ہوا اور صورت حال معلوم کی' دانش مند شہزادہ سمجھ گیا فیصلہ کچھ غلط ہوا ہے' دونوں عورتوں اور ان کے ساتھیوں کو اپنے پاس بلا کر سارا ماجرا پوچھا' قافلے والوں نے کہا شہزادہ عالم ہم بہت دور سے سفر کر کے آرہے تھے' جنگل میں دریا کے کنارے رات پڑ گئی' ہم سو گئے' ان دونوں عورتوں کے پاس اپنا اپنا بچہ تھا' رات کو بھیڑیا آیا اور ایک بچے کو کھا گیا' صبح صرف ایک بچہ تھا' اب دونوں عورتیں دعوے دار ہیں کہ بچہ میرا ہے' دوسری کا بچہ بھیڑیا کھا گیا' شہزادے نے دونوں عورتوں سے پوچھا بچہ کس کا ہے' دونوں کہنے لگیں حضور یہ بچہ میرا ہے' اس کے بچے کو بھیڑیا کھا گیا ہے' شہزادے نے دونوں کو حلف اٹھانے کا کہا' دونوں نے حلف اٹھا لیا' شہزادے نے کچھ دیر سوچا اور دونوں عورتوں سے مخاطب ہوا' تم دونوں کہتی ہو بچہ میرا ہے' اب اس کا حل یہ ہے' بچہ آدھا آدھا دونوں کو دے دیا جائے' شہزادے نے لکڑی کا تختہ منگوایا اس پر بچے کو سلا کر تلوار سونت لی اور بولا درمیان سے بچے کے دو حصے کر کے دونوں کو دے دوں گا۔ اب شہزادے نے غور کیا ایک عورت بالکل خاموش رہی لیکن دوسری تڑپ کر بولی نہیں شہزادہ حضور میں جھوٹی ہوں یہ بچہ اس عورت کا ہے' اسے دے دیں' دعویٰ سے دست بردار ہوتی ہوں۔ عقلمند شہزادہ سمجھ گیا کہ حق پر کون ہے' اس نے اس کی حقیقی ماں کے حوالے بچہ کر دیا' وہ دعائیں دیتی ہوئی چلی گئی' دوسری مکار عورت بہت مایوس ہوئی۔ پیارے بچو نیک دل بادشاہ اللہ تعالیٰ کے جلیل القدر نبی حضرت داؤد علیہ الصلوٰۃ والسلام تھے اور عقلمند شہزادہ ان کا بیٹا حضرت سلیمان علیہ الصلوٰۃ والسلام تھے جو عقلمندی میں اپنے والد سے بھی بڑھ گئے تھے۔ (محمد قاسان ارشد بھٹی' خان گڑھ)

## اے اللہ! تو نے سچ کہا

ہندوستان میں ایک بڑے بزرگ گزرے ہیں' جن کو لوگ منشی صاحب کہتے تھے۔ ایک مرتبہ ایک گاؤں سے گزر رہے تھے کہ گاؤں کے لوگ جمع ہیں اور سامنے کسی آدمی کا جنازہ رکھا ہے۔ منشی صاحب وہیں کھڑے ہو گئے' لوگوں نے کہا: "منشی صاحب آپ جنازہ پڑھائیں" منشی صاحب نے کہا میں نہیں پڑھاتا۔ گھر سے پیغام آیا کہ منشی صاحب ہی پڑھائیں گے لوگوں نے اس آدمی کی بیوی سے پوچھا کہ منشی صاحب کا نام تم نے کیوں لیا تو اس نے کہا: یہ آدمی جو فوت ہوا ہے اس نے فوت ہونے سے پہلے کہا تھا کہ میرا جنازہ منشی صاحب پڑھائیں۔ لوگوں نے کہا: آج اتفاق سے آئے ہوئے ہیں تو انہوں نے کہا کہ ہماری بات پوری ہو گئی۔ منشی صاحب نے جنازہ پڑھایا۔ اپنے ہاتھوں سے اس میت کو قبر میں اتارا' دفن کیا اور چلے گئے۔ جب دفتر میں پہنچے جیب میں دیکھا تو ملازمت کا کارڈ غائب تھا۔ خیال آیا کہ جب میں نے اس بزرگ کو قبر میں اتارا تو وہ کارڈ بھی قبر میں گر گیا۔ ملازمت کا مسئلہ تھا' اسی وقت واپس آئے' گاؤں کے لوگوں کو جمع کیا اور کہا کہ انہیں ابھی ابھی دفن کیا ہے' میری ملازمت کا مسئلہ ہے' تھوڑا سا مٹی کو ہٹاؤ تاکہ میں اپنا کارڈ اٹھا لوں۔ سب لوگ جمع ہو گئے۔ انہوں نے کہا کہ منشی صاحب بڑے اللہ والے ہیں' کوئی بات نہیں۔ مٹی کو ہٹایا' جب اس کے کفن کے قریب پہنچے تو کیا دیکھتے ہیں کہ ساری قبر گلاب کے پھولوں سے بھری پڑی ہے۔ منشی صاحب کو اپنی ملازمت بھول گئی۔ سیدھے اس عورت کے گھر گئے اور جا کر کہا کہ اماں بتاؤ! یہ جو بزرگ تھا اس کا عمل کیا تھا' بوڑھی عورت نے عجیب بات کہی' اس نے کہا: یہ تو ان پڑھ تھا' زبانی اس نے چند سورتیں یاد کر رکھی تھیں لیکن لکھنا آتا تھا نہ پڑھنا۔ مجھے اس کے نکاح میں آئے پینتالیس سال ہو گئے ہیں۔ ایک کام یہ روزانہ کرتا تھا کہ جب صبح کی نماز پڑھ کر فارغ ہو جاتا تو قرآن سامنے رکھ لیتا اور اس کی سطروں پر انگلی رکھ کر کہتا اے اللہ! تو نے یہ بھی سچ کہا' یہ بھی سچ کہا' یہ بھی سچ کہا" (انتخاب: سانول چغتائی' رانجھو چغتائی' اماں زیبو چغتائی' بھورل چغتائی احمد پور شرقیہ)

# عاملین کو ستانے والا جن تسبیح خانہ کے آگے بے بس

میں نے صبح کسی کو نہیں بتایا کہ گزشتہ رات کیا ہوا تھا' اس واقعہ کے بعد مجھے تین چار دن مسلسل بخار رہا۔ پھر چند دن کے بعد بغیر کسی بیماری کے میرا بھائی انتقال کر گیا۔ میرا بھائی ابو کے ہمراہ سویا ہوا تھا کہ صبح کے وقت اس نے ایک ہلکی سی چیخ ماری اور شام کو فوت ہو گیا۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ پر کروڑوں نعمتیں عنایت فرمائے۔ آپ کو زندگی خضر عطا فرمائے۔ ہم آپ کے عبقری رسالہ کے گزشتہ دو سال سے قاری ہیں۔ یہ واقعہ تقریباً تیس سال پہلے کا ہے۔ ہم شادی سے قبل اپنے ماں باپ کے گھر تمام بہن بھائی اکٹھے رہتے تھے کہ ایک مرتبہ سردیوں کو میں سو رہی تھی کہ میں نے دیکھا کہ دیوار کی طرف سے ایک چڑیل نکل کر باہر آئی جس کے ناخن اور دانت خوفناک قسم کے بڑے بڑے تھے مگر میں خوف زدہ نہیں ہوئی۔ وہ میرے سرہانے آ کر کھڑی ہو گئی۔ اس وقت میرا چھوٹا بھائی عمر تقریباً چار یا پانچ سال میرے ساتھ سویا ہوا تھا۔ میرا بھائی بہت ہی خوبصورت تھا' وہ چڑیل مجھ سے بولی کہ مجھے یہ اپنا بھائی دے دو' یہ تمہارا بھائی بہت خوبصورت ہے' میں نے اس کو کہا کہ میں اپنا بھائی تجھے ہرگز نہیں دوں گی اس نے کہا کہ میں نے تم سے تمہارا بھائی لے لینا ہے اور میرے بال پکڑ لیے۔ اس دوران میرے منہ سے بے ساختہ نکلا یا اللہ مدد اور وہ بے ساختہ بھاگ نکلی اور جاتے جاتے یہ کہہ گئی کہ میں نے تیرا بھائی تم سے لے لینا ہے۔ میں نے صبح کسی کو نہیں بتایا کہ گزشتہ رات کیا ہوا تھا' اس واقعہ کے بعد مجھے تین چار دن مسلسل بخار رہا۔ پھر چند دن کے بعد بغیر کسی بیماری کے میرا بھائی انتقال کر گیا۔ میرا بھائی ابو کے ہمراہ سویا ہوا تھا کہ صبح کے وقت اس نے ایک ہلکی سی چیخ ماری اور شام کو فوت ہو گیا۔ مجھے اس بھائی کی وفات کا اتنا صدمہ ہوا کہ کاش میں اپنے امی ابو کو چڑیل والا واقعہ بتا دیتی تو شاید میرا بھائی بچ جاتا۔ یہ بالکل سچا واقعہ ہے۔ بعد ازاں کسی اللہ والے نے بتایا کہ یہ چڑیل تمہارے ابو کے اوپر تھی اس کی وجہ سے اس نے اس کے بیٹے کو قتل کر دیا۔ (م۔ع، جہانیاں منڈی)

## ظالم جن ''بجرنگ بلی'' سے ملی نجات

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں آج اپنی زندگی کی سب سے بڑی پریشانی عبقری قارئین سے شیئر کر رہی ہوں۔ یہ مسئلہ میرے ساتھ بہت پرانا ہے۔ کوئی ہے جو میرے ساتھ ہر رات غیر اخلاقی حرکتیں کرتا ہے۔ بہت اللہ والوں کے پاس گئے انہوں نے مجھے پہننے کو تعویذات دیئے مگر کوئی افاقہ نہ ہوا۔ سالہا سال سے علاج جاری ہے مگر اس کو کوئی فرق نہیں۔ بہت سے عامل علاج کرتے رہتے ہیں مگر ایک وقت آتا ہے کہ وہ تھک ہار جاتے ہیں کہ وہ بہت طاقتور ہے۔ اب تو میری آنکھوں میں شدید تکلیف' سر میں تکلیف' جوڑوں میں' سینے میں تکلیف اور دل تو جیسے ڈوب ہی گیا ہے۔ ہماری گلی میں ایک مولانا صاحب ہیں ان سے دم شروع کروایا کچھ دن دم کروانے میں گزرے تو ایک دن دم کے دوران میرے سر اور کندھوں سے کوسن پن گرنے لگیں جو کہ درمیان میں سے مڑی ہوئی تھی تو انہوں نے بتایا کہ کسی نے پتلا بنوایا ہے اور جادو میرے خون میں شامل ہے' اس موکل کی صورت میں بھی تو طبیعت تب تک ٹھیک رہتی ہے جب تک دم کراتی جاؤں اور جس دن دم نہ کروایا جائے پھر وہی حالت ہو جاتی ہے تو تین چار دن پہلے انہوں نے حاضری کروائی تو انہوں نے اس موکل کو مخاطب کرتے ہوئے کہا کہ وہ خود آیا ہے یا اسے کسی نے بھیجا ہے تو اس نے کہا کہ کسی نے بھیجا ہے ایک خاتون ہے جس نے اس پر مسلط کیا ہے۔ مولانا صاحب نے کہا کہ تم چلے جاؤ' کہنے لگا نہیں جاؤں گا' اگر میں گیا تو وہ مجھے مار دے گی۔ اس نے مجھے اس لڑکی پر مسلط کیا ہے کہ میں اسے جان سے مار دوں' یہ میری ڈیوٹی اس نے لگائی ہے۔ اس جن نے اپنا نام ''بجرنگ بلی'' بتایا ہے' وہ بار بار مجھے مارنے کو پڑ رہا تھا تو انہوں نے کہا کہ اسے کلیئر کرو تو اس نے میرے سر پر ہاتھ رکھ دیا یا تو میرے سر سے اس دن کی طرح بہت ساری مڑی ہوئی کوسن پنیں نکلیں تو انہوں نے کہا کہ تم چلے جاؤ تو وہ کہنے لگا کہ ایک شرط پر جاؤں گا کہ ہر چاند کی چودھویں تاریخوں کو سے کے اکتیس کنڈے لیکر انہیں اپنے جسم کے ساتھ مس کر کے بارہ دری میں دبا کر آئے اور یہ عمل اکیس بار کرے تو میں جاؤں گا۔ پھر ہم آپ کے پاس اپنے مسائل لے کر آئے آپ نے ہمیں یَاقَوِیُّ یَامُعِیْنُ یَاقَادِرُ یَافَتَّاحُ والا وظیفہ دیا جو ہم پڑھ رہے ہیں۔ شروع میں جب آپ کا وظیفہ پڑھنا شروع کیا تو آنکھوں میں درد' سر میں درد' جوڑوں میں درد اور کبھی تو ایسا وقت بھی آیا کہ مجھے لگا کہ یہ میرا آخری وقت ہے۔ مگر آہستہ آہستہ اب بہتری آ رہی ہے۔ وہ جن اب بھی کبھی آتا ہے اور نہایت بے بسی سے کہتا ہے کہ تو یہ نہ پڑھا کر۔ الحمدللہ! مجھے اب اس غلیظ جن سے چھٹکارا مل رہا ہے۔ (پوشیدہ)

(م۔ا، لاہور)

# جہنم کی وسعت

آج سے ستر سال پہلے ایک پتھر جہنم کے اندر پھینکا گیا تھا۔ آج وہ پتھر اس کی تہہ میں پہنچا ہے یہ اس پتھر کے گرنے کی آواز ہے۔

ایک روایت میں حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ ہم لوگ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بیٹھے ہوئے تھے کہ اتنے میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی چیز کی گرنے کی آواز سنی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ اکرام رضی اللہ عنہم سے پوچھا کہ تم جانتے ہو کہ یہ کس چیز کی آواز ہے۔ ہم نے عرض کیا کہ اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم ہی بہتر جانتے ہیں۔ پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ آج سے ستر سال پہلے ایک پتھر جہنم کے اندر پھینکا گیا تھا۔ آج وہ پتھر اس کی تہہ میں پہنچا ہے یہ اس پتھر کے گرنے کی آواز ہے۔ پہلے لوگ اس کو بہت مبالغہ سمجھتے تھے کہ وہ پتھر ستر سال سفر کرنے کے بعد تہہ میں پہنچا لیکن اب سائنس نے ترقی کر لی ہے۔ چنانچہ سائنس کا کہنا ہے کہ بہت سے ستارے ایسے ہیں کہ جب سے وہ پیدا ہوئے ہیں ان کی روشنی زمین کی طرف سفر کر رہی ہے لیکن آج تک وہ روشنی زمین تک نہیں پہنچی جب اللہ تعالیٰ کی مخلوقات اس قدر وسیع ہیں تو پھر اس میں کیا بعید ہے کہ ایک پتھر جہنم کے اندر ستر سال سفر کرنے کے بعد اس کی تہہ میں پہنچا ہو۔ بہرحال اس حدیث سے جہنم کی وسعت بتانا مقصود ہے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو جہنم سے محفوظ رکھے آمین۔ (بحوالہ کتاب: روحانی پاکیزگی)

**چیونٹی کا توکل:** حضرت امام نسفی رحمۃ اللہ علیہ نے بیان کیا ہے کہ حضرت سلیمان علیہ الصلوٰۃ والسلام نے چیونٹی سے کہا کہ سال بھر میں تیری کتنی روزی ہوتی ہے۔ اس نے کہا ایک دانہ انہوں نے اس کو ایک شیشی میں بند کر دیا اور ایک دانہ ڈال دیا' جب سال ختم ہوا تو دیکھا کہ اس نے آدھا دانہ کھایا تھا اس سے اس کا سبب پوچھا تو اس نے بیان کیا' پہلے میرا اللہ پر بھروسہ تھا اور اب مجھے خوف اس کا ہوا کہ کہیں آپ بھول نہ جائیں اس لیے میں نے آدھا دانہ کھایا اور آدھا آئندہ سال کیلئے رہنے دیا۔ (طریق نجات ص 298)

### نزلے کیلئے آسان گھریلو ٹوٹکہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں نزلہ زکام کی صورت میں اجوائن کی پوٹلی بنا کر گرم پانی میں ڈال کر نکال کر ماتھے پر اور پورے چہرے پر اس کی ٹکور کرتی ہوں' اس سے بہت جلد فائدہ ہوتا ہے۔ یہ ٹوٹکہ ہمارے گھر میں کافی عرصہ سے استعمال ہو رہا ہے۔ (شمیم اختر)

# مرحوم زرگر کی عیاش پرست اولاد

میٹرک کے بعد تعلیم چھوڑی' سارا دن کوئی کام نہیں بس موبائل اور ٹی وی پر گانے سننا' فلمیں دیکھنا۔ نہ نماز' نہ قرآن' نہ اعمال کیونکہ بچپن میں نہ کبھی ماں باپ نے خود اعمال کیے اور نہ اولاد کو کہا۔ موبائل پر نا معلوم کتنے لڑکوں سے دوستیاں ہیں

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں آج عبقری قارئین کو ایک ایسا کربناک واقعہ سنانے جارہی ہوں جسے پڑھ کر یقیناً لوگوں کیلئے عبرت کا ساماں پیدا ہوگا۔ واقعہ کچھ یوں ہے کہ ہماری گلی میں ایک سنار صاحب رہتے تھے' ان کا کام ٹھیک ٹھاک تھا' دکان اچھی خاصی چلتی تھی مگر نہ نماز' نہ روزہ' نہ تسبیح! ہر وقت شیخی مارتے' لوگوں کو خوب دونوں ہاتھوں سے "لوٹتے" تھے۔ ماشاء اللہ شادی شدہ تھے اور پانچ بچوں جن میں چار بیٹیاں اور ایک بیٹا تھا۔ نہ خود ساری عمر دین سیکھنے اور اس پر چلنے کی توفیق ہوئی اور نہ کبھی اپنی اولاد کو اس طرف لائے بلکہ اولاد کو نت نئے فیشن' موبائل' لیپ ٹاپ اور انٹرنیٹ کنکشن سے نوازا۔ تین سال پہلے وفات پاگئے۔ یہ میرے قریبی عزیز ہیں۔ اب میں آتی ہوں ان کی جمع پونجی یعنی اولاد کی طرف' مرنے کے بعد ان کی اولاد کے حالات آج کل یہ ہیں۔

سب سے بڑی بیٹی شادی شدہ ہے' اس کے گھر کے حالات ایسے ہیں کہ لکھتے ہوئے بھی ہاتھ لرزتا ہے' کئی دفعہ اس کے سسرال والوں نے اسے گھر سے نکالا' ہائی سوسائٹی میں دھوم سے شادی ہوئی تھی' سال میں آٹھ ماہ ماں کے گھر رہتی ہے اور چار ماہ بمشکل اپنے شوہر کے پاس۔ دوسری بیٹی عمر 22 سال ہے تعلیم ایم اے' پچھلے چند سال سے ایک اپنے سے چار سال کم عمر لڑکے کے عشق میں گرفتار ہے جو کہ ابھی پڑھ رہا ہے' اس کے رشتے بہت آتے ہیں مگر اس لڑکے کی آس پر سب کو انکار کررہی ہے جس کی وجہ سے اس کی ماں سخت اذیت کا شکار ہے۔ اگر کوئی دوسرا رشتہ دیکھنے والا آئے تو خود ہی ان کو گھر سے بھگا دیتی ہے۔

تیسری بیٹی کی عمر صرف ابھی 19 سال ہے' میٹرک کے بعد تعلیم چھوڑی' سارا دن کوئی کام نہیں بس موبائل اور ٹی وی پر گانے سننا' فلمیں دیکھنا۔ نہ نماز' نہ قرآن' نہ اعمال کیونکہ بچپن میں نہ کبھی ماں باپ نے خود اعمال کیے اور نہ اولاد کو کہا۔ موبائل پر نا معلوم کتنے لڑکوں سے دوستیاں ہیں اور آج کل خوب "عروج" میں ہے۔ چوتھی بیٹی کی عمر 17 سال' انتہا کی خوبصورت' ہاتھ میں دو موبائل' مڈل پاس' پڑھائی ختم' زبان بہت لمبی' ضد کی پکی' اپنی بات منوا کر دم لیتی ہے۔ محلے کے ایک لڑکے کے عشق میں گرفتار ہے' سب کے سامنے اعلان اس سے عشق کا دعویٰ کرتی ہے۔ وہ لڑکا گھر میں سب سے بڑا ہے اور اس کی چار بہنیں ہیں اس کے گھر والوں سے رشتہ کی بات کی تو انہوں نے کہا کہ اس کی بہنوں کی شادی ہوگی پھر اس لڑکے کی ہوگی۔

اب آتی ہوں اس "سنیارے" کے بیٹے کی طرف' ماں باپ کا چہیتا' سنار کی دکان کرتا ہے' باپ کی طرح بہت شیخی مارتا ہے' خود کو امیر کبیر ظاہر کرتا ہے' روزانہ کا تقریباً دس ہزار عیاشی میں اڑاتا ہے' خوب کماتا اور خوب لٹاتا ہے' ماں بے حد پریشان ہے حد سے زیادہ نافرمان ہے' فضول خرچ ہے' لڑکیوں کے چکر میں پڑا ہوا ہے' پچھلے دنوں تو اس نے خود اپنی ماں کو بتایا کہ یہ غلط عورتوں کے پاس رات کو جاتا ہے۔ آگے آپ خود سمجھ دار ہیں۔ تمام بچے اپنی اپنی دنیا میں مگن ہیں۔ اب اس کی ماں اکثر میرے پاس آکر روتی ہے کہ اے کاش میں اپنے بچوں کو دنیا کی ساتھ ساتھ دین کی بھی کچھ تعلیم دیتی تو آج نہ ان کی یہ حالت ہوتی اور نہ میری۔ (شازیہ کلثوم' کراچی)

## اُسے اعزاز کے ساتھ مرنا چاہیے

یہ ایک قانون قدرت ہے' اٹل حقیقت ہے کہ ہر ذی روح نے موت کا ذائقہ چکھنا ہے۔ اس وقت جتنے بھی زندہ انسان ہیں سب نے مرجانا ہے اور قبر میں منوں مٹی کے نیچے دب جانا ہے مگر انسان اس حقیقت کو ماننے کیلئے تیار ہی نہیں ہوتا۔ اگر تیار ہوتا ہے تو اس وقت بہت دیر ہوچکی ہوتی ہے۔ اس زندگی میں انسان کی اکڑ' تکبر' اپنے کو برتر اور دوسرے کو حقیر سمجھنے کی عادت ختم نہیں ہوتی۔ انسان اتنا غافل ہوجاتا ہے کہ مرنے کیلئے بھی ایسا طریقہ چاہتا ہے جو کہ اس کیلئے باعث اعزاز ہو اور مرنے پر بھی لوگ ایسی بات کو ترجیح دیتے ہیں کہ جہاں ان کی امارت کی جھلک نظر آئے۔ ہاشمی صاحب نے واقعہ سنایا کہ ان کے والد سی ایم ایچ لاہور میں داخل تھے' وہاں ایک بہت بڑے عہدہ دار بھی داخل تھے' ڈاکٹروں کی تشخیص کے مطابق کینسر آخری مراحل میں تھا۔ ڈاکٹروں نے کہا کہ مریض چند دنوں کا مہمان ہے۔ اس کو گھر لے جائیں' ان کے اہل خانہ بضد تھے کہ نہیں موت ہسپتال میں ہونی چاہیے۔ یہی باتیں ہورہی تھیں کہ اس مریض کا داماد جو کہ بہت بڑا عہدہ دار تھا' وہ آگیا' اس کے سامنے مسئلہ رکھا گیا تھوڑی دیر بعد وہی داماد ڈاکٹر صاحب سے انتہائی اونچی آواز میں بات کررہا تھا اور لڑ رہا تھا' وہ بضد تھا کہ ہسپتال کا بہت اعلیٰ کمرہ کھول دیا جائے جو کہ صرف ملک کی ایک اہم شخصیت کیلئے مخصوص ہے تاکہ مریض کو اس کمرہ میں منتقل کردیا جائے تاکہ آخری وقت میں جو بھی عزیز و اقارب ملنے کیلئے آئیں تو وہ مرعوب ہوں اور سب سے بڑھ کر یہ کہ مریض تو مر رہا ہے لیکن اس کی موت اعزاز کے ساتھ ہونی چاہیے اور اس نے انگریزی کا ایک فقرہ استعمال کیا کہ He should die with dignity سوچنے کا مقام ہے کہ آخرت کی کوئی فکر نہیں کہ قبر کا پرچہ کیسے حل ہوگا مگر یہ فکر ہے کہ موت اعزاز کے ساتھ ہو' کاش! ہم آخرت کیلئے بھی فکر مند ہوجائیں۔ (سید واجد حسین بخاری' احمد پور شرقیہ)

## میری تالیفات اوران کی وضاحت

اب تک آنے والی میری جتنی بھی تالیفات ہیں ان کے حوالہ جات حقیقت' سب تالیف یہ سب قارئین تک پہنچانے کی ایک کوشش ہے میں ہر کتاب کا حوالہ دوں گا کہ کتاب کن حوالہ جات سے مل کر ایک کتاب بنی ہے۔ اگر میری کسی کتاب میں غلطی ہو' اطلاع دیں' شکر گزار ہوں گا۔

**کتاب نمبر 25: پرسکون نیند نبوی ﷺ طریقے اور جدید سائنس:** مادی زندگی نے مادہ دیا' روحانیت گئی اور مال آیا' چین گیا۔ اس زندگی سے بے زار ہوکر آخر خودکشی کا رجحان بڑھ گیا۔ ایسا کیوں ہوا؟ دراصل ہمیں جو وقت اللہ تعالیٰ کو دینا چاہیے تھا وہ وقت نہیں دیتے۔ اس کتاب میں بے خوابی' بے قراری' بے چینی اور رات بھر نیند لانے کے قدرتی سنہری اور سائنسی اصول بیان کیے گئے ہیں۔ یقیناً آپ مطمئن ہوں گے۔ اس کتاب کی تیاری میں درج ذیل کتب' رسائل اور محترم مصنفین کی تحریروں سے استفادہ حاصل کیا گیا۔ شمائل کبریٰ جلد اول۔ خلیل اللہ قیصر۔ زبیر حسین۔ مسعود ذانابی۔ حیدر جعفری سید۔ محمد اشرف چشتی۔ حکیم راحت نسیم سوہدروی۔ عبید اللہ ہاشمی۔ حکیم ظہور ملتانی۔ ڈاکٹر محمد طاہر۔ ڈاکٹر خالد غزنوی۔ حکیم ریاض احمد قریشی۔ محمد یونس۔ حکیم افتخار یوسف زئی۔ بشریٰ خالد۔ صابر کلوردی۔ بشریٰ عبدالرحمٰن۔ لطیف چودھری۔ ضیا شاہد۔ عبداللہ خادر۔ رسائل: اردو ڈائجسٹ۔ سیارہ ڈائجسٹ۔ حکایت۔ ضیاء الحکمت۔ رہنمائے صحت۔ ہمدرد صحت۔ قومی صحت۔ نوٹ: اگر کوئی حوالہ غلطی سے رہ جائے تو ضرور اطلاع دیں' میں ہر پل اصلاح کا محتاج ہوں۔

# کراماتی تیل شفاء کا بے بہا خزانہ

(تحقیق اقتدار نہاد نگر)

**خاص طور پر خواتین کو مندرجہ ذیل بیماریاں ہوتی ہیں' کھانسی' نزلہ' بدہضمی' اعصابی تکلیف' کھٹی ڈکاریں' سردرد' گھر میں تو ان تکلیف دہ بیماریوں کا اندازہ نہیں ہوتا مگر خوشی غمی میں' ان بیماریوں کے ساتھ شرکت کرنا بہت تکلیف دہ عمل ہے**

کراماتی پہ ریسرچ جاری ہے۔ اس سے قبل بھی ایک بار کراماتی تیل پر تحریر لکھی تھی جو عبقری میں چھپ چکی ہے۔ آج آپ کو مزید کراماتی تیل کے فوائد بتاتی ہوں:۔ کراماتی تیل کو جیسے جیسے استعمال کریں گی آپ کو محسوس ہوگا ایک طلسماتی دنیا میں آگئی ہوں' جہاں سکون ہی سکون ہے۔ دنیا کے بڑے سے بڑا سرجن بھی آپ کو ان امراض کی دوا نہیں دے گا۔ یہ تو سکون اور خوشی آپ کو کبھی حاصل نہیں ہوگی' جو طریقہ استعمال آپ کو ریسرچ کے بعد میں آگاہ کیا ہے۔ کراماتی تیل کا مساج کریں' دودھ میں ڈال کر پی لیں' جو سب سے اہم طریقہ ہے۔ خاص طور پر خواتین کو مندرجہ ذیل بیماریاں ہوتی ہیں' کھانسی' نزلہ' بدہضمی' اعصابی تکلیف' کھٹی ڈکاریں' سردرد' گھر میں تو ان تکلیف دہ بیماریوں کا اندازہ نہیں ہوتا مگر خوشی غمی میں' ان بیماریوں کے ساتھ شرکت کرنا بہت تکلیف دہ عمل ہے۔ اکثر خواتین دائیں بائیں پہلو بدل رہی ہوتی ہیں کہ کس طرف منہ کر کے کھانسی کریں۔ نزلہ زکام والی خواتین کا اور بھی برا حال ہوتا ہے۔ جب آٹا گوندھنا ہو پھر تو عجیب اذیت ناک صورتحال ہوتی ہے۔ گھر کے تمام کاموں کی فہرست ہے کہ خاتون خانہ کی ذمہ داری ہے' دکھ ہے یا سکھ وہ کام کئے بغیر اس سے نجات نہیں مل سکتی۔ آج ان مجموعی بیماریوں سے نجات کا حل بتا رہی ہوں' عشاء کی نماز کی ادائیگی کے بعد ایک ڈراپر آپ کے ہاتھ میں ہو جس میں کراماتی بھرا ہو۔ اب اپنے بستر پر آجایئے' سر کعبے کی طرف کرلیں' پاؤں بالکل سیدھے کریں' ایڑیوں پر دباؤ ڈال کر لیٹئے مگر سر کے نیچے تکیہ نہ رکھیں اور کوشش کریں سیدھے سر سے کعبے کی طرف دیکھیں۔ درود شفاء پڑھیں' کراماتی ڈراپر سے تین قطرے دائیں ناک میں ڈالیں اور فوراً تین قطرے بائیں طرف ناک میں ڈالیں۔ اب دونوں ہاتھ سیدھے کرلیں' ہتھیلی بستر پر ہو اور پوری قوت سے سانس اندر کی طرف کھینچیں اور باہر کی طرف کم سانس نکالیں۔ تین منٹ یہ عمل جاری رکھیں۔ پندرہ سے بیس منٹ تک سیدھی لیٹیں۔ لہٰذا آپ کو کراماتی سے ناک میں بے حد جلن ہوگی' حلق کڑوا ہوگا لیکن ایک ہفتے بعد آپ کو کچھ محسوس نہیں ہوگا' آپ اس کی عادی ہو جائیں گی۔ اس استعمال کرنے کے بعد رات کو ایسی گہری نیند سوئیں گی کہ اذانوں سے قبل ہی آنکھ کھلے گی۔ آپ کے گلے' حلق اور شہ رگ کی جھلی نما باریک نالیاں تر ہو چکی ہوں گی۔ نالیوں میں جتنی اقسام کا جماؤ ہے مثلاً گرد و غبار' بلغم مزید بہت کچھ یہ قطرے ڈالنے کے بعد جتنی قوت کے بعد آپ سانس لیں گی تمام گرد و غبار اور بلغم کو کھینچ کر پیٹ میں لے جائے گا اور پیٹ میں جانے کے بعد سب کچھ آپ کے جسم سے خارج ہو جائے گا۔ آپ اپنی پنڈلیوں میں بے حد قوت محسوس کریں گی' آپ محسوس کریں گی کہ آپ پاؤں زمین پر جم کر چل رہی ہیں' اٹھنے بیٹھنے کا کام نہایت تیزی سے کریں گی۔ تمام پرہیز آپ کے ختم ہو جائیں گے۔ تمام بیماریاں اس وقت حملہ آور ہوتی ہیں جب ہمارے حلق اور سینے کی جھلی نما باریک نالیاں ہماری لاپرواہی سے بند ہو جاتی ہیں۔ پھر ہم کھانسنا شروع کر دیتے ہیں' بخار بھی اور نہ جانے کتنی بیماریاں جنم لیتی ہیں۔ نالیاں خشک اور خراش شروع ہو جاتی ہیں۔ آپ جڑی بوٹیوں کا استعمال کریں گی تو دوران خون اور نالیاں تر رہیں گی۔ سردی میں گرمائی کیلئے وقتی اشیاء کا استعمال کر لیتے ہیں' ہیٹر' کوئلے' گرم چائے مگر اس سے چند گھنٹے کا فائدہ ہوگا۔ موسم سردی کا ہو یا گرمی کا چھلنی کے سوراخوں کی طرف ہماری نالیاں بند ہو جاتی ہیں اگر یہ نالیاں مستقل کھولی جائیں گی تو گرد اور کچرا کبھی اپنی جگہ پر نہیں جمے گا جسمانی نظام اتنا گرم ہو چکا ہوگا' بے شک برف باری ہو رہی ہو' سرد ہوائیں چل رہی ہوں' گرم لو ہے۔ آپ عام سے لباس میں گھومتی رہیں گی' خصوصاً خواتین عمل کریں۔ درج ذیل عمل کر کے آپ خود بھی خوش رہیں گی اور اپنے شوہر یا والدین کی خوب خدمت کر کے خوب دعائیں بھی لیں گی۔ 1۔ صبح و شام تین قطرے کراماتی ڈراپر کے دائیں طرف' تین بائیں طرف پندرہ منٹ لیٹی رہیں۔ اس کے ساتھ کبھی کبھی روغن زیتون' کبھی روغن بادام' کبھی ناریل کے تیل کے قطرے بھی صبح و شام درج بالا ترتیب سے ڈال لیا کریں۔ یہ ٹوٹکہ آپ کی خوشیوں اور سکون کا ضامن ہوگا۔ کثرت سے درود شریف پڑھیں' نمازوں پر خصوصی توجہ دیں' اللہ کی رحمت کے در کھل جائیں گے' ناک بے حد شفاف اور خشک رہے گی' ہر محفل میں جا کر خوشی محسوس کریں گی' استعمال کے بعد جو مستفید ہوں وہ حضرات عبقری میں ضرور لکھیے۔



# مناقب اہل بیت اطہار

انتخاب: مکی احمد پوری

"حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ روایت فرماتے ہیں کہ جب حضرت فاطمۃ الزہراء رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے ہاں حضرت حسن کی ولادت ہوئی تو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور فرمایا: مجھے میرا بیٹا دکھاؤ' اس کا نام کیا رکھا ہے؟ میں نے عرض کیا: میں نے اس کا نام حرب رکھا ہے۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: نہیں بلکہ وہ حسن ہے پھر جب حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی ولادت ہوئی تو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور فرمایا: مجھے میرا بیٹا دکھاؤ تم نے اس کا نام کیا رکھا ہے؟ میں نے عرض کیا: میں نے اس کا حرب رکھا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: نہیں بلکہ وہ حسین ہے پھر جب تیسرا بیٹا پیدا ہوا تو حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور فرمایا: مجھے میرا بیٹا دکھاؤ' تم نے اس کا نام کیا رکھا ہے؟ میں نے عرض کیا: میں نے اس کا نام حرب رکھا ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: نہیں بلکہ اس کا نام محسن ہے۔ پھر فرمایا: میں نے ان کے نام ہارون (علیہ الصلوٰۃ والسلام) کے بیٹوں شبر' شبیر اور مشبر کے نام پر رکھے ہیں۔" (احمد' حاکم' ابن حبان) امام حاکم نے فرمایا یہ حدیث صحیح الاسناد ہے۔

## دعائے والدہ محترمہ پیران پیر شیخ عبدالقادر جیلانی

محترم حضرت حکیم صاحب اسلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کے آپ کے والدین و اہل دعیال ادارہ عبقری کے منتظمین کے درجات بلند فرمائے۔ میرے شوہر کا رویہ کچھ درست نہ تھا' وہ ایسے پیش آتے جیسے کوئی ذہنی مریض ہیں۔ میں یا خالق یا عضو ز سارا دن کھلا پڑھتی ہوں۔ ایک نصاب مکمل ہو چکا ہے۔ میرے شوہر میں بہت بہتری آچکی ہے۔ پہلے تو اتنی زیادہ طبیعت بگڑ چکی تھی کہ ہر وقت خودکشی کا سوچتے رہتے تھے۔

حضرت پیران پیر شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی والدہ محترمہ رحمۃ اللہ علیہا کی ایک دعا مجھے بہت پسند ہے' میں اپنی دعاؤں میں اسے مانگتی تھی' اللہ تعالیٰ نے اس دعا کے صدقے مجھے تنہا بہت برے حالات میں امان دیا اور کامیابی دی' دعا یہ ہے: "خداوندا ذوالجلال مجھ بے سہارا عورت کے سر پر تیری رحمت کے سوا کوئی سائبان نہیں اور مجھ حقیر اور عاجز میں اتنی قوت نہیں کہ تیرے مسلسل احسانات کا شکر ادا کرسکوں' بے شک تو ہی اپنے بندوں کا محافظ اعلیٰ ہے اور تیری نگہبانی کے بغیر کوئی بھی اس خارزار حیات سے باعافیت نہیں گزر سکتا۔ (کوثر فردوس)

# آپ کا خواب اور روشن تعبیر

**خاوند دوسری عورت کے ساتھ:** میں دس برس سے یہ خواب دیکھ رہی ہوں کہ مجھے یا تو خبر ملتی ہے یا میں خود دیکھتی ہوں کہ میرا خاوند کسی دوسری عورت کے ساتھ ہے اور اس نے دوسری شادی کی ہوئی ہے۔ میں نے ابھی دیکھا کہ جیسے میرا ایک بیٹا ہے جو کہ بہت سفید اور نیلی آنکھوں والا ہے اس کی عمر تین چار مہینے ہے اور جب میں اس کا غسل خانے میں منہ ہاتھ دھلا رہی ہوں تو وہ مجھ سے باتیں کرنا شروع کر دیتا ہے مثلاً وہ اپنا نام میرے پوچھنے پر وہ بتاتا ہے جو کہ اصل میں میرے چھوٹے بیٹے کا نام ہے تو میں حیران رہ جاتی ہوں کہ یہ کس طرح سے باتیں کر رہا ہے کہیں یہ کوئی اور مخلوق تو نہیں۔ پھر میں دیکھتی ہوں کہ جیسے اندرون شہر کا کوئی گھر ہے اور وہ گھر میری والدہ کا ہے۔ اس گھر میں پریشان بیٹھی ہوں کہ میرے شوہر مجھ سے ناراض ہو کر کہیں گئے ہیں تو میں جب اس جگہ فون کرتی ہوں تو کوئی عورت اٹھاتی ہے اور مجھ سے اس انداز میں بات کرتی ہے جیسے کہ مجھے پہلے سے علم ہے کہ یہ میرے خاوند کی دوسری بیوی ہے وہ مجھے کہتی ہے کہ وہ تم سے بات نہیں کرنا چاہتے۔ میں اس کی منت سماجت کرتی ہوں مگر وہ فون بند کر دیتی ہے۔ فون بند ہونے کے بعد میں اپنے آپ کو کوستی ہوں کہ میں نے اپنے شوہر کی شادی پر اگر واویلا مچایا ہوتا اور چپ نہ ہوتی تو آج ایسا نہ ہوتا۔ (ع۔ش)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ کسی ناگہانی پریشانی اور بیماری سے پورے گھر کے ڈسٹرب ہونے کا اندیشہ ہے تاہم کچھ صدقہ حسب توفیق اپنا اور گھر والوں کی طرف سے فوری طور پر دیں اور یَاحَفِیْظُ انیس بار ہر نماز کے بعد پڑھ کر دعا کر لیا کریں۔

**دکھاوے کا ثواب:** میں نے دیکھا کہ میری نانی میرے ماموں کے ساتھ ہمارے گھر آئیں' پھر ماموں نانی کو ہمارے گھر چھوڑ کر واپس چلے گئے۔ میں نے دیکھا کہ میری نانی نے بہت بڑی موٹی اور کالے رنگ کی چادر اوڑھی ہوئی ہے۔ میری امی میری نانی کو کمرے میں لے گئیں اور نانی کو پلنگ پر بٹھایا، پھر کالی موٹی چادر جو خوب لپٹی ہوئی تھی (نانی نے) اتاری۔ پھر نانی لیٹ گئیں وہ اس طرح لیٹیں کہ پاؤں قبلہ کی طرف تھے اور بائیں کروٹ لیٹیں، اس وقت میرے دل میں خیال آیا کہ نانی کا تو انتقال ہو چکا' پھر نانی ہمارے گھر کیسے آئیں؟ پھر نانی رونے لگیں اور اپنی کمر دکھائی جہاں نیل کے نشانات تھے' اور اپنی بیٹیوں کے نام لیے کہ ان دونوں نے میرا برا حال کر دیا ہے۔ (مائزہ' اسلام آباد)

**تعبیر:** خواب کے مطابق اس بات پر متنبہ کیا گیا ہے کہ جو بھی عبادات نفلی ہوں یا فرائض' اخلاص نیت کے ساتھ کی جائے اور دکھاوے کا شائبہ بھی نہ ہو اور نہ ہی کسی سے اس بات کا ذکر کرے کہ فلاں نفلی عبادات کا ثواب فلاں کو بھیجا ہے۔ دوسری نصیحت اس خواب میں یہ کی گئی ہے کہ سنت طریقے کے مطابق کیا ہوا تھوڑا سا عمل بہت ہی فائدہ مند ہے۔ بہ نسبت غیر سنت طریقے سے کیے گئے بڑے بڑے اعمال کے۔ دعا ہے کہ اللہ پاک ہمیں اخلاص اور سنت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی نصیب فرما دیں۔ (واللہ اعلم)

**مشکلات اور رکاوٹیں:** میں اکثر خواب میں سکول یا کوئی عمارت دیکھتی ہوں' جہاں ہر طرف پانی ہی پانی ہوتا ہے۔ ایسے لگتا ہے جیسے سیلاب آ رہا ہے اور جیسے ہم پانی میں بیٹھے پڑھ رہے ہیں۔ ہر طرف پانی ہی پانی نظر آتا ہے۔ (ن۔ج)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ بعض اہم کاموں میں مشکلات اور رکاوٹیں بہت ہو رہی ہیں آپ حسب استطاعت کچھ صدقہ دیں اور حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ چلتے پھرتے پڑھتی رہا کریں۔ واللہ اعلم۔

**بیرون ملک سفر خطرناک:** میں اکثر خواب میں اپنی ایک پرانی دوست کو دیکھتی ہوں (جس کی شادی ہو چکی ہے' اور وہ ملک سے باہر ہے) میں دیکھتی ہوں جیسے میں اس سے ملنے اس کے گھر جا رہی ہوں اور اس کا گھر مجھے نہیں ملتا' عجیب عجیب سی گلیوں سے گزرتی ہوں کسی پل سے گزرتی ہوں لیکن اس سے نہیں مل پاتی' جب اس سے ملتی ہوں تو وہ بہت غمزدہ نظر آتی ہے۔ ایک دفعہ دیکھا کہ وہ مجھے کہتی ہے کہ یہ دیکھو میری بیٹی اور میرے گھر والوں نے زبردستی میری شادی کر دی ہے' میں سن کر بہت دکھی ہوتی ہوں۔ (ش، کراچی)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ آپ کیلئے بیرون ملک سفر کرنا خطرناک ثابت ہو سکتا ہے اس لیے حتی المقدور کم از کم ایک سال تک کیلئے احتیاط کریں۔ پھر بھی اگر مجبوری ہو جائے تو 313 بار سورۂ قریش پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیں اور حسب توفیق کچھ رقم بطور صدقہ دے دیا کریں۔ انشاء اللہ غیبی حفاظت ہوگی۔ واللہ واعلم۔

**کزن کا نکاح:** میں نے خواب دیکھا کہ میری کزن کا نکاح ہے' میں اور میری امی نکاح سے واپس اپنے گھر آ رہے ہیں تو راستے میں ایک آدمی ہمارا پیچھا کرتا ہے میں اور میری امی چلتے جاتے ہیں' آگے گلی میں بہت اندھیرا ہوتا ہے' ہم وہاں چھپ جاتے ہیں وہ آدمی وہاں سے چلا جاتا ہے اور ہم بچ جاتے ہیں۔ (ثمینہ' ملتان)

**تعبیر:** آپ کی بیٹی کے خواب کے مطابق اس بات کا اشارہ ہے کہ اسے کسی پریشانی یا بیماری میں مبتلا ہونے کا اندیشہ ہے تاہم اگر مناسب اسپیشل احتیاطی تدابیر کر لی گئیں تو یہ بیماری جلد دور ہو جائے گی۔ واللہ اعلم۔

**ناگہانی پریشانیاں:** میں نے دیکھا کہ میں اور میری دو بڑی بہنیں کسی کے گھر سے اپنے گھر ٹرین پر آ رہی ہیں' راستے میں جتنے اسٹیشن آتے ہیں وہ بہت ویران اور کھنڈرات کی صورت میں ہوتے ہیں جس اسٹیشن پر ہم اترتے ہیں اس کا نام (شہر سیاہ) لکھا ہوتا ہے' وہ اسٹیشن بھی ویران ہے اور خوفناک قسم کا ہے'۔ ہم اسٹیشن پر اپنے گھر کی سڑک تک پیدل آتی ہیں اور ایک وین ہمارے پاس آتی ہے جس میں کچھ حبشی ہیں وہ ہمارا سامان اتار کر ہمیں دیتے ہیں اور چلے جاتے ہیں۔ (صبا، ملتان)

**تعبیر:** آپ کے خواب کے مطابق اس بات کا اندیشہ ہے کہ کچھ دن ناگہانی پریشانیوں کا سامنا آپ کو کرنا پڑے گا تاہم جلدی حالات کی بہترین کا بھی اشارہ ہے۔ آپ اپنا اور اپنے گھر والوں کی طرف سے حسب توفیق کچھ صدقہ دیں اور یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ کثرت سے پڑھتی رہا کریں۔ واللہ اعلم۔

### روحانی پھکی کی ڈبی نہیں خون کی بوتل ہے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہماری ایک جاننے والی غریب عورت کو ڈاکٹر صاحب نے کہا کہ پہلے تین بوتلیں خون کی لگواؤ' پھر تمہارا آپریشن ہوگا۔ اس عورت نے اللہ تعالیٰ پر توکل کرکے تین "روحانی پھکیاں" کیے بعد دیگرے استعمال کیں۔ ان تین روحانی پھکیوں سے اس کی خون کی کمی دور ہو گئی۔ ڈاکٹر صاحب کو اس نے بتایا کہ میں نے خون کی کوئی بوتل نہیں لگوائی۔ اس کی جگہ روحانی پھکی استعمال کی ہے۔ ڈاکٹر صاحب روحانی پھکی کا کمال سن کر حیران ہو گئے۔ ان کیلئے یہ واقعہ انوکھا اور ناقابل یقین تھا۔ (پرنسپل (ر) غلام قادر ہراج' جھنگ)

**بلغم خارج کھانسی ختم:** نمک لاہوری کی چھوٹی سی ڈلی منہ میں رکھنے سے بلغم کے نکلنے میں مدد ملتی ہے اور کھانسی کم ہوجاتی ہے۔ (ہائی بلڈ پریشر کے مریض یہ ٹوٹکہ نہ آزمائیں)

# ”شکریہ“ کو صرف ایک لفظ نہ سمجھیے!

ماتحت تو شاید ہر بات پر افسر کو شکریہ کہہ دے لیکن افسر کسی ملازم کا شکریہ ادا کرنا اپنی توہین سمجھتا ہے۔ اسی طرح جب ہم کوئی چیز خریدیں تو لاشعوری طور پر گویا دکاندار پر احسان کرتے ہیں اور شکریہ ادا کرنا غیر ضروری بلکہ غلط سمجھتے ہیں۔ وقار حسن معراج

ہمیں یہ اعتراف کرنے میں ہچکچاہٹ نہیں ہونی چاہیے کہ تہذیبی و اخلاقی طور پر انسان ترقی کی بجائے تنزلی کا شکار ہو رہا ہے۔ سائنس نے بہت ترقی کرلی' سائنسی ایجادات کا سیلاب آ گیا' جدید طرز زندگی کے لوازمات بیشتر گھروں میں آ گئے لیکن زبان و بیان' شائستگی اور سلجھے ہوئے انداز و اطوار جو ہماری قدیم معاشرت کا لازمی جزو تھے' ناپید ہو گئے ہیں۔ مسلمانوں کی بیشتر اچھی عادات غیر مسلموں نے اپنا لیں' انہی میں سے ایک اچھی عادت ”شکریہ“ کہنے کی بھی ہے۔ آپ اس خیال سے متفق ہوں گے کہ ہمارے ہاں یہ عادت بہت کم ہے کیونکہ ہم اپنے بچوں کو شکریہ کہنا کم ہی سکھاتے ہیں۔ اس کے برعکس آپ نے مغربی اقوام کو چھوٹی چھوٹی باتوں پر شکریہ کہتے سنا ہوگا۔ ہمارے ہاں اونچے طبقے کے افراد تو کیا متوسط طبقے کے لوگ بھی حفظ مراتب ذہن میں رکھ کر شکریہ کہتے ہیں' مثلاً ماتحت تو شاید ہر بات پر افسر کو شکریہ کہہ دے لیکن افسر کسی ملازم کا شکریہ ادا کرنا اپنی توہین سمجھتا ہے۔ اسی طرح جب ہم کوئی چیز خریدیں تو لاشعوری طور پر گویا دکاندار پر احسان کرتے ہیں اور شکریہ ادا کرنا غیر ضروری بلکہ غلط سمجھتے ہیں۔ ہوٹل میں بیرے اور ریلوے اسٹیشن پر قلی کا شکریہ ادا کرنا بعض لوگوں کے خیال میں شاید باعث توہین ہو مگر معاملہ اس کے برعکس ہے۔ بہت سے لوگ جنہیں ہم دل میں چھوٹا سمجھتے ہیں۔ ہمارے شکریے کے زیادہ مستحق ہوتے ہیں اور ان کے لیے اس لفظ کی اہمیت بھی زیادہ ہے۔ شاید آپ تصور بھی نہیں کرسکتے کہ شکریے کا ایک لفظ ان کے دلوں میں خوشی کے کیسے پھول کھلا دیتا ہے؟ دکانوں کے سیلز مین، سبزی فروش اور دیگر پھیری والے، پٹرول پمپ کے ملازمین ایسے کسی انسان کو شکریہ کہہ دینے سے آپ کی عزت ہرگز نہیں گھٹے گی۔ بلکہ یقین کیجئے اس میں اضافہ ہی ہوگا۔ اگر آپ شکریہ کہنے کی عادت ڈال لیں تو جلد محسوس کریں گے کہ خود آپ کو بھی یہ لفظ زیادہ سننے کو مل رہا ہے۔ خوش خلقی بھی چھوت کی بیماری کی طرح ایک دوسرے کو لگتی ہے۔ آپ دوسروں کے ساتھ خوش اخلاقی کا مظاہرہ کریں تو خود ان میں بھی یہی مثبت عادات پیدا ہوتی ہیں جس کی آج کے دور میں اشد ضرورت ہے۔ خاص طور پر ہم گفتگو میں شائستگی کھوتے جا رہے ہیں۔ نئی نسل کا انداز گفتگو تو تشویشناک حد تک اخلاقی سطح سے گرتا محسوس ہوتا ہے۔ اگر آپ کو کسی ایسی جگہ کھڑے ہونے یا کسی ایسی بس میں سوار ہونے کا اتفاق ہو جس میں چار پانچ نوجوان سوار ہوں تو شاید آپ کے دل رکھ اور تاسف سے بھر جائے گا۔ آپ سوچیں گے کہ کیا یہی وہ نسل ہے جسے ہم مستقبل کے معمار کہتے ہیں؟ جنہیں دنیا بھر کی آسائشیں مہیا کرنے کی کوشش میں اپنی اپنی بساط کے مطابق بیشتر والدین ہلکان ہو رہے ہیں؟۔ اچھی عادات اپنانا زیادہ مشکل نہیں' یاد دہانی کیلئے ہم کچھ باتوں کا تذکرہ کرتے چلیں' مناسب مواقع پر پڑوسیوں کے ہاں کھانے پینے کی اشیاء یا تحفے بھجواتے رہیے۔ راستے میں ملنے والوں کو سلام میں پہل کیجئے' اردگرد کے لوگوں کی خوشی غمی میں شرکت کیجئے' اپنی حیثیت کی پرواہ کیے بغیر کسی کا کوئی چھوٹا موٹا کام کر دیجئے۔ کسی کیلئے دروازہ کھول کر رک جائیے۔ یہ چھوٹی چھوٹی باتیں دھیرے دھیرے ہمارے ماحول کو خوبصورت اور خوشگوار بنا دیں گی۔ یہ باتیں اپنا کر آپ نہ صرف دوسروں کیلئے خوشی کا باعث بنیں گے بلکہ آپ بہتر انداز میں زندگی کا سامنا کر سکیں گے۔ چلیں زیادہ نہیں تو ان عادات میں سے کسی ایک عادت کو اپنا لیجئے۔ شکریہ کہنے کی عادت ہی ڈال لیں اور اپنے بچوں میں بھی یہ عادت پختہ کیجئے اور اگر کسی کا شکریہ ادا کرنے نہ جاسکتے ہوں تو فون یا میل کے ذریعے ہی شکریہ کہہ دیں۔ یقین جانئے! یہ ایک لفظ نہ صرف آپ بلکہ دوسروں کی زندگی میں بھی اہم کردار ادا کرسکتا ہے۔ (بشکریہ پیام آگہی)

## شوگر اور ہائی بلڈ پریشر رہے ہر دم کنٹرول

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ بہت شوق سے پڑھتی ہوں۔ اس میں موجود طبی و روحانی ٹوٹکے بہت کمال کے ہوتے ہیں۔ میرے پاس بھی ایک طبی ٹوٹکہ ہے جو میں قارئین عبقری کی نذر کررہی ہوں:

**صحت یابی:** شوگر/ ہائی بلڈ پریشر کا آسان علاج' صبح نہار منہ ایک گلاس پانی میں ایک ٹیبل اسپون خالص اصلی عرق گلاب ملا کر پی لیں۔ کچھ ہفتوں کے استعمال سے شوگر' ہائی بلڈ پریشر نارمل ہوجائے گا۔ (عالیہ اسد)

# عبقری کی بدولت ہر دن اچھا

عبقری کی بدولت ہمارا ہر دن بہت اچھا گزرتا ہے' اعمال' تسبیحات اور قرآن پاک کی تلاوت پہلے سے زیادہ نصیب ہوتی ہے۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کو اور آپ کے اہل خانہ کو سدا خوشحال' آباد' کامل عافیتوں' خیروں' برکتوں کے ساتھ سلامت رکھے۔ آپ کے ماہنامہ عبقری سے ہم سب فیض یاب ہو رہے ہیں اور اللہ آپ کو آپ کے خلوص کی بہترین جزا عطا فرمائیں۔ آمین ثم آمین۔

عبقری کی بدولت ہمارا ہر دن بہت اچھا گزرتا ہے' اعمال' تسبیحات اور قرآن پاک کی تلاوت پہلے سے زیادہ نصیب ہوتی ہے۔ گھر میں بہت برکات آرہی ہیں۔ عبقری سے ایک عمل حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ يَاوَارِثُ يَانَصِيْرُ يَاعَزِيْزُ اور اس کی برکات بھی نمایاں ہونا شروع ہو گئیں ہیں۔ میری چھوٹی بہن کا ایک اچھے معزز گھرانے سے رشتہ آیا ہے' بات بھی پکی ہوگئی ہے۔ پانچ' چھ مہینوں تک شادی ہوجانے کا امکان ہے اور انشاء اللہ سنت کے مطابق کرنی ہے۔ میری اکثر جب طبیعت خراب ہوتی ہے تو میں سترہ شفائیں استعمال کرتی ہوں تو طبیعت میں سکون محسوس ہوتا ہے۔ (ش،م۔ لاہور)

## عبقری پڑھا ہر پریشانی دور

**ہر حاجت پوری:** محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری رسالہ پچھلے چند سالوں سے مسلسل پڑھ رہا ہوں۔ یہ واحد میگزین ہے جس سے آپ کے ہر طرح کے مسائل حل ہوتے ہیں۔ مجھے بھی میرے ہر مسئلہ کا حل اس رسالہ سے ملا ہے۔ چند سال پہلے آپ دامت برکاتہم کے ایک روحانی آرٹیکل میں ایک دعا اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِيْ وَلِوَالِدَيَّ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ وَالْاَحْيَاءِ وَالْاَمْوَاتِ. کا عمل بتایا تھا کہ اس دعا کو ہر وقت کھلا پڑھیں۔ میں اس دعا کو لاتعداد پڑھتا ہوں۔ دن میں تقریباً تین ہزار سے چھ سو تک پڑھ لیتا ہوں' ہر نماز کے بعد بھی پڑھتا ہوں۔ اس وظیفہ سے اللہ تعالیٰ کا بہت فضل و کرم ہوا ہے' میں نے بہت کچھ پایا ہے۔ دل میں جو بھی بات آئی ہو' مجھے یاد نہیں اللہ تعالیٰ نے وہ پوری نہ کی ہو۔ اس عمل کے بعد دوسرے کسی عمل کی ضرورت نہیں رہتی بہت مختصر اور جامع دعا ہے۔ اللہ تعالیٰ آپ دامت برکاتہم کی عمر میں برکت دے۔ آمین۔ (ف۔ و)



# خواتین پوچھتی ہیں؟

ام اوراق

یہ صفحہ خواتین کے روزمرہ خاندانی اور ذاتی مسائل کیلئے وقف ہے۔ خواتین اپنے روزمرہ کے مشاہدات اور تجربات ضرور تحریر کریں۔ نیز صاف صاف اور صفحے کے ایک طرف مکمل لکھیں۔ چاہے بے ربط ہی کیوں نہ ہوں۔

**چہرے پر سیاہ دھبے:** پچھلے دنوں میری امی کے چہرے پر دانے نکلے، دانے ختم ہوئے تو سیاہ دھبے پڑ گئے جو بہت برے لگتے ہیں، اس کیلئے بتایئے۔ میری عمر سولہ سال ہے میرے چہرے پر بھی اکثر دانے نکلتے رہتے ہیں۔ (صعیہ لاہور)

جواب: صعیہ بی بی! اس عمر میں دانے نکلتے ہی رہتے ہیں آپ انہیں چھیڑیں نہیں۔ کوئی بھی مصفی خون دوا پینا شروع کریں، ہمدردی کی صافی منگوا کر تین چار شیشیاں استعمال کریں۔ دانوں پر آپ پسی ہوئی کلونجی پانی میں ملا کر لگا یئے۔ رات کو جھیکوار کا گودا لگا کر سویا کریں۔ بازار سے گل منڈی اور عناب منگوا لیں، پانچ دانے عناب اور دس گیارہ دانے گل منڈی رات کو ایک گلاس پانی میں بھگو دیجئے، صبح مل چھان کر تھوڑا سا شہد ملا کر پی لیا کریں۔ کبھی کبھی کیلے کا گودا نکال کر کانٹے سے باریک کر کے آدھا چمچ دہی ملا کر چہرے پر پندرہ منٹ کیلئے لگایا کریں۔ بیسن سے منہ دھویئے، جو بچیاں نماز پڑھتی ہیں اور پانچوں وقت وضو کرتی ہیں ان کے چہرے کی بیماری کثافت دھل جاتی ہے، چہرہ گندا رہے تو دانے زیادہ نکلتے ہیں۔

**دھڑکن تیز:** میری عمر تیس سال ہے، چند ماہ سے دل زیادہ دھڑکنے لگا ہے۔ خصوصاً صبح کو دھڑکن تیز ہو جاتی ہے، ڈاکٹر کی دوا کھا رہی ہوں لیکن کوئی خاص فائدہ نہیں۔ آپ کے پاس کوئی ٹوٹکہ ہو تو بتایئے۔ (عالیہ بیگم، ملتان)

مشورہ: ملتان میں بہت اچھے حکیم ہیں، کسی اچھے دواخانہ کے حکیم صاحب کو نبض دکھا کر آپ دوا تجویز کروا لیں۔ طب میں ایسی دوائیاں ہیں جو دل کو قوت بخشتی ہیں آسان ٹوٹکہ یہ ہے کہ اکیس دانے کشمش کے لیں، اسے نصف عرق گلاب میں رات کو بھگو دیں۔ صبح کانٹے سے اٹھا کر ایک دانہ کھا لیں اور عرق پی لیں۔ پہلے زمانے میں رضائی سینے والی لمبی سوئی سوئی سے کشمش کا ایک ایک دانہ اٹھا کر کھانے کو کہا جاتا تھا چند دنوں میں دل کی دھڑکن اپنے حال پر آ جاتی تھی۔ آملے یا سیب کا مربہ نہار منہ کھانے سے دل مضبوط ہوتا تھا۔ یہ ٹوٹکے برسہا برس سے آزمائے جا رہے ہیں۔

**امراض کا مجموعہ:** میری عمر ۳۵ سال ہے شادی شدہ ہوں، پہلے پہل میں تکلیف شروع ہوئی، پھر بدہضمی کی شکایت اور بعد ازاں پیشاب کی کمی، جوڑوں کے درد، نزلہ زکام نے آن گھیرا، کھانس کر ایسا لگتا ہے جیسے سینے میں سوجن ہو گئی ہے، فشار خون بھی اونچا نیچا رہنے لگا۔ ایک دوا کھاتا ہوں تو دوسری تکالیف سامنے آتی ہے۔ اب گلے کے غدود بھی تنگ کرنے لگے ہیں، عبقری کا پرانا قاری ہوں، خدارا! کوئی مشورہ دیجئے مگر کسی حکیم یا ڈاکٹر کا نہیں۔ میں تھک چکا ہوں، بہت دوائیاں کھا لیں۔ (رزاق اشرف)

مشورہ: آپ نے بہت ساری تکالیف کا ذکر کیا ہے، مگر اپنی غذا کا نہیں، گلے کا غدود جب بڑھتا ہے تو آیوڈین کی کمی ہوتی ہے، آیوڈین ٹھیک رہے تو یہ بیماری ختم ہو جاتی ہے، میں جب بھی عمرے، حج پر گیا تو ایک خاص بات محسوس کی وہاں ملائیشیا اور ترکی کی خواتین بس میں انناس کے ڈبے پکڑے ہوئی تھیں، ان کا ناشتہ یہی ہوتا تھا شاید یہی وجہ تھی کہ وہ خواتین تمام دن طواف کرتیں اور ذرا بھی نہ تھکتیں۔ موٹاپا ہونے کے باوجود ان کی ٹانگوں میں درد بھی نہیں ہوتا، ان کی دیکھا دیکھی میں نے بھی دو چار بار انناس کا ڈبہ خریدا، اسے کھانے سے دل کو بہت فرحت ہوئی اور میں تھکا بھی نہیں۔ گھر آ کر انناس کے بارے میں پڑھا تو بے حد حیرت ہوئی، انناس بے شمار خوبیوں کا مرقع ہے، گلے کے غدود بھی ٹھیک رہتے ہیں، نیز آیوڈین کی کمی بھی دور ہوتی ہے۔ کھانے کو ہضم کرنے میں مدد دیتا ہے اسے کھانے سے بھوک لگتی ہے اور پیشاب بھی کھل کر آتا ہے۔ نیز نزلہ زکام بھی جاتا رہتا ہے، جوڑوں کے درد میں بھی فائدہ مند ہے، فشار خون بھی قابو میں کرتا ہے۔ آپ اپنی غذا میں انناس شامل کریں، ڈبوں میں بند انناس عام طور پر ہر جگہ دستیاب ہے، چند دنوں میں آپ خود اس کی افادیت جان پائیں گے۔ ہاضمہ درست ہوگا تو بھوک بھی خوب لگے گی۔ کھانا ہضم ہوگا تو جوڑوں کا درد ٹھیک ہو جائے گا، نیز جسم کی گرمی بھی دور ہوگی، اسی طرح یہ دل کے دھڑکنے میں بھی فائدہ مند ہے، اسے کھانے سے مثانے کی پتھری ختم ہو جاتی ہے۔ یرقان کے مریض بھی کھا سکتے ہیں، دو چار ہفتے کھایئے، بیماریوں کا مجموعہ کم ہوتا جائے گا۔

**دودھ کے فوائد:** میں جدہ میں رہتا ہوں، ماہنامہ عبقری بہت شوق سے پڑھتا ہوں، میری نظر کمزور ہے، آنکھوں کے گرد حلقے بھی پڑ رہے ہیں، کیا میں سونے سے پہلے دودھ پی سکتا ہوں، دودھ کے بارے میں ضرور لکھئے۔ (م۔ا، جدہ)

مشورہ: بیٹے! آپ کی عمر ابھی بیس سال بھی نہیں، تو آنکھوں کے گرد حلقے کیوں پڑ رہے ہیں، آپ ویزلین لگاتے ہیں؟ اس سے کوئی نقصان نہیں۔ صبح منہ دھو کر آپ دودھ میں تھوڑی سی روئی بھگو کر آنکھوں کے نیچے آہستہ آہستہ ملیں، اس سے خاصا فرق پڑے گا۔ گائے کا دودھ جلد ہضم ہوتا ہے، دماغ کو طاقت دیتا ہے اور آنکھوں کی بینائی تیز کرتا ہے۔ اسی طرح یہ قد بھی بڑھاتا ہے، انسانی صحت برقرار رکھنے کیلئے روزانہ غذا میں دودھ شامل کرنا چاہیے، آپ کو چاہیے کہ روزانہ دو گلاس دودھ پئیں۔ ہمارے پیارے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو دودھ بے حد پسند تھا، جب بھی دودھ پیتے تو فرماتے۔ اے اللہ اس میں برکت ڈال اور ہمیں زیادہ دے۔ اونٹنی، بکری، گائے کے دودھ کو پسند فرماتے، گائے کے دودھ میں شفا ہے کیونکہ گائے ہر قسم کے پودے کھاتی ہے، قرآن پاک میں بھی دودھ کی نہروں کا ذکر ہے۔ دودھ میں ایک چمچ شہد ملا کر پیا جائے تو جسم کی بھرپور توانائی ملتی ہے یہ ایک قسم کا غذائیت بخش اور مقوی شربت بن جاتا ہے۔ چٹکی بھر پسی ہوئی دار چینی ملائی جائے تو طاقت میں بے پناہ اضافہ ہوتا ہے۔

(بقیہ: اپنے پھولوں کو جنسی تشدد سے بچائیں)

ان کے مسائل اور ان کے حل پر ضرور بات کریں۔ جہاں تک کوشش ہو ان کی ذہنی اور جسمانی صحت کا خیال رکھیں اور گھیوں میں بے جا پھرنے پر پابندی لگائیں۔ بہت سے ماں باپ لاپرواہی برتتے ہیں، خود لی وی لگا کر اپنی جان چھڑانے کے لیے بچوں کو گلی میں نکال دیتے ہیں۔ ایسا بالکل مت کریں بہت سے خوانچہ فروش، چرسی اور جرائم پیشہ صرف اسی تاک میں ہوتے ہیں کہ بچہ چھوڑا آگے نکلنے کی طرف جائے اور پھر اس کو بہلا پھسلا کر اپنے ٹھکانے پر لے جائیں۔ جنسی تشدد صرف غریبوں کا مسئلہ نہیں ہے بچے چاہے امیروں کا ہو یا متوسط طبقہ کا کہیں بھی والدین کی غفلت سے وہ بھی تشدد کا شکار ہو سکتا ہے۔ یہ کام صرف ماں کا نہیں ہے بلکہ والدین اور خاندان کے لوگ مل کر ہی ایسے انجام دے سکتے ہیں اور بچوں کو حفاظت ممکن بنا سکتے ہیں۔ ہمارے معاشرے میں بلوغت، جنسی تبدیلیوں اور سیکس کو ایک ایسا شجر ممنوعہ بنا دیا گیا کہ جس کے بارے میں بات ہی کرنا گناہ ہے اور اسی سکوت کے باعث پاکستانی بچے استحصال کا شکار ہو رہے ہیں۔ آگاہی ہی ایک ایسی طاقت ہے جو آج کل کے دور میں بچوں کو محفوظ رکھ سکتی ہے۔

(بقیہ: جسمانی و روحانی حسن کے لاجواب آسان ٹوٹکے)

ہمارے ایک ایک حصے سے پیارے ہمارے نبی کی ہمارے خوبصورت چہرہ کا حصہ ہے سنت کے مطابق اس کی حفاظت کریں۔ وضو کے ذریعے اس کی حفاظت کریں اور شیطان کا گھر نہ بننے دیں۔ دانت: ہمارے پیارے چہرے کا اہم ترین حصہ دانت ہیں، خوبصورت سفید اور چمکتے دانت ہماری مسکراہٹ اور ہنسی کو اور مزید حسین بناتے ہیں۔ خوب اور صاف ستھرا انسان اپنے دانتوں کے ساتھ ہی صاف ستھرا لگتا ہے اگر سب صاف ہے اور دانت میلے ہیں گندے ہیں تو انسان کی سب شخصیت ختم ہو جاتی ہے۔ انسان کھل کر مسکرا بھی نہیں سکتا ہے اور اگر منہ میں دانت نہ ہوں تو بڑھاپے کی شکل دکھائی دیتی ہے۔ دانتوں کی اہمیت کا اندازہ ہمیں حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی مختلف حدیثوں سے ملتا ہے جس میں ہمیں مسواک کی اہمیت بتائی گئی ہے اور مسواک کا کام دانت صاف کرنا ہی نہیں بلکہ یہ ہماری روحانی اور جسمانی بیماریاں دور کرنے کا ذریعہ ہے گویا دانتوں کو صاف کرنا اتنا ضروری ہے کہ اس سے روح بھی پاکیزہ ہو جاتی ہے۔ مسواک کرنے سے کل نصیب ہوتا ہے۔ عقل کی صفائی ہوتی ہے۔ نظر تیز ہوتی ہے۔ سنت ہے برکت ہے اور صحت ہے۔ آخری وقت میں ہمارے پیارے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے مسواک ہی کی تھی۔ اپنے آپ سے پیار کریں اپنے جسم کے اعضاء کو اللہ کی نافرمانی میں مت لگائیں اپنے جسم کو جنت کے قابل بنایئے۔

# غذائیت بخش اور مزے دار کچھ سبزیاں!

نیرا کامران، راولپنڈی

**زمین کے اندر اُگنے والی سبزیوں کو خریدنے کیلئے بڑی دکانوں اور سپر اسٹورز کے بجائے اپنے علاقے میں لگائے جانے والے بچت بازاروں اور ٹھیلوں کا رُخ کریں کیونکہ ایسی جگہوں پر موسم کی یہ سبزیاں نسبتاً تازہ مل جاتی ہیں**

بدلتے ہوئے طرز زندگی کے باعث ہماری کھانے پینے کی عادات بھی خاصی حد تک تبدیل ہوچکی ہیں لہٰذا اب خواتین سطح زمین کے نیچے جڑوں کی شکل میں پیدا ہونے والی سبزیاں پکانے پر زیادہ توجہ نہیں دیتیں لیکن اگر آپ ایک مرتبہ ان فوائد کا جائزہ لے لیں جو ئی کے اندر اُگنے والی سبزیوں میں پوشیدہ ہیں تو یقیناً ان سبزیوں کو فوراً اپنے مینیو میں شامل کرلیں گی۔ **غذائی فوائد:** ہم میں سے اکثر خواتین ان سبزیوں کو سستا ہونے کے باعث معمولی سمجھ کر نظر انداز کردیتی ہیں اور ان کے مقابلے میں پالک اور بروکولی جیسی سبزیوں کو زیادہ اہمیت دی جاتی ہے۔ جبکہ جدید تحقیق کے ذریعے یہ بات ظاہر ہوئی ہے کہ جڑوں کی شکل میں اُگنے والی سبزیاں درحقیقت اینٹی آکسیڈنٹس، حیاتین اور معدنیات سے مالا مال ہوتی ہیں لہٰذا اگر آپ اپنا ہفتہ وار مینیو بناتے ہوئے آلوؤں کو معمولی یا غیر صحت بخش مینیو سمجھتے ہوئے نظر انداز کردیتی ہیں تو یہ جان کر آپ کو حیرانی ہوگی کہ 180 گرام بیک کیے گئے آلو جنہیں جیکٹ پوٹیٹو کہا جاتا ہے وٹامن سی کی ہماری روزمرہ ضرورت کا 31 فیصد حصہ فراہم کرسکتے ہیں۔ اسی طرح ایک پکی ہوئی گاجر کھانے سے تقریباً پانچ گرام فائبر ہمارے معدے میں منتقل ہوتا ہے جو بہت سے ہائی فائبر کی ایک سرونگ کے برابر ہوتا ہے۔ سبزیوں کے طور پر کھائی جانے والی بہت سی جڑیں ایسی ہیں کہ جنہیں بلا جھجک غذائیت کا پاور ہاؤس کہا جاسکتا ہے۔ لہٰذا کوشش کریں کہ ان سستی اور بآسانی ملنے والی سبزیوں کو اپنی خوراک میں ضرور شامل رکھیں۔

**کیسے پکائیں:** زیادہ تر گھروں میں بچے تو کیا بڑے بھی شلجم اور مولی جیسی سبزیاں کھانا پسند نہیں کرتے۔ لیکن اگر شلجم اور مولی کو بھجیا بنانے کے بجائے انہیں پکانے کے نئے نئے طریقے آزمائیں تو سب انہیں کھانا پسند کریں گے۔ مثلاً شلجم عموماً سردیوں کے موسم میں آتے ہیں لہٰذا ان کا کریمی سوپ تیار کریں اور شلجم کے پتوں کی پیوری بنا کر اس سے سوپ کو گارنش کریں۔ یہ سوپ وٹامن کے علاوہ کیلشیم، فولیٹ اور پوٹاشیم سے بھرپور ہوگا۔ اس کے علاوہ جھٹ پٹ پاستہ ڈش بنانے کیلئے شلجم کو لہسن، شلجم کے پتوں اور مچھلی یا چکن کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں کے ساتھ ہلکا سا فرائی کریں اور پاستہ میں شامل کردیں۔ مولی کو سلاد کے طور پر کھائیں یا روایتی بھجیا کے بجائے گوشت کے ساتھ پکائیں، ساتھ میں میتھی بھی ڈالیں، ہرے دھنیے سے گارنش کیا گیا یہ بھنا ہوا سالن ذائقے دار ہونے کے ساتھ ساتھ غذائیت بخش بھی ہے۔ اس کے علاوہ چقندر، شکر قندی، گاجر، اروی، ادرک، ہلدی سے بھی مزیدار غذائیت سے بھرپور ڈشیں تیار کی جاتی ہیں۔ **کیسے خریدیں:** زمین کے اندر اُگنے والی سبزیوں کو خریدنے کیلئے بڑی دکانوں اور سپر اسٹورز کے بجائے اپنے علاقے میں لگائے جانے والے بچت بازاروں اور ٹھیلوں کا رُخ کریں کیونکہ ایسی جگہوں پر موسم کی یہ سبزیاں نسبتاً تازہ مل جاتی ہیں یا اگر آپ کے علاقے کے نزدیک اگر کہیں کھیت ہیں تو وہاں قریبی دکانوں پر آپ کو بالکل تازہ سبزیاں مل جائیں گی۔ اس کے علاوہ اگر آپ چاہیں تو خود بھی سبزیاں اُگا سکتی ہیں کیونکہ یہ سبزیاں سب سے کم دیکھ بھال کی متقاضی ہوتی ہیں۔

**جڑوں کی طرف لوٹنے کی 4 وجوہات:** جڑوں پر مشتمل سبزیاں کولیسٹرول کی مقدار کو کم کرتی ہیں۔ اس مقصد کیلئے شکر قندی، اروی اور جاپانی شکر قندی بہترین ہیں۔ 2۔ زمین کے اندر اُگنے والی سبزیاں مختلف بیماریوں سے بھی بچاتی ہیں۔ مثلاً شکر قندی گاجر کیروٹینائیڈز سے بھرپور ہوتی ہیں جن کے بارے میں برطانیہ سے تعلق رکھنے والے ریسرچرز کا خیال ہے کہ یہ دل کی بیماریوں اور کینسر سے ہمارا بچاؤ کرتی ہیں۔ 3۔ یہ سبزیاں جسم میں آئرن کے جذب ہونے میں مدد دیتی ہیں۔ ان میں سے بیشتر سبزیاں جیسے کہ گاجر، مولی، شلجم، چقندر، شکر قندی وغیرہ وٹامن سی کے حصول کا بہترین ذریعہ ہیں جو آئرن کو آپ کا جزو بدن بنانے میں مددگار ہوتا ہے۔ 4۔ اس کے علاوہ ایک بڑا فائدہ یہ بھی ہے کہ جڑوں پر مشتمل سبزیاں صحت بخش تو ہیں ہی لیکن یہ آپ کو جواں بھی رکھتی ہیں کیونکہ شلجم، چقندر، شکر قندی اور گاجر اینٹی آکسیڈنٹ ہونے کے علاوہ قوت مدافعت بڑھانے اور جلد کو آلودگی کے اثرات سے بچائے رکھنے میں اہم کردار ادا کرتی ہیں۔

# روحانی کیفیت

(پوشیدہ)

**ایک تسبیح تیسرے کلمے کی، ایک تسبیح درود شریف اور ایک تسبیح استغفار کی پڑھتا ہوں۔ صبح و شام۔**

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری کا تقریباً چار سال پرانا قاری ہوں۔ اس رسالے نے مجھے اعمال پر لگا دیا ہے۔ میرے معمولات درج ذیل ہیں:۔

1۔ صبح نماز فجر کی ادائیگی کے بعد سورۂ یٰسین پڑھتا ہوں اور ساتھ قرآن کا کچھ حصہ جو پہلے سے مقرر ہے وہ پورا کرتا ہوں۔ دن میں کسی بھی وقت سورۂ واقعہ، سورۂ تبارک الذی اور سورۂ مزمل پڑھتا ہوں۔ 2۔ آپ کی طرف سے ملا ہوا وظیفہ، تین مرتبہ درود شریف، ایک مرتبہ سورۂ فاتحہ، تین مرتبہ سورۂ اخلاص اور آخر میں تین مرتبہ درود شریف۔ یعنی یہ تمام چیزیں اکتالیس مرتبہ پڑھتا ہوں۔ 3۔ 129 مرتبہ صبح و شام سورۂ کوثر اول و آخر درود شریف کے ساتھ پڑھتا ہوں۔ 4۔ ایک تسبیح سورۂ اخلاص، ایک تسبیح روحانی خزانہ کا دوسرا حصہ پڑھتا ہوں۔ پہلا حصہ صبح تلاوت کے بعد پڑھتا ہوں۔ 5۔ ایک تسبیح سورۂ انعام کی آیت نمبر 45 پڑھتا ہوں اور ایک تسبیح سورۂ توبہ کی آخری آیت کی پڑھتا ہوں۔ 6۔ صبح و شام گیارہ سو مرتبہ یَاقَهَّارُ کا ورد اول و آخر درود شریف کے ساتھ پڑھتا ہوں۔ 7۔ ایک ہزار مرتبہ روزانہ لا الٰہ الا اللہ کی تسبیح پڑھتا ہوں۔ 8۔ ایک تسبیح تیسرے کلمے کی، ایک تسبیح درود شریف اور ایک تسبیح استغفار کی پڑھتا ہوں۔ صبح و شام۔ 9۔ ایک تسبیح صبح و شام صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ کی پڑھتا ہوں۔ اس کے علاوہ جتنا وقت ملتا ہے یہی درود شریف پڑھتا ہوں۔

## لیکوریا کیلئے انتہائی مجرب نسخہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! کچی گری کھوپرا، سنگھاڑے کا آٹا ہموزن، کمرکس آدھا حصہ۔ کچی گری کو گرائنڈ کرلیں، کمرکس کو بھی باریک پیس لیں اور سنگھاڑے کا آٹا بھی ملالیں اور خوب ملالیں۔ خوراک: صبح نہار منہ ایک چائے کا چمچ پانی یا دودھ کے ساتھ استعمال کریں۔ بہت مجرب اور آزمودہ ہے۔ محترم حکیم صاحب! جب سے تسبیح خانہ سے منسلک ہوا ہوں ذکر میں کیفیات ملنا شروع ہوگئی ہیں، خاص طور پر استغفار کرتے ہوئے رم جھم جاری رہتی ہے۔ تیسرا کلمہ پڑھتے ہوئے اللہ کی محبت غالب ہونا شروع ہوگئی ہے۔ پرانے سے پرانے گناہ یاد آتے ہیں اور توبہ کی توفیق ملتی ہے۔ (ناچیز مقبول احمد)

# قارئین کی خصوصی اور آزمودہ تحریریں

قارئین! آپ بھی بخل مت کریں آپ نے کوئی روحانی جسمانی نسخہ ٹوٹکا آزمایا ہو اور اس کے فوائد سامنے آئے ہوں یا آپ نے کوئی حیرت انگیز واقعہ دیکھا یا سنا ہو تو عبقری کے صفحات آپ کیلئے حاضر ہیں۔ اپنے معمولی سے تجربے کا بھی یاد رکھئے یہ دوسرے کیلئے مشکل کا حل ثابت ہوسکتا ہے اور آپ کیلئے صدقہ جاریہ۔ چاہے بے ربط ہی لکھیں صفحات کے ایک طرف لکھیں نوک پلک ہم خود ہی سنوار لیں گے۔

## درود پاک ﷺ اور زیارت رسول ﷺ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! آج سے تقریباً سات سال پہلے کا واقعہ ہے کہ مجھ گنہگار کو خواب میں حضور نبی کریم ﷺ کی زیارت پاک نصیب ہوئی۔ میری بہت پرانی عادت ہے کہ رات سوتے وقت اور سوکر اٹھتے ہی درود پاک، سورۂ فاتحہ اور سورۂ اخلاص پڑھ کر حضور نبی کریم ﷺ کی خدمت میں نذرانہ عقیدت پیش کرتا ہوں۔ پچھلے دنوں مجھے ایک رفیق نے درود خضری پڑھنے کیلئے کہا اور تاکید کی کہ اس درود کا چلہ کروں۔ شروع شروع کے دنوں میں دوران چلہ مجھے عجیب واقعات نظر آتے تھے مگر عجیب بات یہ ہے کہ کچھ دیر بعد مجھے وہ واقعات یاد نہیں رہتے تھے۔ میں نے ان صاحب سے رابطہ کیا انہوں نے فرمایا مزید توجہ سے درود خضری پڑھا کرو۔ میں نے مزید توجہ سے پڑھنا شروع کردیا۔ ایک دن درود پڑھتے پڑھتے مجھے اچانک نبی کریم ﷺ کی زیارت پاک نصیب ہوئی۔ جو واقعات مجھے دوران ذکر درود نظر آتے تھے جیسے کوئی فلم آپ کے سامنے چلائی جارہی ہو اور آپ سامنے بیٹھے دیکھ رہے ہوں، بس آنکھ بند کرکے توجہ کرکے درود پاک پڑھنے کی دیر ہوتی تھی کوئی نہ کوئی منظر چلنا شروع ہوجاتا تھا۔ انہی دنوں ایک مرتبہ پھر مجھے حضور نبی کریم ﷺ کی زیارت پاک نصیب ہوئی۔ مجھے اپنی زندگی میں اب تک تین مرتبہ سرکار دو عالم حضور نبی کریم ﷺ کی زیارت نصیب ہوچکی ہے اور میں سمجھتا ہوں کہ یہ سب درود خضری کا ہی فیض ہے۔ اس درود پاک کی ایک بہت بڑی فضیلت یہ دیکھی ہے کہ میں بہت ہی کم نماز پڑھتا تھا۔ عید اور جمعہ بھی کبھی کبھار ہی پڑھتا تھا مگر اب نماز پڑھنے کو دل کرتا ہے، پانچ وقت کی نماز باقاعدگی سے پڑھتا ہوں ایک نماز کے بعد دوسری نماز کا انتظار رہتا ہے۔ یہ اس درود پاک کی فضیلت سے ہی ممکن ہوا ہے۔ (ر، ع، شاہدرہ)

## فرسٹ پوزیشن پانے کا ٹوٹکہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری کیلئے اپنا آزمایا ہوا امتحان میں فرسٹ پوزیشن پانے والا تحفہ دے رہی ہوں، یہ ان دنوں کی بات ہے جب میں دسویں جماعت کی طالبہ تھی یعنی 1994ء کی بات ہے، اس وقت نویں اور دسویں کے پیپر اکٹھے ہوا کرتے تھے۔ میں نے نہ نویں میں دل لگا کر اور توجہ سے پڑھا اور جب دسویں میں آئی تو سارا ٹائم کھیل کود، ہنسی مذاق اور ٹیچروں کو تنگ کرکے گزار دیا، انگلش مضمون توجہ سے پڑھا اور نہ ہی میتھ، جب پیپر سر پر آئے تو کچھ سمجھ ہی نہ آئے کہ کس کو چھوڑوں اور کونسا یاد کروں، گھر والوں نے کہہ دیا کہ آپ تو پاس ہو ہی نہیں سکتی، شرطیں لگنا شروع ہوگئیں کہ ڈھائی سو سے اوپر نمبر نہیں ہوں گے، تین سو تو ہو ہی نہیں سکتے، میں بھی پریشان خاندان میں خوب مذاق بنے گا، میرے بھائی نے کہا کہ ڈھائی سو سے اوپر نمبر آئے تو میں تمہیں ایک ہزار روپے انعام دوں گا، ماموں نے کہا کہ جو مانگو گی دیں گے، میں تو نماز شروع ہی سے پڑھتی تھی، ایک دن سکول واپسی پر بھوک لگی تو میں نے کینٹین سے سموسے لئے اخباری کاغذ کا لفافہ تھا، میری عادت ہے کوئی بھی اخبار کا ٹکڑا ہو میں اسے ضرور پڑھتی ہوں اور اللہ کا نام یا اسلامی تحریر ہو تو پھر سنبھالتی ہوں کہ بے ادبی نہ ہو، میں نے سموسے کھا کے لفافہ اندر سے پھاڑ کر پڑھا تو اس صفحے پر لوگوں نے مسائل، پریشانیاں تحریر کیں تھیں، جواب میں ان کے وظائف دیئے ہوئے تھے، اس میں کسی کا مسئلہ بالکل میری طرح تھا کہ پیپر میں مجھے کچھ یاد بھی نہیں ہے آپ ایسا وظیفہ بتائیں کہ میں اچھے نمبروں سے پاس ہوجاؤں وظیفہ دیکھ کر تو میرا دل باغ باغ ہوگیا، میں نے دل و جان سے خود کو زیر دستجو کر وظیفہ کو پڑھنا شروع کردیا اور اللہ سے دعا کرتی کہ اللہ پیپر آسان ہوں، یقین جانیے کہ پیپر جو آتا یوں لگتا کہ مجھ سے پوچھ کر بنایا ہے، میں کہتی کہ اللہ کا کلام مجھے اچھے نمبروں سے پاس کروائے گا، جو سوال یاد کرتی، صبح پیپر میں وہی سوال آیا ہوتا، یوں اس اصول وظیفے کی برکت سے میں فرسٹ ڈویژن میں پاس ہوئی اور آج میری بیٹی اور بیٹا پانچویں کلاس میں فرسٹ پوزیشن سے پاس ہوئے، میری دوست کی بیٹی ہے جو ہمیشہ کسی نہ کسی مضمون میں فیل ہوجاتی، اس نے یہ وظیفہ پڑھنا شروع کیا تو پورے مضمون میں پاس ہونا شروع ہوگئی اور اچھی تیاری کے ساتھ پیپروں سے تین ماہ پہلے پڑھنا شروع کریں تو لازمی فرسٹ پوزیشن ہے۔

وظیفہ یہ ہے:۔ نئے چاند کے پہلے سوموار کو نماز فجر کے بعد سورۂ بقرہ کی آیت فَإِنْ آمَنُوا بِمِثْلِ مَا آمَنتُم بِهِ فَقَدِ اهْتَدَوا وَّإِن تَوَلَّوْا فَإِنَّمَا هُمْ فِي شِقَاقٍ فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللَّهُ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ﴿۱۳۷﴾ پوری آیت سو دفعہ مع بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ روزانہ پڑھیں۔ اور جب پیپر شروع ہوں یا کوئی ٹیسٹ ہو تو اس دن یہ آیت سو دفعہ پڑھنے کے بعد بغیر بات چیت کیے یہ حروف مقطعات حٰمٓ عٓسٓقٓ کٓھٰیٰعٓصٓ اپنے داہنے ہاتھ کی شہادت والی انگلی بند کرکے ح پڑھیں پھر ساتھ والی م پڑھ کر بند کریں اسی طرح ع پر س پر ق پر تمام انگلیاں ایک ایک کرکے بند کریں پھر بائیں ہاتھ کی انگلیاں ک پر، ہ پر، ی پر، ع پر، ص پر بند کردیں۔ یہ آیت دل میں پڑھتے ہوئے سو جائیں، کالج جاکر اپنے سوالیہ پیپر اور جواب والے پیپر پر بھی پھونک دیں، قلم پر بھی پھونک دیں۔ ہر دن اسی طرح کریں۔ پیپروں کے اختتام تک یہی وظیفہ کریں۔ (ا، ر)

## ”ستر شفائیں“ ایک قیمتی خزانہ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے گھر والے آپ کے ماہانہ رسالے کا کافی شوق رکھتے ہیں اور ہم نے آپ کی کچھ ادویات بھی استعمال کی ہیں۔ جن میں ہمیں ستر شفائیں سے ایک بہت قیمتی خزانہ ملا۔ ہمارے گھر والوں کے دانت کو کیڑا لگا ہوا ہے جب ان کو درد ہوتا تھا تو گولیاں ڈاکٹر سے لاکر کھاتے تھے لیکن جب سے میں نے ان کو ستر شفائیں دی وہ ڈاکٹری ادویات چھوڑ گئے اب جب بھی درد ہوتا ہے تو گندم کے دانے کے برابر ایک گولی اس دانت یا داڑھ کے نیچے رکھ لیتے ہیں، صرف دو منٹ میں آرام آجاتا ہے۔ (عاطف نذیر، ٹوبہ ٹیک سنگھ)

## طبی و روحانی تجربات و مشاہدات

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں عبقری

بڑے حادثات سے بچاؤ کیلئے: جب بھی گھر سے نکلیں یَاحَفِیْظُ یَاسَلَامُ گیارہ مرتبہ پڑھ کر نکلیں اللہ کی حفاظت اور سلامتی میں آجائیں گے حادثات سے حفاظت ہوگی۔ میرا آزمودہ ہے۔ (جاوید اقبال)

مارچ 2012ء کا قاری ہوں' میں نے ماہنامہ عبقری ایک مرتبہ اپنے مرشد کی خدمت میں پیش کیا۔ میرے مرشد کا سادات کے گھرانے سے تعلق ہے' عمران کی تقریباً 75 سال ہے' انہوں نے ماہنامہ عبقری پڑھ کر فرمایا کہ یہ ایک سچا اور بہترین رسالہ ہے۔ ماہنامہ عبقری میں آپ نے سینے کے رازوں کو دل سے پیش کیا ہے۔ میں اپنے مرشد کی اجازت سے اپنے خاندان کے طبی اور روحانی وظائف قارئین عبقری کی فلاح کیلئے پیش کر رہا ہوں۔

**امرت دھارا: ھوالشافی:** ست پودینہ ایک تولہ' ست اجوائن ایک تولہ' کافور ایک تولہ' روغن الائچی دو تولہ' روغن جائفل ایک ماشہ' روغن لونگ ایک ماشہ۔ سب کو ایک عمدہ شیشی میں ڈال کر بند کر دے۔ تین دن کے بعد سب کا عرق بن جائے گا۔ امرت دھارا پیٹ کی تمام بیماریوں کیلئے اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔ صرف ایک قطرہ پانی میں ملا کر پلایا جاتا ہے یا شکر میں ایک یا دو قطرے ملا کر کھالیں۔ امرت دھارا ہیضہ' بدہضمی وغیرہ میں دیں۔ نوٹ: پانی ٹھنڈا ہو' قبض ہو تو دو قطرے نیم گرم پانی میں ملا کر پی لیں۔ **بواسیر کا آسان علاج:** بواسیر کے بہت سے علاج کے طریقے ہیں' یہ طریقہ علاج طب یا روحانی کتابوں میں نہیں ملے گا۔ یہ سینے کا راز تھا جو عبقری میں پیش کر دیا ہے۔ **پرانے آم کی گٹھلی:** گرمیوں میں آم کھاتے ہیں' ان کی گٹھلی کو ایک سال کیلئے رکھ لیں' ایک سال کے بعد ان کی گٹھلی کو توڑ کر اس کے اندر سے گودا نکال کر پیس لیں۔ کاکڑہ' بنگی اور سناء کی ان تینوں کو ہم وزن لے کر سفوف بنا کر ان تینوں میں پرانے آم کا گودا مکس کر کے رکھ لیں۔ تین اوقات صبح ناشتے سے پہلے' دوپہر کھانے کے ایک گھنٹے کے بعد' رات کو سونے سے پہلے پانی کے ساتھ آدھا چھوٹا چمچ چائے والا استعمال کریں۔ **نسخہ نسیان:** اگر کسی کو بھول جانے کا مرض ہو تو اسے چاہیے کہ ہر روز تین ماشہ کلونجی کا سفوف شہد ایک تولہ میں ملا کر 21 روز کھائے۔ **آدھے سر کا ورد:** سورۂ اخلاص کم از کم تین بار' سات بار یا گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ سر درد کا آرام آجائے گا۔ مجرب عمل ہے۔ **سفر سے کامیاب واپس آنے کا عمل:** جس کسی کا کوئی عزیز یا دوست سفر کو گیا ہوا ور وہ چاہے کہ وہ کامیابی کے ساتھ واپس آجائے تو سورۂ فاتحہ اکتالیس مرتبہ نماز فجر کی سنتوں کے بعد فرض سے پہلے پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ کامیاب واپس آجائے گا۔ **فراخی رزق:** ہر نماز کے بعد یَاوَھَّابُ تین سو مرتبہ اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف پڑھ لیا کریں۔ ہر جمعرات کو ایک سو گیارہ روپے ضرورت مندوں کو دے دیا کرے۔ فراخی رزق کا لاجواب نسخہ ہے۔ (امجد حسین قادری' اسلام آباد)

## یادداشت اور دماغی کمزوری کیلئے لاجواب نسخہ

**ھوالشافی:** برہمی بوٹی سو گرام' ورچ بیس گرام' گل منڈی بیس گرام' مصری پچاس گرام' فلفل دراز پانچ گرام' مرچ سیاہ پانچ دانے' مغز بادام شیریں بیس عدد باریک کوٹ چھان کر اصل شہد کے ہمراہ گولیاں بقدر دانہ مٹر تیار کر لیں۔ ان گولیوں کے استعمال سے دماغ اور یادداشت بے حد مضبوط ہوتی ہے۔ حافظہ تیز ہو جاتا ہے کہ بہت سا مضمون ایک مرتبہ پڑھ لینے سے زبانی یاد ہو جاتا ہے۔ علماء حضرات اور طلباء کیلئے انتہائی مفید ثابت ہوا ہے۔ موسم سرما میں گرم دودھ سے' موسم گرما میں تازہ دودھ سے دو عدد قرص صبح نہار منہ اور رات سوتے وقت لیں۔

## دائمی نزلہ اور ضعف دماغ کیلئے اکسیر 6 نسخے

**ھوالشافی:** رب السوس آٹھ ماشہ' تخم گاؤزبان سات ماشہ' زعفران دو ماشہ' سورنجان شیریں دو ماشہ' نبات سفید دو تولہ۔ تمام اشیاء کو کوٹ چھان کر سفوف بنالیں' ایک گرام صبح و شام دودھ کے ساتھ کھائیں۔ **نسخہ نمبر2:** دانہ الائچی سفید دو تولہ' مصطگی رومی دو تولہ' مصری دو تولہ تمام کو کوٹ کر سفوف بنالیں۔ تین ماشہ صبح و شام دودھ کے ساتھ کھائیں۔ **نسخہ نمبر3:** برہمی بوٹی بیس گرام' خباشیر بیس گرام' دانہ الائچی خورد بیس گرام' ثعلب مصری بیس گرام' کوزہ مصری 80 گرام سب ادویہ کو کوٹ کر سفوف بنالیں۔ دو گرام کی مقدار صبح و شام دودھ کے ساتھ استعمال کریں۔ **نسخہ نمبر4:** گل بنفشہ دو تولہ' گل سرخ دو تولہ' گاؤزبان دو تولہ' اسطخدوس دو تولہ' چھلکا ہریڑ زرد دو تولہ' سناء کی دو تولہ' مغز دھنیا دو تولہ' مغز بادام دو تولہ' چینی سفید 14 تولے۔ ادویہ کو مناسب باریک کر کے سفوف تیار کریں۔ نو ماشہ صبح و شام ہمراہ دودھ گائے ایک پاؤ استعمال کریں۔ دردسر' نزلہ زکام' دائمی نزلہ' قبض دور کرنے کے علاوہ مقوی دماغ ہے۔ **نسخہ نمبر5:** مغز بادام شیریں سات دانے' مغز کدو' مغز تربوز' مغز کھیرا' مغز تخم خربوزہ ہر ایک تین ماشہ' خشخاش تین ماشہ' نشاستہ تین ماشہ' تمام ادویہ کو تھوڑے پانی میں خوب پیس لیں۔ بعد ازاں ایک پاؤ دودھ ملا کر تین جوش دیں۔ مکھن گائے اڑھائی تولہ' چینی اڑھائی تولہ اضافہ کریں۔ نیم گرم دودھ کے ساتھ صبح نہار منہ استعمال کریں۔ دماغ کی خشکی' نیند کی کمی' دائمی نزلہ' ضعف دماغ کیلئے بے حد مفید نسخہ ہے۔ **نسخہ نمبر6:** کشتہ چاندی تین ماشہ' کشتہ مرجان تین ماشہ' کشتہ فولاد ایک تولہ' سب کو ملا کر محفوظ رکھیں۔ خوراک ایک سے دو رتی خمیرہ گاؤزبان میں ملا کر دیں۔ (حکیم فاروق' چڑھوے والا)

## مجھ پر جب مشکل آئی تو میں نے کیا کیا؟

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں ایک پرائیویٹ فرم میں جاب کرتی ہوں' دوران ڈیوٹی مجھ سے غلطی ہوگئی اور مجھ پر سخت آزمائش آگئی میں نے درج ذیل اعمال کیے اللہ نے میری آزمائش ٹال دی۔ 1۔ میں نے آیت کریمہ پانچ سو بار بڑی تڑپ سے پڑھی۔ 2۔ میں نے حاجت کے نفلوں میں آیت کریمہ چالیس بار پڑھی۔ ہر وقت یَاحَفِیْظُ یَاسَلَامُ پڑھتی رہتی تھی اور ہر جمعرات کو درس روحانیت وامن کو بھی اسی نیت سے دعا کرتی تھی۔ 3۔ میں نے عشاء کے بعد 19 بار سورۂ لہب تبادلہ رکوانے کیلئے پڑھی۔ 4۔ صرف ایک جمعۃ المبارک کو ناخن کاٹ کر اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رٰجِعُوْنَ کی تسبیح پڑھی۔ 5۔ سنتوں میں آخری چھ سورتیں پڑھتی رہی۔ 6۔ اللہ پاک سے باتیں کرتی رہتی اور رات کو بھی باتیں کرتے کرتے سو جاتی تھی۔ "یااللہ میں بے بس ہوں تو بے بس نہیں" بھی اکثر پڑھتی رہتی تھی اور بھی بہت کچھ کیا' اب بھول گئی۔ میرے کریم اللہ کو مجھ پر ترس آگیا اور میرا معاملہ اللہ پاک نے حل فرمادیا اور جاب بچ گئی۔ (ف' لاہور)

## لیکوریا کیلئے نسخہ نہیں شفاء کی پڑیا ہے

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس ایک لیکوریا کیلئے بہت ہی زبردست نسخہ ہے' نسخہ کیا شفاء کی پڑیا ہے۔ جن بہنوں کو لیکوریا بہت زیادہ ہو' نماز کیلئے کپڑے مشکل سے پاک رہتے ہوں' جو علاج کروا کروا کر تھک چکی ہوں' ان کیلئے آب حیات سے کم نہیں' جن کا جسم ہر وقت درد کرتا ہو' لیکوریا کی وجہ سے کمر سے بیٹھا نہ جاتا ہے۔ ان بہنوں کیلئے بہت ہی کم قیمت اور آب زر سے لکھنے کے قابل ہے۔ مجھے خود اس قدر تھا کہ ہر وقت کپڑے ناپاک رہتے تھے' پھر میری بہن نے مجھے کراچی سے فون کیا تو انہوں نے مجھے فون پر یہ نسخہ بتایا۔ پہلی ہی خوراک سے بہت فائدہ ہوا' اس سے پہلے میں ہزاروں روپے لیڈی ڈاکٹرز کی دواؤں پر لٹا چکی تھی لیکن اب میں بہت مطمئن ہوں۔ نسخہ درج ذیل ہے: "دو چمچ اسپغول کا چھلکا لے کر ایک پاؤ دودھ میں پکائیں اور نہار منہ نوش فرمائیں۔" دعاؤں میں یاد رکھئے۔ (ایک بہن) (36)

نفع بخش عادت: خاموشی سب سے زیادہ آسان کام اور سب سے زیادہ نفع بخش عادت ہے اور خود باعمل ہونا چاہیے کیونکہ بغیر عمل کے دوسرے پر کوئی خاطر خواہ اثر نہیں پڑ سکتا۔

# دیہات میں پائی جانے والی مفید جڑی بوٹیاں

آک کا پتہ تلوں کے تیل سے چپڑ کر گرم کریں اور گنٹھیا میں جوڑوں پر باندھیں' چند بار کے باندھنے سے سوجن اور درد دور ہو جائے گا۔ 4۔آک کا پھول معدے کو طاقت دیتا' بھوک لگاتا اور بادی بلغم دور کرتا ہے۔ اس لیے مختلف چورن میں ڈالا جاتا ہے۔

آکھ: آکھ کو آک بھی کہتے ہیں' پاکستان کے ہر حصہ میں پیدا ہوتا ہے۔ مئی اور جون کے مہینوں میں جب لوؤں کی تیزی سے سارے پودے کملا جاتے ہیں۔ آک کا پودا ہرا بھرا رہتا ہے۔ اس کے پتے یا شاخ کو توڑنے پر سفید گاڑھا دودھ نکلتا ہے۔ یہ دودھ اور اس پودے کے پتے' پھول اور جڑ دوا کے طور پر کام آتے ہیں۔ 1۔آک کا دودھ داد کی بہت اچھی دوا ہے' جو داد پرانا ہو گیا ہو اور کسی دوا سے بھی اچھا نہ ہوتا ہو۔ اسے کپڑے سے کھجا کر یہ دودھ لگا دیا جائے۔ اس کے لگانے سے کچھ تکلیف ضرور ہوگی لیکن داد اچھا ہو جائے گا۔ 2۔آکھ کا پتہ جو پک کر زرد ہو گیا ہو' آگ پر سینکیں اور چٹکی سے مسل کر اس کا رس ہلکا گرم ایک قطرہ کان میں ٹپکائیں۔ کان کا درد دور ہو جائے گا۔ آک کا پتہ تلوں کے تیل سے چپڑ کر گرم کریں اور گنٹھیا میں جوڑوں پر باندھیں' چند بار کے باندھنے سے سوجن اور درد دور ہو جائے گا۔ 4۔آک کا پھول معدے کو طاقت دیتا' بھوک لگاتا اور بادی بلغم دور کرتا ہے۔ اس لیے مختلف چورن میں ڈالا جاتا ہے۔ آک کے بن کھلے پھول' سونٹھ' اجوائن اور کالا نمک چاروں برابر وزن لیکر باریک پیس اور پانی میں گوندھ کر چنے برابر گولیاں بنا کر رکھیں اور ضرورت کے وقت ایک دو گولی کھائیں۔ 5۔آک کی جڑ ہیضہ میں مفید ہے' آک کی جڑ کا چھلکا اور کالی مرچیں برابر وزن لے کر باریک پیسیں اور ادرک کے رس میں دو گھنٹے کھرل کر کے چنے کے برابر گولیاں بنا کر رکھیں اور ضرورت کے وقت ایک دو گولی کھائیں۔

السی: السی کے پودے کی پتیاں اور شاخیں نازک اور باریک ہوتی ہیں۔ لاجوردی رنگ کے پھول آتے ہیں اور چنے کے برابر گھنڈیاں لگتی ہیں۔ جو چھوٹے چھوٹے چپٹے نوکدار اور سرخ سیاہی مائل بیجوں سے بھری ہوتی ہیں۔ ان بیجوں سے تیل نکالا جاتا ہے جو السی کا تیل (روغن کتاں) کہلاتا ہے۔ 1۔السی کے بیج اور ان کا تیل بطور دوا کام آتے ہیں۔ 2۔السی کے بیج کھانسی اور دمہ میں مفید ہیں۔ بلغم کو آسانی سے نکال دیتے ہیں۔ اس فائدے کیلئے ان کا جوشاندہ بنا کر پیتے ہیں اور لعوق بنا کر چاٹتے ہیں۔ 3۔تخم السی (ذرا کوٹے ہوئے) ایک تولہ' ملٹھی چھیلی کوٹی ہوئی ایک تولہ دونوں کو ایک پاؤ پانی میں جوش دیں۔ جب پانی آدھا رہ جائے تو شہد خالص دو تولہ ملا کر پلائیں۔ کھانسی اور دمہ میں مفید ہے۔ بلغم کو خارج کر کے ان تکلیفوں کو دور کر دیتا ہے۔ 4۔السی مقوی جسم ہے' درد کمر کو دور کرتی ہے' سردیوں میں اس کے لڈو بنا کر کھاتے ہیں۔ 5۔السی ورموں کو گھلاتی ہے اور دردوں کو تسکین دیتی ہے۔ چنانچہ پھوڑے پھنسی اور ورموں پر اس کی پلٹس بنا کر باندھتے ہیں۔ اگر ورم گھلنے والا ہو تو گھل جاتا ہے' ورنہ پک کر پھوٹ جاتا ہے۔ 6۔السی کے تیل اور چونے کے پانی سے مرہم بنایا جاتا ہے۔ جو جلی ہوئی جگہ پر لگانے سے ٹھنڈک ڈالتا اور زخموں کو خشک کر دیتا ہے۔

## میرے کچھ آزمودہ گھریلو ٹپس! قارئین کے نام

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں پچھلے چند سالوں سے ماہنامہ عبقری رسالہ باقاعدگی سے پڑھ رہی ہوں۔ میرے پاس کچھ ٹوٹکے ہیں جو میں عبقری قارئین تک ضرور پہنچانا چاہتی ہوں۔ یقیناً قارئین کو اس سے فائدہ حاصل ہوگا جو میرے لیے باعث صدقہ جاریہ ہے۔

**سبزیوں کا رنگ:** سبزیوں کو ابالنے سے ان کی رنگت خراب پڑ جاتی ہے' سبزیوں کی رنگت کو خراب ہونے سے بچانے کیلئے سبزیوں کو ابالنے سے قبل پانی میں لیموں کے چھلکے ڈال دیں' سبزیوں کی رنگت ابلنے کے بعد بھی محفوظ رہے گی۔ **مٹر محفوظ کرنا:** مٹر کے دانوں کو اگر کافی عرصہ محفوظ رکھنا ہو تو انہیں چھیل کر دانوں کو ابلتے پانی میں صرف دھو لیں اور اپنے گھر کے افراد کے مطابق پیکٹ بنا کر فریز کریں' بہت ماہ محفوظ رہیں گے۔ **ٹماٹر:** کچے ٹماٹر اگر جلدی لال کرنے ہوں تو ان کو کسی اخبار میں لپیٹ کر رکھ دیں' فوری لال ہو کر پک جائیں گے اور استعمال کے قابل ہو جائیں گے۔ ٹماٹروں کو محفوظ کرنے کیلئے ٹماٹر میں چاروں طرف کٹ لگا کر دو جوش پانی میں دے کر اسے اتار لیں' پانی چھان لیں پھر ٹماٹروں کا چھلکا اتار لیں جو کہ ابلنے کے بعد فوراً اتر آئے گا۔ اس کے بعد سرکہ تھوڑا سا ڈال کر ٹماٹر گرینڈ کر کے پیسٹ بنا لیں پھر اس پیسٹ کو فریزر میں محفوظ کر لیں۔ (عاصمہ' راولپنڈی)

(بقیہ: روحانی محفل سے فیض پانے والے)

نصیب ڈوب گئے' بات تک نہ کرتے' میں چپ کر کے باتیں سنتی رہتی اور دکھی ہوتی رہتی۔ پھر مجھے عبقری رسالہ ملا' میں نے اس میں سے دیکھ کر روحانی محفل کرنا شروع کر دی' مسلسل 8 ماہ روحانی محفل کرنے کے بعد میرے سسرال والوں کا رویہ کچھ تبدیل ہوا۔ اب مجھے روحانی محفل کرتے ہوئے تقریباً پانچ سال ہو چکے ہیں۔ الحمدللہ! میرے شوہر کا رویہ بالکل بدل چکا ہے مجھ سے بہت محبت کرتے ہیں' میرا بہت خیال رکھتے ہیں' مجھے نہایت احترام دیتے ہیں۔ میری ساس مجھے اب پیاری بیٹی کہہ کر بلاتی ہیں اور میں ان کو ای جان کہتی ہوں اور خدمت بھی کرتی ہوں۔ جب تک سانس ہے تب تک ان شاء اللہ روحانی محفل جاری رہے گی۔ (ق'ش)

(بقیہ: میری زندگی کیسے بدلی؟)

اللہ تک جائے گا۔ نیٹ پر آپ سے بیعت ہوئی' اب یقین تھا کہ منزل مل جائے گی' آپ کی طرف سے بیعت کارڈ ملا اور مجھے دل سے خوشی ہوئی۔ آپ کے درس ہر وقت سنتی ہوں۔ میری زندگی اب بدل چکی ہے تمام مایوسیاں' اداسیاں' تنہائیاں ختم ہو چکی ہیں۔ ہر وقت اعمال کرتی رہتی ہوں۔ زندگی میں ایک سکون آ گیا ہے۔ برے راستے چھوٹ چکے ہیں۔ موبائل نمبر بدل چکی ہوں' فیس بک ایڈریس تبدیل کر لیا ہے۔ ہر وقت مسنون اعمال کرنے کی کوشش کرتی ہوں۔ الحمدللہ! پردہ کرتی ہوں اب نیکی بھی کرتی ہوں' گھر کے کام کاج بھی کرتی ہوں۔ اب میں نے اپنی شادی کا معاملہ اللہ پر چھوڑ دیا ہے۔ بس میرے لیے ایک دعا کر دیجئے گا کہ اللہ مجھے کسی ایسے سے شادی کرے اور گناہوں والی زندگی مجھ کو کبھی دوبارہ نہ ملے آمین۔ (اشکی' ملتان)

| سب سے جدا عبقری | (محمد ... قلندری' لاہور) |
| --- | --- |
| دین حق کی ہے کرتا صدا عبقری | پڑھ کے تم بھی ذرا دیکھنا عبقری |
| عکس اپنا ہی تم کو نظر آئے گا | ایسا بے داغ ہے آئینہ عبقری |
| ملے منزل کا ہر ایک کو راستہ | بھٹکے لوگوں کا ہے راہنما عبقری |
| رب تا دیا سے دے شفا ہی شفا | دے مریضوں کو جو بھی دوا عبقری |
| الجھنوں کے بھنور سے بچالائے جو | ایسی ناؤ کا ہے ناخدا عبقری |
| ذہن میں گئے ہیں روحانیت کے سبق | طبی نسخوں کی ہے انتہا عبقری |
| علم حضرت کے ہیں جو پردہ مستور | قبلہ طارق ہی ہیں سربراہ عبقری |
| میں نے دیکھے شمارے بہت ہیں مگر | نظر آتا ہے سب سے جدا عبقری |
| جس کو بھی فیض اس سے ملا ہے نوید | وہ تو کہتا رہے شکریہ عبقری |

## حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی زیر تحقیق کتب

1۔ "حضرت مجذوبی کے تربیتی واقعات" اس موضوع پر واقعات ماہنامہ عبقری' حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے درس اور انٹرنیٹ سے چن چن کر روانہ فرمائیں تاکہ اس عظیم تحقیق میں آپ کا حصہ مل سکے۔ 2۔حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم "مولانا سعید احمد خان صاحب" (مدفون جنت البقیع) کی حالات زندگی پر کتاب تحریر فرما رہے ہیں۔ اگر آپ کے پاس ان کے مشاہدات' واقعات' سنی ہوئی باتیں' ان کے ملفوظات ہیں تو فوری طور پر دفتر ماہنامہ عبقری روانہ فرمائیں تاکہ آپ بھی حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی اس عظیم کاوش میں اپنا حصہ ملا سکیں۔

3۔حضرت حکیم صاحب طاہر والی (ترنڈہ محمد پناہ) کے مشہور بزرگ مولانا حبیب اللہ گمانوی رحمۃ اللہ علیہ کی زندگی پر کتاب لکھ رہے ہیں۔ قارئین اپنی یادداشتیں اور واقعات ضرور لکھیں۔

خارش ورن: خارش کو دور کرنے کیلئے پانچ تولہ ہلدی تقریباً چار کلو پانی میں جوش دیں، پانی جب ایک کٹورہ رہ جائے تو اسے چھان کر بوتل میں بند کرلیں، رات کے وقت متاثرہ جگہوں پر یہ پانی لگائیں اور صبح نہالیں۔

یہ واقعہ اخبار میں 1970ء سے پہلے گروپ کیپٹن صوفی صاحب نے لکھا تھا یہ چکلالہ بیس میں O.C تھے۔

انہوں نے لکھا کہ 1965ء کی جنگ پاک فوج کی کمپنی کشمیر کے محاذ پر دشمن کے مقابل تھی۔ ان کے پاس راشن ختم ہوگیا۔ کمانڈر نے اپنی ضرورت سے سینئر کمانڈ کو آگاہ کیا کیونکہ جگہ ایسی تھی کہ وہاں بذریعہ گاڑی سامان پہنچانا مشکل تھا۔ اس لیے فوج نے یہ ذمہ داری ایئرفورس پر ڈالی۔ ایئر ہیڈ کوارٹر کے چکلالہ C130 جہاز پر لوڈ ہوگیا۔ مشن نہایت خطرناک تھا کیونکہ سامنے دشمن کی فوج بیٹھی تھی۔ ایسے میں ایئر مارشل نور خان مرحوم (جو اس وقت پاک فضائیہ کے سربراہ تھے)

طرف ہم' ہمیں حکم ملا کہ فلاں وقت تک دشمن کی پوزیشن پر قبضہ کریں ہمارا توپ خانہ دشمن پر گولے برسا رہا تھا دشمن کی پوزیشن بہت زیادہ مضبوط تھی' ہمیں کامیابی کی کوئی صورت نظر نہیں آرہی تھی اور وقت کم سے کم ہوتا جارہا تھا۔ میں صورت حال دیکھ کر رو رو کر اللہ سے دعائیں مانگ رہا تھا' مولا! دشمن بہت مضبوط تو ہی ہماری مدد کر اور ہمیں کامیاب فرما۔ میرے آنسو لگاتار گر رہے تھے۔ دعا ختم کی' دونوں ہاتھ منہ پر پھیرے اور ایک نئے عزم کے ساتھ اٹھا' اللہ کا کرنا ایسا ہوا کہ ہماری توپ کا ایک گولہ دشمن کے میدان میں ایک درخت کے قریب گرا درخت پر بڑی مکھی کے شہد کا چھتا

# شہد کی مکھیاں پاک فوج کی مدد کیلئے میدان جنگ میں

نے نہایت جرأت، ہمت اور بہادری کا مظاہرہ کرتے ہوئے مشن پر ساتھ جانے کو تیار ہوئے یہ دیکھ کر ساتھ جانے والا عملہ کے جذبات اور زیادہ بلند ہوگئے۔ جہاز اپنے مشن پر روانہ ہوگیا جب جہاز اپنے ٹارگٹ کے قریب پہنچا تو وہاں یکدم اتنی شدید دھند گرنا شروع ہوگئی کہ جہاز دشمن کی نظروں سے بالکل ہی اوجھل ہوگیا۔ جس وقت جہاز سے نیچے سامان گرایا جارہا تھا تو نور خان صاحب مرحوم نے وہاں سے انڈیکیشن لائٹ پر ہاتھ رکھ کر بند کیے رکھا۔ پاک فوج کے بہادر سپوتوں نے اطمینان سے اپنا مشن مکمل کیا اور دشمن کے سامنے جہاز اڑاتے بڑے پرسکون انداز سے واپس ایئربیس پر آگئے۔ یہ اللہ تعالیٰ کی خاص مدد تھی جو اچانک آگئی حالانکہ اس سے پہلے وہاں دھند کا کوئی نام ونشان نہیں تھا اور جیسے ہی مشن مکمل ہوا دوبارہ دھند چھٹ گئی۔ اگر دھند نہ پڑتی تو دشمن بڑے آرام سے جہاز پر حملہ کرسکتا تھا اور پاک فوج کا بہت زیادہ نقصان ہوسکتا تھا۔ (غلام احمد)

## شہد کی مکھیوں کا پاک فوج کی مدد کیلئے بروقت آنا

"یہ 1970ء کی بات ہے ہم گاؤں سے چکوال شہر منتقل ہوچکے تھے اور میں گھر چھٹی آیا ہوا تھا گرمیوں کا موسم تھا' جمعۃ المبارک کا دن تھا' میں جمعہ پڑھنے گیا تو مولوی صاحب 1965ء کی جنگ کا واقعہ بیان فرما رہے تھے۔ فرمانے لگے: "ایک صوبیدار صاحب سے میں نے پوچھا کہ جنگ کا کوئی واقعہ بتائیں تو صوبیدار کہنے لگے (جنگ کا ذکر نہیں کیا) ...... ایک طرف انڈیا کی فوج تھی اور دوسری

تھا۔ گولہ گرنے سے مکھیاں پورے میدان میں جہاں دشمن پوزیشن لیے ہوئے تھے پھیل گئیں اور دشمن پر ٹوٹ پڑیں۔ جونہی دشمن کے سپاہیوں مورچوں میں زور دار بلبلا کر مورچوں سے باہر تڑپتے نکل آئے۔ ادھر ہم تیار بیٹھے تھے' ہم نے ان پر گولیوں کی بوچھاڑ کردی' دشمن کے سپاہی کوئی ادھر ہی واصل جہنم ہوئے' کوئی شدید زخمی ہوکر تڑپنے لگے۔ مقابلے کے قابل نہ دیکھتے ہوئے ہم نے فوراً دشمن کی جگہ پر پاکستانی پرچم لہرادیا۔ یوں اللہ کی مدد سے ہم اپنے مقصد میں کامیاب ہوئے۔" (غلام احمد، چکوال)

### پاک فوج کیساتھ اللہ تعالیٰ کی مدد کے انوکھے واقعات

قارئین! آپ فوجی ہیں یا آپ نے پاک فوج کے کسی شہید کا کوئی واقعہ زندہ جسموں کے ساتھ اور شہید جسموں کے ساتھ اللہ کی مدد کے ساتھ ان کی میت محفوظ رہی یا گزشتہ پاکستانی افواج نے دشمنوں کے ساتھ جو جنگ لڑی یا کارگل کی جنگ اور اس میں اللہ تعالیٰ کی مدد کے انوکھے واقعات آپ کے کانوں سے گزرے ہوں یا کہیں پڑھے ہوں کیونکہ فوج محفوظ تو سرحدیں محفوظ۔۔۔ لہٰذا ایسے واقعات مشاہدات تجربات آپ کے اپنے ہوں یا کسی سے سنے ہوں' ضرور لکھیں۔ ہر ماہ یہ سلسلہ شروع کیا جارہا ہے۔

**گمشدہ چیز کیلئے:** اگر کوئی چیز گم ہوجائے یا چوری ہوجائے تو درود شریف پڑھنے کے بعد کثرت سے رَبَّنَآ اِنَّكَ جَامِعُ النَّاسِ لِيَوْمٍ لَّا رَيْبَ فِيْهِ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُخْلِفُ الْمِيْعَادَ پڑھنے سے گمشدہ چیز مل جاتی ہے اگر چوری ہو تو چور پکڑا جاتا ہے۔ (خدیجہ عامر، گوجرانوالہ)

# حلقہ کشف المحجوب

ہر ملفوظ توحید و رسالت سے مزین مشہور عالم کتاب کشف المحجوب ہفتہ حضرت حکیم صاحب مدظلہ پڑھاتے ہیں اور مراقبہ بھی کرواتے ہیں۔ قارئین کی کثیر تعداد اس محفل میں شرکت کرتی ہے۔ تقریباً دو گھنٹے کے اس درس کا خلاصہ پیش خدمت ہے۔

جیسا کہ ہم پڑھ رہے ہیں کہ اس باب میں پیر علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ نے استعانت یعنی مدد کو بیان کیا ہے۔ استعانت کیا ہے؟ وہ یہ ہے کہ ہر پل، ہر سانس، ہر لمحہ اور ہر لحظہ ہمیں مدد کی ضرورت ہے۔ مزید تشریح کیلئے میں چند مثالیں پیش کرتا ہوں: خواجہ قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ نے مزید فرمایا کہ دل میں اللہ کا غیر ہے تو چاہے سو نفل پڑھ لے کوئی فائدہ نہ ہوگا، کوئی نفع نہ ہوگا۔ کیوں؟ اللہ سے بڑا غیرت والا کوئی نہیں ہے۔ کیا رب سے بڑا کوئی غیرت والا ہے؟ جس کریم کے خزانے سے حیا اور غیرت آتی ہے، خود اس کے پاس کتنی غیرت ہوگی! کپڑے والے نے تو سوت کاٹ کے دیا تو خود کپڑے والے کے پاس کتنا کپڑا ہوگا؟ یہ کپڑا اور کپڑے والا ایک مثال ہے۔ ساری کائنات کے سمندر میں جتنا پانی ہے یہ ایک قطرہ ہے اور قطرے کا اربواں اور کھربواں اور کروڑواں حصہ ہو اور یہ قطرہ بھی میرے آپکے سمجھانے کیلئے عرض کررہا ہوں ورنہ میرے رب کے پاس سمندر ہیں، ساری کائنات کے جتنے پہاڑ ہیں یہ ایک کنکر ہیں اور کنکر بھی میرے آپکے سمجھانے کیلئے ہے۔ اللہ جل اللہ شانہٗ کے پاس پہاڑ ہیں تو جس کے پاس اتنا کچھ ہو اس سے لیے بغیر، اس سے مانگے بغیر اور اس کی حفاظت کے بغیر ہمارا گزارا نہیں۔

نیکی اور بدی سے بچانے والی ذات: میں اکثر ایک بات عرض کیا کرتا ہوں کہ یا اللہ! تیرے بغیر گزارا نہیں۔ بندے کا اللہ جل اللہ شانہٗ کے سوا کوئی مددگار نہیں جو نیک کاموں میں اسکی مدد و نصرت کرے اور زیادہ کی توفیق بخشے۔ نیک کام اس کو کہتے ہیں "لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم" کہ الٰہی نیک کاموں کی توفیق صرف تیری مدد سے ہے اور اللہ! برے کام سے بچانا صرف تیری ذات کی مدد کے علاوہ کسی اور کے بس میں ہے ہی نہیں۔ بات سمجھ رہے ہیں؟ نیکی کے کام کس کی مدد سے ہیں؟ اللہ کی مدد سے ہیں۔ اور برے کام سے کون بچا سکتا ہے؟ صرف اللہ! یہی پیر علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ نے سبق دیا ہے۔

تصوف و معرفت کی زندہ و تابندہ کتاب کشف المحجوب سے کے خزانوں در انمول موتیوں پر مشتمل حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے خطبات کے مجموعہ حلقہ کشف المحجوب کا آج ہی مطالعہ کریں

# جنات کا پیدائشی دوست

علامہ لاہوتی پراسراری

سلسلہ وار آپ بیتی قسط نمبر 78

ایک ایسے شخص کی سچی آپ بیتی جو پیدائش سے اب تک اولیاء جنات کی سرپرستی میں ہے۔ اس کے دن رات جنات کے ساتھ گزر رہے ہیں۔ قارئین کے اصرار پر سچے حیرت انگیز و عجیب انکشافات قسط وار شائع ہو رہے ہیں لیکن اس پراسرار دنیا کو سمجھنے کیلئے بڑا حوصلہ اور علم چاہیے۔

**بڑھئی سے ملے کبھی نہ بھولنے والے سبق:** اس بڑھئی نے مجھے زندگی کے وہ سبق دیے جو شاید میں کبھی نہ بھلا سکوں اور زندگی کا وہ نظام اور ترتیب بتائی جسے میں کبھی فراموش نہ کر سکوں۔ وہ تھا تو بڑھئی لیکن برزخی زندگی میں پہنچ کر اس کی وہ آنکھ کھل چکی تھی جو اس وقت ہم سب کی بند ہے۔ اس کھلی آنکھ نے میری آنکھ کھول دی، میں چاہتا ہوں آپ کی آنکھ بھی کھل جائے۔ میں نے اس بڑھئی کی روح سے سوال کیا آپ کوئی اور واقعہ سنانا پسند کریں گے بلکہ اصرار بھی کیا' اس نے ایک ٹھنڈی سانس لی اور اس کے بعد اس کی سسکیاں' رات کا سناٹا' ہر طرف ہو کا عالم جس میں صرف میری آواز تھی اور میری روحانی دنیا صرف اسی کی آواز سن رہی تھی وہ روح بولی ہاں! میں نے قبروں میں وہ خواتین کو بہت زیادہ تڑپتے سسکتے اور الجھتے دیکھا ہے۔ **شیرنی اور لومڑی کا کردار ادا کرنی والی ساس کا انجام:** ایک ساس وہ ساس جو اس سے پہلے اپنی بیٹی کیلئے تو ریشم جیسی نرمی اور اخلاق کا خوگر ہوتی ہے اور وہی ساس اپنی بہو کیلئے شیرنی اور لومڑی کا کردار ادا کرتی ہے۔ میں یہ لفظ اس بڑھئی کی روح سے سن رہا تھا اور مجھے احساس ہو رہا تھا معلوم ہوتا ہے کہ داستان کوئی بہت سخت ہے جس کیلئے اتنے سخت الفاظ استعمال ہو رہے ہیں۔ وہ روح بولی کہ میں نے اس ساس کو بہت زیادہ تڑپتے اور پریشان دیکھا جس نے بات بات پر سختی ٹوکا ٹاکی اور روک ٹوک میں انتہا درجے کی دلیری دکھائی۔ اس بڑھئی کے الفاظ سادہ تھے اس کا لہجہ دیہاتی تھی پر اس کا انتہا درجے کا انجام بہت خطرناک تھا' وہ روح مسلسل بول رہی تھی اور کہہ رہی تھی یہاں میرے پاس جو ظالم ساس بھی آئی ہے اور جب مجھے پتہ چلتا ہے کہ اس قبرستان میں کوئی بوڑھی خاتون آئی ہے تو میں لرز جاتا ہوں اور دہل جاتا ہوں' یہ ٹھیک ہے ہر بوڑھی خاتون کے ساتھ انجام بد نہیں ہوتا' اللہ بوڑھوں کے ساتھ بہت شفقت' رحمت اور کرم کا معاملہ کرتا ہے لیکن خودسر' ظالم' جفاجو' کینہ پرور اور بات بات پر روکنے ٹوکنے والی ساس کو میں نے بہت دکھی دیکھا۔ **ظالم ساس کے ساتھ عذابات کا معاملہ:** مجھ سے کچھ عرصہ پہلے ایک ایسی ساس آئی ہے جس کے ساتھ صبح و شام عذابات کا معاملہ ہوتا ہے جنہیں ہم خود اپنی آنکھوں سے دیکھتے ہیں انسان تو نہیں دیکھ سکتے لیکن ہم اپنی آنکھوں سے دیکھتے رہتے ہیں۔ صبح نماز فجر کے بعد ایک بچھو اس پر مسلط ہوتا ہے' وہ بچھو جب اسے ڈستا ہے اس کا جسم ریزہ ریزہ ہو جاتا ہے' وہ بچھو اپنا ڈنک لے کر بیٹھا رہتا ہے کچھ ہی دیر کے بعد اس کے ریزے سمٹتے ہیں اور چیخوں اور آہوں کے ساتھ اس کا جسم پھر بن جاتا ہے پھر اس کو ڈستا ہے اور پھر اس کا جسم ہائے ہائے کے ساتھ ٹکڑے ٹکڑے ہو جاتا ہے' صبح سے لے کر ظہر تک یہی سلسلہ چلتا ہے' ظہر کے بعد ایک نیولے کی شکل کا جانور جو بہت بڑا ہوتا ہے' اس پر مسلط ہوتا ہے' وہ اس کا جسم اور بوٹیاں نوچتا ہے' اسے موت نہیں آتی اور وہ اس بلا سے بچ نہیں سکتی اور وہ بلا بوٹیاں مسلسل نوچتی رہتی ہے۔ اس کا جسم پھر صحیح ہو جاتا ہے وہ بلا پھر بوٹیاں نوچتی ہے اور یوں عصر تک اس کو مسلسل نوچتے نوچتے تکلیف دیتی ہے۔ پھر عصر سے لیکر مغرب تک ایک سانپ اس پر مسلط ہوتا ہے جو صرف اس کے جسم کو اپنی سختی سے توڑتا ہے' وہ سانپ اس کے جسم سے لپٹ کر رسے کی طرح شکنجہ بن جاتا ہے اور اس کی ہڈیاں چٹختی ہیں اور تمام قبرستان والے اس کی ہڈیوں کے چٹخنے کی آواز سنتے ہیں اور اس کا جسم چورا چورا ہو جاتا ہے اور اس کی ہڈیاں بالکل باریک ہو جاتی ہیں اور مغرب سے لے کر پھر عشاء تک اس پر آگ کا عذاب مسلط ہوتا ہے' وہ اس طرح ہوتا ہے کہ آگ کی چھوٹی چھوٹی چنگاریاں اس کے جسم پر لگتی ہیں' وہ ایک چنگاری کو ہائے ہائے کر کے ہٹاتی ہے تو جسم کے دوسرے حصے پر چنگاری لگ جاتی ہے اور یوں عشاء کے بعد سے لے کر فجر تک اس کو دھوئیں کا عذاب ہوتا ہے۔ اس کی قبر میں خوفناک دھواں بھرتا ہے' دھوئیں میں دم گھٹتا ہے' کھانستی ہے اور کھانس کھانس کر لوٹ پوٹ ہو جاتی ہے۔ آنکھیں اور آنتیں باہر آ جاتی ہیں' اس کا جسم تکلیف سے گٹھڑی بن جاتا ہے اور یوں ساری رات اسی تکلیف میں گزر جاتی ہے۔ **کس چیز سے عذاب قبر ٹلتا ہے؟:** ہاں اس کی یہ تکلیف شب جمعہ اور جمعے کی مغرب تک ٹلی رہتی ہے یا پھر اس وقت ٹلتی ہے جب اس کی طرف سے کوئی صدقہ خیرات یا کوئی اعمال کا ہدیہ اس کو دیا جائے۔ **روحوں کیلئے بہار کا مہینہ:** بڑھئی کی روح رو رہی تھی بلکہ روتے روتے خود سسک رہی تھی۔ قارئین! میں نے دنیا میں درد کے بہت مناظر دیکھے اور سنے لیکن بڑھئی کی اس روح نے مجھے بہت رلایا' میری کئی دن تک نیندیں اڑی رہیں' سکون میرا ساتھ چھوڑ گیا' پھر خود میں نے اس کا حل یہ نکالا میں مسلسل درود شریف پڑھ پڑھ کر ان عذاب والی روحوں کو بخشتا رہا اور ان کو ہدیہ کرتا رہا۔ بڑھئی کی روح مزید کہنے لگی: رمضان میں ہر جنتی روح یا عذاب والی روح کیلئے مسلسل بہاریں ہوتی ہیں' ان کو رمضان میں بہت سکون ہوتا ہے بلکہ ہر روح کی چاہت ہوتی ہے کہ اے کاش! تمام سال رمضان المبارک رہے۔ **اچھی ساس کی روشن قبر:** اچانک بڑھئی کی روح سنجیدہ ہو گئی اس کا رونا ختم' اس کی سسکیاں رک گئیں اور ایسے ہی جیسے اس کا سانس بھی رک گیا ہو اور کہنے لگی مجھ سے دور وہ فلاں قبر (ایک خستہ اور پرانی قبر کی طرف اشارہ کر کے کہنے لگی) وہ بھی ایک ساس کی قبر ہے لیکن وہ ہمیشہ روشن رہی اور تابندہ رہی اور شاد و آباد رہی' اس کی روشنی اور تابندگی کی وجہ اس ساس کے مزاج میں درگزر' لہجہ میں نرمی' انداز میں اعتدال اور غلطیوں پر معافی' یہ خاتون غریب بھی بہت تھی' جس سے سخاوت بھی تھی نہیں' یہ خاتون مریض تھی روزے رکھ نہیں سکی اور بہت بڑی عبادت گزار بھی نہیں تھی اور نہ بہت بڑی سخی تھی' غربت کی وجہ سے کبھی حج عمرے کی سعادت حاصل نہ کر سکی۔ ہمیشہ اس کی طلب کرتے کرتے مر گئی۔ اس قبر کو آج بیاسی سال ہو گئے ہیں لیکن یہ قبر مجھ سے بھی پرانی ہے' میں جب سے آیا ہوں میں نے اس قبر کو پرنور' خوشبو' روشنی' راحت' خوشیاں اور کامیابیوں میں منور دیکھا ہے' اس قبر میں ہر وقت حوریں' گلدستے' جنت کی نعمتیں' میں نے دیکھی ہیں بلکہ جنتی بھی بخشی بخشائی روحیں ہیں وہ ساری اس خاتون کے پاس جاتی ہیں۔ میں نے کہا کیا ممکن ہے میں اس خاتون کی روح سے ملاقات کر سکوں؟ کہنے لگے: ہاں ہاں ابھی چلتے ہیں۔ ہم چلتے ہوئے اس قبر کے پاس گئے' میں قبر کے دائیں طرف بیٹھ گیا تھوڑی دیر خاموشی رہی' اس کے بعد ایک بوڑھی آواز سلام کی شکل میں ظاہر ہوئی' سلام کے بعد میں نے اس بوڑھی آواز کو مخاطب کیا اور اس کو میں نے ماں جی کہہ کر پکارا۔ **جنتی ساس کی کہانی اس کی زبانی:** میں نے ماں جی سے پوچھا: ماں جی! یہ بڑھئی بابا مجھے آپ کے بہت کمالات اور مخلصانہ باتیں سنا چکا' کچھ دنیا کی بیتی زندگی کا بتائیں: وہ بوڑھی جنتی ساس کہنے لگی میں نے غربت اور تنگدستی میں زندگی گزاری' میرے آباؤ اجداد بھی بہت غریب تھے' میری ماں نے ایک بوڑھے شخص کے ساتھ میری شادی کر دی۔ اس وقت اس کی عمر ستاون سال تھی اور

میری عمر اٹھارہ سال۔ اس کی اولاد نہیں تھی، اس شخص نے اپنی زمین کا ایک بیگہ میرے والدین کو دیا اس کے عوض میرا نکاح لیا۔ غربت تو یہاں بھی تھی اور وہاں بھی۔ مجھے اللہ تعالیٰ نے تین بیٹے اور ایک بیٹی دی اور صرف نو سال تین مہینے اور آٹھ دن کے بعد میرا شوہر فوت ہوگیا۔ **ساری زندگی بیوگی میں گزاری:** میں نے باقی ساری زندگی بیوگی میں گزاری' زمانے نے مجھے بہت غم دیئے' نظریں بھی اٹھتی تھیں' انگلیاں بھی اٹھتی تھیں۔ کتنی راتیں ایسی ہیں جو میں نے جاگ جاگ کر گزاریں جو مجھے اپنے بوڑھے شوہر کی یادوں میں تڑپاتی تھیں' احساس ہوتا تھا وہ بوڑھا تھا لیکن اس کا ساتھ تو تھا مگر میں نے گھر کی دہلیز سے باہر کبھی قدم نہیں نکالا۔ **بیٹے کی شادی ہوگئی اور پھر:** اس اندر کی گھٹن نے میرے مزاج کو تلخ کردیا اور میں سخت ہوگئی پھر میرے بڑے بیٹے کی شادی ہوگئی جسے میں نے اپنے قریبی رشتہ داروں میں کی۔ بہو جوان لیکن شوخ اور چنچل تھی' مزاج کی سخت' غصے کی برہم ادھر میں اپنے اندر کی تلخی کا کیسے بتاتی کہ میں نے جوانی کس تنہائی میں گزاری ابھی میرے اندر کی امنگیں' آنسیں' امیدیں اور جذبات گرم ہی ہوئے تھے شوہر ساتھ چھوڑ گیا لیکن نامعلوم مجھے کہاں سے صبر آگیا۔ **بوڑھی خاتون سے ملا وظیفہ:** میں نے بہو کی ہر تلخی کو نرمی سے لیا' چند ماہ یہ کشمکش رہی اس کے بعد بہو کے مزاج میں بھی تبدیلی آنا شروع ہوگئی' شاید میری دعاؤں نے اور میرے ایک وظیفے نے اور وہ وظیفہ مجھے ایک بوڑھی خاتون سے ملا تھا' وہ بوڑھی خاتون ہمارے محلے میں گھروں میں کام کرتی تھی' ایک بار مجھے کہنے لگی: تم بہو ساس کا رشتہ تو ابھی چند ماہ پہلے جڑا ہے' میں تمہارے لہجے اور چہرے میں اکتاہٹ محسوس کر رہی ہوں' دونوں کو بٹھا کر کہا ایسا کرو۔ سارا دن پڑھو وضو بے وضو وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ہر حالت میں سینکڑوں ہزاروں پڑھو چند ہی دنوں میں رزلٹ دیکھنا۔ **گھر پہلے جہنم تھا اب جنت بن گیا:** بوڑھی کام والی مجھے کہنے لگی: میری چار بہوویں ہیں' تین داماد ہیں' داماد کا مزاج اپنا ہوتا ہے' بہو کا انداز اپنا ہوتا ہے۔ مجھے ایک ذریعہ سے یہ آیت ملی تھی اور میں نے جب یہ پڑھنی شروع کی' ہمارا گھر پہلے جہنم تھا اب جنت بن گیا ہے۔ میں نے سب بہوؤں' بیٹیوں' دامادوں اور بیٹوں کو بتایا ہے سب تو نہیں پڑھ رہے لیکن چند پڑھ رہے ہیں اور میں خود بہت زیادہ پڑھ رہی ہوں۔ **دلوں میں شکر اور مکھن گھولنے والی آیت:** یہ آیت کیا ہے دلوں میں شکر اور مکھن گھول دیتی ہے' آپس میں پیار و محبت کا ایک رشتہ جوڑ دیتی ہے' خلوص، خیر خواہی نظروں میں عظمت پیدا کردیتی ہے اور ایسا رشتہ بن جاتا ہے کہ دل آپس میں جڑتے چلے جاتے ہیں، تو بوڑھی جنتی ساس کہنے لگی: اس کام کرنے والی بوڑھی خاتون نے مجھے اور میری بہو کو یہ وظیفہ بتایا' بہو نے تو بے توجہی کی لیکن میں نے اس کو اپنے دامن میں باندھ لیا اور مسلسل پڑھنا شروع کردیا۔ میں پڑھی ہوئی نہیں تھی لیکن میں نے اسے یاد کرلیا اور جب سے میں نے پڑھنا شروع کیا میرا دل نفرتوں سے پاک ہوگیا میرے اندر تحمل' بردباری' حلم اور حلیمی آگئی۔ پتہ نہیں آیت کیا ہے جہاں گھریلو جھگڑوں کی آگ جل رہی ہو' شوہر بیوی کی نفرت ہو' بیوی شوہر کو اور شوہر بیوی کو کبھی پیار اور محبت سے نہ دیکھنا چاہتے ہوں۔ بیٹیوں کے گھر آگ بنے ہوئے ہوں' داماد عزرائیل بن چکے ہوں' حتیٰ کہ گھروں میں بچوں کی آپس میں نفرتیں اور لڑائیاں بھی اس آیت سے ختم ہوجاتی ہیں۔ **تجربات سے لبریز خزانے:** بوڑھی جنتی ساس ایک ٹھنڈا سانس لے کر کہنے لگی: بس! اگر آپ بھی چاہتے ہیں تو اس آیت کو اپنی زندگی کا معمول بنالیں' میں بوڑھی جنتی ساس کی مٹھاس بھری باتیں' تجربات سے لبریز خزانے سن رہا تھا اور اش اش کر رہا تھا اور بار بار اس بوڑھے بڑھئی کا شکریہ ادا کر رہا تھا کہ اس نے مجھے ایک جنتی روح سے ملاقات کروائی جس جنتی روح نے اعلیٰ اخلاق سے اعلیٰ قبر پائی اعلیٰ جنت پائی حالانکہ اس روح کے پاس بہت زیادہ حج، بہت زیادہ عمرے، لاکھوں کروڑوں کے صدقات اور خیرات صدقات جاریہ' صدقات جاریہ اور بڑے بڑے لنگر نہیں تھے لیکن اس بوڑھی جنتی ساس کے پاس حلم، تحمل، بردباری، معاف کرنا، اور میٹھے بول تھے اور ان سب کے پیچھے قرآن پاک کی اس آیت کا ایک انوکھا کمال تھا۔ **چھیالیس سال سے آزمودہ آیت:** میں نے اس بوڑھی جنتی ساس کو مزید کریدا کہ آپ نے اس آیت کو کتنا پڑھا ہوگا؟ وہ بوڑھی ساس کہنے لگی مجھے یاد نہیں میں نے اپنی زندگی کے چھیالیس سال اس آیت کو پڑھا ہے' میری کوتاہی یا غلط فہمی کی وجہ سے کوئی مجھ سے ناراض ہوگیا ہو پھر میں نے اس کا تصور کرکے پڑھنا شروع کردیا' میں نے دیکھا میرے بیٹے کے مزاج میں تلخی اور سختی ہے یا میری بیٹی کا لہجہ ناخوشگوار ہے' میں نے اس کو پڑھنا شروع کردیا اور یہ پڑھنا مجھے ہمیشہ کام آگیا اور ایسا کام آیا کہ چند ہی دنوں میں میں نے اس کا نتیجہ پایا۔ **اس بوڑھی نے میرے حوصلے کو تقویت دی:** پہلے کچھ عرصہ اس کا نتیجہ مجھے نہیں ملا' میں کچھ بے حوصلہ بھی ہوئی لیکن اس کام کرنے والی بوڑھی نے میرے حوصلے کو تقویت دی پہلے اس کو کچھ عرصہ پڑھتے پڑھتے آخر کار تجھے اس کی تاثیر ملے گی پھر تو کسی کی بھی نفرت کو دور کرنے کیلئے پڑھے گی تو فوراً اس کی تاثیر آنکھوں سے دیکھے گی۔ **میں اس روح سے جدا نہیں ہونا چاہتا تھا:** میں بوڑھی جنتی ساس کی روح سے جدا نہیں ہونا چاہتا تھا میرا دل چاہ رہا تھا آج کی رات نہ ڈھلے اور نہ ڈھلے اور آج اتنی لمبی رات ہوجائے کہ وہ بوڑھی جنتی ساس بولتی جائے اور میں سنتا جاؤں' وہ جنتی روح جب بھی بولتی تھی تو خوشبو نکلتی تھی سچ پوچھیے میں نے آج تک وہ خوشبو دنیا میں نہ سونگھی' نہ دیکھی' نہ سنی۔ **بوڑھی جنتی ساس تجربات کا ایک خزانہ:** جس طرح بڑھئی تجربات اور نتائج یعنی انجام کی ایک پٹاری تھا اسی طرح بوڑھی جنتی ساس بھی تجربات کا ایک بہت بڑا خزانہ تھی۔ بڑھئی کے تجربات اپنی جگہ لیکن بوڑھی جنتی ساس نے مجھے اس آیت کا جو کمال بتایا میں خود حیران ہوا اور ایک حیرت اس لیے بھی کہ ارواح جھوٹ نہیں بولتیں' ارواح سچ کہتی ہیں اور اگر کسی کی ارواح سے ملاقات ہوجائے تو یہ سچ اور حقیقت اس کے اوپر کھل جاتی ہے۔ اس آیت کو پڑھنے کے بعد اس بوڑھی جنتی ساس نے کتنی عظیم قبر پائی، کتنا اونچا مقام پایا اور کتنا اعلیٰ درجہ پایا یہ عظیم مقام یہ عظیم درجہ اور یہ عظمت میں آپ کو آئندہ بتاؤں گا۔ میرا جی چاہتا ہے کہ اس آیت کے مزید کمالات اور بوڑھی جنتی ساس کے اور بوڑھے بڑھئی کے مزید تجربات بتاؤں۔ کیوں؟ خود مجھے اپنی زندگی کی خبر نہیں نہ جانے کس گھڑی شام ہوجائے چاہتا ہوں کہ اپنے مشاہدات اور تجربات آپ تک زیادہ سے زیادہ لوٹاؤں۔ (جاری ہے)

## موتی مسجد اور تسبیح خانہ میں دھوکہ فراڈ

حضرت علامہ لاہوتی نے موتی مسجد کو اعمال اور عبادات کیلئے متعارف کروایا نہ کہ دھوکہ اور فریب کیلئے۔ مرد عورتیں وہاں خود کو حضرت علامہ اور حضرت حکیم صاحب سے اجازت یافتہ ظاہر کرکے لوگوں کو دونوں ہاتھوں لوٹ رہے ہیں۔ براہ کرم ان لوگوں کے فریب سے بچیں۔ اگر ایسا کوئی فرد پائیں تو ادارہ کو خط یا درج ذیل نمبر پر صرف میسج کرکے اطلاع ضرور دیں بلکہ اس اعلان کو لوگوں میں عام کریں تاکہ کوئی دھوکہ نہ کھائے۔ نیز وہاں آثار قدیمہ کے قوانین کی خلاف ورزی نہ کریں۔ 0343-8710009

مزید دوران درس تسبیح خانہ لاہور میں بعض خواتین خود کو حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی نمائندہ ظاہر کرتی ہیں ایسا ہرگز نہیں ہے۔

کمر کے درد سے نجات: کمر درد کے لیے بینگن، دودھی، مرغی کے انڈے کی زردی کے ساتھ ملا کر کھانے سے فائدہ ہوتا ہے۔

# گھر جادو ایسے بھاگا جیسے گدھے کے سر سے سینگ

قارئین! عبقری میں چھپے یا کسی بھی عمل وظیفے کے کرنے سے آپ کو جادو جنات سے چھٹکارا ملا ہو یا آپ پر کیا گیا جادو ٹونا ہوا ہو تو وہ مکمل عمل اور اس کی مکمل روداد تفصیل کے ساتھ دفتر ماہنامہ عبقری میں بھیجئے آپ کا یہ عمل لاکھوں کیلئے فائدہ مند ثابت ہوگا اور آپ کیلئے صدقہ جاریہ ہوگا۔

## بیس سال پرانے آسیب سے نجات

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میری شادی کو بیس سال ہوئے ہیں' اس وقت سے ہی سائے' آسیب کی لپیٹ میں تھی' بہت بیمار رہتی' بچوں پر بھی اثرات تھے' جسم میں کوئی چیز آ جاتی تھی اور بولتی تھی کہ میں جن ہوں' مجھے فلاں فلاں نے بھیجا ہے' کبھی دل کو پکڑ لیتی' کبھی دماغ کو' بہت علاج کروائے' تعویذ، دعائیں کیے' کوئی آرام نہیں آیا۔ آخر میری ایک کزن نے کہا کہ میرے پاس عبقری رسالہ ہے۔ اس میں یاقہار کا وظیفہ ہے آپ وہ کریں' میں نے صبح وشام گیارہ گیارہ سو مرتبہ یاقہار پڑھنا شروع کردیا۔ شروع شروع میں ان چیزوں نے تنگ کیا کہ آپ نہ پوچھیں' جیسے اس پڑھائی سے تکلیف ہوتی ہے لیکن میں نے ہمت نہ ہاری اور وظیفہ جاری رکھا۔ جو اب تک جاری ہے' چار ماہ ہوگئے ہیں محترم حضرت حکیم صاحب میرے پاس لفظ نہیں نہ ہی الفاظ کا مجموعہ ہے جو آپ کو دعائیں لکھ سکوں' البتہ کیفیات ضروری ہیں جن کی قلم محتاج نہیں۔ (م' سرگودھا)

## جادو ایسے بھاگا جیسے گدھے کے سر سے سینگ

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! پچھلے سال انٹرنیٹ پر عبقری دیکھا' تب سے لے کر آج تک عبقری کا ہر ماہ باقاعدگی سے انتظار رہتا ہے اور آپ کے درس انٹرنیٹ سے ڈاؤن لوڈ کر کے روزانہ سنتی ہوں۔ کچھ عرصہ پہلے میرے ساتھ عجیب معاملات شروع ہوگئے کہ میری انگلیوں پر خود بخود کٹ لگنا شروع ہوگئے۔ کبھی گہرے بھی لگ جاتے' کبھی ہلکے لگتے۔ ہمیشہ کٹ لگنے کے بعد معلوم ہوتا ہے کہ کٹ لگ گیا ہے۔ میں نے دفتر ماہنامہ عبقری فون کیا تو انہوں نے صبح و شام گیارہ گیارہ تسبیح یاقہار کی پڑھنے کو کہا۔ میں نے کئی ماہ وہ پڑھا جس سے کچھ فائدہ ہوا مگر کٹ کبھی کبھار پھر بھی لگتے تھے۔ ایک دن میں عبقری کی ویب سائٹ دیکھ رہی تھی کہ وہاں سے میں نے دو انمول خزانہ کے بارے میں پڑھا۔
میں نے یاقہار گیارہ تسبیح صبح وشام کے ساتھ دو انمول خزانہ نمبر دو سارا دن پڑھنا شروع کردیا۔ میں نے ابھی چند ہفتے ہی پڑھا تھا کہ مجھے مکمل آرام آگیا۔ ایک اور خاص بات جب سے میں نے دو انمول خزانہ نمبر دو پڑھنا شروع کیا ہے میں نے اعمال کرنا شروع کردیے ہیں۔ مثلاً پانچ وقت کی نماز پڑھنی شروع کردی ہے' کبھی کبھی نماز فجر قضا ہوجاتی ہے تو اسی وقت پڑھ لیتی ہوں ہر نماز کے ساتھ قضا ہوئی نمازیں بھی پڑھتی ہوں۔ ہر فرض نماز کے بعد دو انمول خزانہ نمبر ایک' تین بار اللہ اکبر' استغفار۔ نماز مکمل کرنے کے بعد ناف میں انگلی رکھ کر گیارہ بار یاقہار۔ دس بار درود پاک' گیارہ بار اَللّٰھُمَّ نَوِّرْ قَلْبِیْ بِعِلْمِكَ وَاسْتَعْمِلْ بَدَنِیْ بِطَاعَتِكَ۔ بعد نماز عشاء سورۂ ملک' سورۂ سجدہ۔ صبح وشام کی بیت کی تسبیحات بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ والی دعا۔ بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰی دِیْنِیْ وَ نَفْسِیْ وَ وَلَدِیْ وَاَھْلِیْ وَمَالِیْ والی دعا۔ یَاحَفِیْظُ یَاسَلَامُ گیارہ بار گھر کے اندر اور باہر آنے جانے کی دعا۔ سفر کی دعائیں' دوسری روزمرہ کی دعائیں۔ روحانی غسل' بیڈ شیٹ کا عمل کرتی ہوں۔ ان سب درج بالا اعمال کی بدولت میری زندگی میں بہت ہی سکون آگیا ہے۔ گھر سے جادو ایسے بھاگا ہے جیسے گدھے کے سر سے سینگ۔ (پوشیدہ)

(بقیہ: بہترین بیوی بننے کے کامیاب اصول)

کی چوکھٹ مضبوط ہے۔ حضرت اسماعیل علیہ الصلوٰۃ والسلام کے گھر آنے پر بیوی نے بات سنائی تو آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام ساری بات سمجھ گئے آپ علیہ الصلوٰۃ والسلام خوش ہوئے اور بتایا کہ وہ میرے باپ علیہ الصلوٰۃ والسلام تھے۔ جو بیوی اپنے خاوند کی پردہ پوشی کرتی ہے اس کی چوکھٹ بھی مضبوط ہوتی ہے اور وہ مخلص اور وفادار ہوتی ہے۔ معلوم ہوا جو عورت دوسروں کے سامنے اپنے صاحب کی بدگوئی کرے وہ بیوی رہنے کے قابل نہیں ہے اور اچھی زوجہ وہی ہے جو صابر وشاکر ہو اور اپنے خاوند کی عزت کرے اور دوسروں کے سامنے بھی اس کی تعریف کرے۔
حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: "جب آدمی اپنی بیوی کو ضرورت کیلئے بلائے تو وہ ضرور آجائے' اگرچہ وہ تنور پر ہو یعنی روٹی پکانے میں مشغول ہو"۔ عورت مجبور، مجرم اور مظلوم نہیں بلکہ محترم ہستی ہے اور اسے اپنا مقام بلند رکھنا چاہیے' اپنی انا اور نفس کو مار کر وہ اپنا مقام حاصل کرسکتی ہے' اپنے گھر کو پرسکون اور ماحول کو خوشگوار بنا سکتی ہے۔ لڑائی جھگڑے اور تنگی سے پرہیز کرے کیونکہ یہ زندگی کو بدمزہ اور بوجھل بنا دیتے ہیں۔ میری دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ میری تمام بہنوں کو عمل کی توفیق مرحمت فرمائے تاکہ وہ اپنے لیے اور اپنے عزیزوں کیلئے سعادتیں حاصل کرسکیں۔

## حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم العالیہ کی مصروفیات

(قسط اول)

30 دسمبر بروز بدھ 2015 اپنی فیملی، بڑی ہمشیرہ اور ساس صاحب کے ہمراہ دس دن کیلئے عمرہ کی سعادت حاصل کرنے کیلئے تشریف لے گئے۔ ہمراہ تینوں بیٹے اور بیٹی،
**مکہ مکرمہ کی مصروفیات:** حضرت مولانا محمد مکی حجازی خطیب حرم مکی سے نشستیں ہوئیں۔ انڈیا کے علماء اور مفتیان کرام سے ملاقاتیں ہوئیں۔ ان میں مفتی محمد روشن شاہ قاسمی' دارالعلوم سونوری تحصیل مرتضیٰ پور ضلع آکولہ مہاراشٹر۔ مفتی عبدالمجید قاسمی' ظاہر نگر' ناگ پور روڈ ایوت محل مہاراشٹر انڈیا۔ انس احمد صاحب مدرسہ کفایت العلوم بھساول ضلع جلگاؤں خاندیش مہاراشٹر۔ حافظ نوید خان روشنی دارالعلوم سونوری آکولہ مہاراشٹر۔ مولانا عباس خان اشرفی' ماسٹر اشتیاق احمد وائی، حاجی سید ابراہیم عرف پیر صاحب، قاری مجاہد صاحب اشاعتی، حاجی محمد صابر امراوتی۔ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم سے مکہ مکرمہ میں فندق مکارم اجیاد میں مختلف طبقات اور مخلصین نے ملاقاتیں کیں۔ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی کوشش ہوتی ہے کہ حرمین کے سفر میں ملاقاتیں نہ ہوں بلکہ زیادہ سے زیادہ حرم میں حاضری ہو۔ بچوں کو لے کر میدان عرفات' منیٰ' مزدلفہ' غار حرا کی طرف اور غار ثور کی طرف جانا ہوا۔ مکہ میوزیم اور واپسی پر صلح حدیبیہ پر تشریف لے گئے۔ زبیدہ نہر کی بیس سیڑھیاں چڑھ کر اوپر بچوں کو لے گئے۔ زبیدہ نہر کی سخاوت کا اللہ کو واسطہ دے کر اپنی' اپنے بچوں' اپنے ساتھیوں اور پوری امت کا مزاج سخاوت بنانے کیلئے دعا کی اور بچوں نے آمین کہی۔ ایک مخلص عمران صاحب (جو کہ حرم مکی میں ملازمت کرتے ہیں اور تسبیح خانہ اور درس کے فیض یافتہ ہیں) نے حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو ایک بڑا ٹکڑا غلاف کعبہ کا ہدیہ کیا۔ مکہ مکرمہ میں تسبیح خانہ کے فیض یافتہ منصور رفیق صاحب ٹیکسی والے نے یہ تمام مقامات بہت تفصیلی دکھائے۔ مدینہ منورہ میں مشہور بزرگ عبدالمنان صاحب اور محمد زکی صاحب کی خدمت میں سلیم شہزادہ کی معیت میں دعا کیلئے حاضری ہوئی۔ مولانا عبدالغفار صاحب (جو کہ بڑے اکابر کے خلافت یافتہ اور صحبت یافتہ ہیں جنہوں نے چند سال قبل حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کو خلافت اور اجازت سے بھی نوازا) سے مختلف اوقات میں ملاقاتیں رہیں۔ مدینہ میں احد پہاڑ اور ایک صاحب کے ذاتی میوزیم میں سلیم شہزادہ کی معیت میں جانے کا موقع ملا۔ سید الشہداء کے ساتھ سید حبیب لائبریری جس میں 25 ہزار (ذاتی لائبریری) سے زائد قلمی اور مطبوعہ کتب ہیں۔ (باقی صفحہ نمبر 42 پر)

درود تنجینا سے حاجت پوری: کسی بھی حاجت کیلئے درود تنجینا 313 بار جمعۃ المبارک اور بروز اتوار پڑھیں اور اللہ رب العزت سے دعا مانگیں انشاء اللہ کام ہوجائے گا۔ (زوجہ محمد عاصم فاروق)

(پوشیدہ)

# جادوگرنی نے پاؤں پکڑ کر معافی مانگی

آپ اپنے گھر کا ہی حصار کر کے کیوں لیتی ہیں اور اپنے آس پاس کے سب پڑوسیوں کا حصار کر کے لیتا کریں اور اس کے بعد میں جاگ جاتی ہوں۔ بعد میں میں نے پورے علاقے کا حصار شروع کردیا۔ اب بھی جنات تنگ کرتے ہیں مگر پہلے سے بہت کم۔

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میں ماہنامہ عبقری سے پچھلے تین سال سے وابستہ ہوں اور میں آپ کو عبقری جیسا ماہنامہ نکالنے پر اور اس کی شاندار کامیابی پر مبارکباد دیتی ہوں۔ لاکھوں لوگ مستفید ہورہے ہیں اور آپ کو دعائیں دے رہے ہیں۔ اللہ آپ کو جزائے خیر عطا کرے۔ اللہ پاک آپ کو صحت وتندرستی عطا فرمائے اور آپ کو نظر بد سے بچائے۔ میں علامہ لاہوتی پراسراری صاحب کی بھی نہایت مشکور ہوں کہ انہوں نے ہمیں یاقہار جیسا وظیفہ بتایا۔ مجھے یاقہار کا وظیفہ شروع کیے ہوئے تقریباً دو سال ہوچکے ہیں اور اس وظیفے سے مجھے بہت فائدہ ہوا۔ جادو، جنات کے اثرات ختم ہوئے۔ ایک دن میں نے خواب دیکھا کہ جس عورت نے مجھ پر کالا جادو کیا ہوا تھا' اس نے کہا کہ میری ہڈیاں ٹوٹ رہی ہیں اور میری آنکھوں کی بینائی ختم ہوگئی ہے اور مجھے معاف کردو مجھ سے بہت بڑی غلطی ہوگئی ہے پاس ہی کھڑی اس کی بیٹی نے کہا کہ میں حقیقت میں آکر آپ کے پاؤں پکڑ کر معافی مانگوں گی اور پھر تین چار دن کے بعد میں نے خواب دیکھا کہ میں، میری امی اور بھابی ہم تینوں باہر چولہے کے پاس کھڑی ہوتی ہیں اور میرے جسم سے اچانک ایک سانپ گرتا ہے اور ہم ڈر کر پیچھے بھاگ جاتی ہیں اور وہ پھر میرے نزدیک آجاتا ہے اور پھر بولنے لگتا ہے اور کہتا ہے کہ میں سانپ نہیں ہوں' میں ایک جن ہوں' مجھے کسی آدمی نے آپ کے ساتھ لگایا ہوا تھا اور پھر بھاگ کر دور چلا جاتا ہے اور پیچھے مڑ کر دو دفعہ مجھے دیکھتا ہے اور پھر غائب ہوجاتا ہے اور اس کے بعد ایک عورت آتی ہے اور مجھے کہتی ہے کہ میں چڑیل ہوں اور میں آپ کے ساتھ ہوں اور وہ اتنی خوفناک شکل کی ہوتی ہے کہ میں اسے دیکھ کر ڈر جاتی ہوں اور پھر جاگ جاتی ہوں اور اس کے پندرہ بیس دن کے بعد پھر خواب دیکھتی ہوں کہ جس عورت نے مجھ پر جادو کیا ہوا تھا اس کی بیٹیاں مجھے کہتی ہیں کہ ہمیں بہت تکلیف ہورہی ہے۔ آپ وظیفہ نہ پڑھیں' ہمیں معاف کردیں۔ ہم نے آپ پر بہت جادو کیا ہوا تھا اور ہم حقیقت میں آپ سے معافی مانگیں گی اور ہمیں معاف کردیں اور ہماری نانی کو بھی سخت تکلیف ہے اور کچھ دنوں کے بعد پھر خواب دیکھتی ہوں کہ جنات مجھے خواب میں کہتے ہیں کہ آپ وظیفہ پڑھنا چھوڑ دیں۔ اگر آپ نہیں چھوڑتی تو ہم آپ کو ماردیں گے اور وظیفے کی وجہ سے ہمارا جسم جل رہا ہے اور میں ان سے کہتی ہوں کہ میں یاقہار کا وظیفہ نہیں چھوڑتی' مجھے کہتے ہیں کہ ہم آپ کو بالکل ختم کردیں گے اور اس کے بعد غائب ہوجاتے ہیں۔ تقریباً پندرہ، سولہ رمضان کو میں عشاء کی نماز پڑھ کر لیٹی ہوئی تھی اور ابھی جاگ رہی تھی کہ حقیقت میں تین جنات آگئے اور ایک میرے پیٹ پر بیٹھ گیا اور ایک میرے بازو پر بیٹھ گیا مجھے شدید تکلیف شروع ہوگئی' ایک جن مجھے کہنے لگا کہ آپ یاقہار پڑھنا چھوڑ دو اگر نہیں چھوڑتی تو ہم آپ کو بالکل ہی ماردیں گے اور میں بہت زیادہ ڈری اور میں نے زور سے چیخ ماری' وہ بار بار میرے پیٹ سے نیچے اترتے اور پھر پیٹ پر چڑھ جاتے اور مجھے سخت تکلیف ہوتی اور میرا پورا جسم جلتا اور بہت وزنی ہوجاتا اور مجھے بار بار یہی کہتے اگر آپ نے وظیفہ نہیں چھوڑا تو ہم آپ کو بالکل ختم کرنے والے ہیں اور میں نے ان سے چیختے ہوئے کہا کہ میں وظیفہ نہیں چھوڑتی اور آپ بے شک مجھے بالکل ہی ختم کردیں اور اس کے بعد میں نے باآواز بلند میں یاقہار پڑھنا شروع کردیا اور اس کے تھوڑی دیر بعد مجھے تکلیف دیتے رہے اور اس کے بعد چیختے ہوئے غائب ہوگئے اور ایک دن پھر میں نے خواب میں دیکھا کہ جس عورت نے مجھ پر جادو کیا ہوا تھا وہ عورت اور اس کی بہن ہمارے مکان کے پیچھے سے کہیں جارہی ہوتی ہیں اور میں ان کے پاس سے گزرتی ہوں تو وہ مجھے پکڑ لیتی ہیں اور ہاتھ پکڑ کر کہتی ہیں کہ آپ وظیفہ پڑھتی ہیں اور میں کہتی ہوں کہ میں وظیفہ پڑھتی ہوں اور مجھے کہتی ہیں کہ آپ وظیفہ پڑھنا چھوڑ دیں کہ ہمیں اور ہماری بیٹیوں کو سخت تکلیف ہورہی ہے' ہم آپ کے پاؤں پکڑتی ہیں' ہمیں معاف کردیں۔ میں ان سے کہتی ہوں کہ میں وظیفہ نہیں چھوڑتی اور آپ نے مجھے اتنی تکلیفیں کیوں دی ہوئی تھیں اور اس کے بعد جاگ جاتی ہوں اور کچھ دنوں کے بعد پھر خواب دیکھتی ہوں کہ جنات مجھے خواب میں کہتے ہیں کہ آپ یاقہار کا وظیفہ کیوں نہیں چھوڑتی' ہمیں سخت تکلیف ہورہی ہے اور ہم آپ کو ماردیں گے اور میں ان سے کہتی ہوں کہ میں یہ وظیفہ نہیں چھوڑتی آپ بے شک ماردیں اور اس کے بعد میں یاقہار کا وظیفہ پڑھنا شروع کردیتی ہوں اور وہ جنات چیختے ہوئے غائب ہوجاتے ہیں۔ یاد رہے مجھے آپ کی طرف سے یاقہار پڑھنے کی خصوصی اجازت بھی حاصل ہے۔ اس کے بعد ایک دن مجھے خواب میں ایک بزرگ کہتے ہیں کہ آپ اپنے گھر کا ہی حصار کرکے کیوں لیتی ہیں اور اپنے آس پاس کے سب پڑوسیوں کا حصار کرکے لیتا کریں اور اس کے بعد میں جاگ جاتی ہوں۔ بعد میں میں نے پورے علاقے کا حصار شروع کردیا۔ اب بھی جنات تنگ کرتے ہیں مگر پہلے سے بہت کم۔

میں یاقہار کا وظیفہ روزانہ چار پانچ ہزار مرتبہ کرلیتی ہوں اور اس وظیفے سے مجھے بے شمار فوائد حاصل ہوئے اور اس وظیفہ کے شروع کرنے سے پہلے مجھے بہت تکلیف ہوتی تھی۔ میرے پورے جسم میں جلن، درد اور کمر کا درد بہت ہوتا تھا اور یہ دو تین دن کے بعد سر کا درد ہوتا تھا اور اتنا شدید درد ہوتا تھا کہ میں اٹھ نہیں سکتی تھی اور آنکھ میں شدید درد ہوتا تھا اور معدے میں بہت زیادہ جلن اور درد ہوتا تھا اور ہاتھوں میں بہت زیادہ جلن ہوتی تھی اور اس وظیفہ کو شروع کرنے کے بعد میری یہ تکلیفیں ختم ہوگئی ہیں۔ محترم حضرت حکیم صاحب میرا نام مشائع مت کیجئے گا۔

(تعبیہ: حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی مصروفیات)

سید حبیب بیٹے تھے سید محمود احمد کے، اور سید محمود احمد سگے بھائی تھے سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ کے۔ سید حبیب کو لائبریری کا بہت ذوق تھا: 85 سال کی عمر میں 1423 ہجری کو فوت ہوئے بہت پرشکوہ بلڈنگ میں لائبریری ہے۔ سب سے زیادہ پرانی مدینہ میں سید حبیب کی تھی۔ اب ان کے تین بیٹے ہیں محمد، احمد اور عدنان۔ زیادہ لائبریری کا ذوق سید احمد حبیب کا ہے۔ وہ لائبریری دیکھنے کے قابل ہے۔ کعب بن اشرف کے قلعے کو دیکھنے کیلئے تشریف لے گئے اس کو دیکھتے ہی بچوں نے کعب بن اشرف ملعون جو اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو نعوذ باللہ برا بھلا کہتا تھا اس کو دیکھتے ہی بچوں نے اپنے سکول کے سلیبس میں وہ ساری کہانی سنادی۔ اس تمام سفر میں عبقری کے لیئق یافتہ معظم بیگ مستقل خدمت میں رہے۔ جدہ میں خالد تھانوی کے ہاں حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم نے مختصر قیام کیا، اور حافظ عبدالعزیز کے گھر بھی، ایئرپورٹ پر واپسی میں جمال صدیقی نے بھرپور خدمت کی اور تمام سہولیات میں معاونت کی۔ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم نے تمام احباب کو بٹھا کر عرب کی صفات کا تفصیلی مذاکرہ کیا۔ نمبر 1: تین چیزوں کو پسند کرتے ہیں خوشبو، وضو اور سفید لباس۔ نمبر 2: اوقات نماز میں دفتر اور دکانیں بند۔ نمبر 3: اولیاء کی ملاقات میں تمام دنیا کی میڈیا میں یہ بات آئی کہ شاہ سلیمان نے نماز کے اوقات میں نماز کو ترجیح دی۔ نمبر 4: شاہ سلیمان کی جیب میں اکثر مسواک مختلف تصاویر میں نمایاں نظر آتی ہے۔ نمبر 5: امام وقت کے خلیفہ کی عزت، اطاعت، اکرام اور ادب بہت کرتے ہیں۔ نمبر 6: یہاں ملازمت کرنے پوری دنیا سے لوگ آتے ہیں کچھ کبھی نہ پائیں تو معافیا اور چندہ ضرور دے کر جاتے ہیں۔ نمبر 7: دور نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کا عظیم عمل تعلیم و تعلم اب بھی حرمین میں حلقوں کی شکل میں مسلسل جاری ہے۔ (جاری ہے)

داعی اسلام حضرت مولانا محمد کلیم صدیقی مدظلہ (پھلت)

حضرت مولانا دامت برکاتہم العالیہ عالم اسلام کے عظیم داعی ہیں جن کے ہاتھ پر تقریباً 5 لاکھ سے زائد افراد اسلام قبول کرچکے ہیں۔ ان کی نامور شہرہ آفاق کتاب ''نسیم ہدایت کے جھونکے'' پڑھنے کے قابل ہے

# قرآن مجید کے ساتھ بے اعتنائی اور ہمارا عذر

پنجاب کے ایک گاؤں میں یہ حقیر اپنے ایک رفیق کا، گاڑی رکوا کر انتظار کررہا تھا، سامنے ایک معمار اور بوڑھا مزدور کام کررہے تھے اچانک سائیکل پر ایک ڈاکیا آیا اور بولا عبدالرحمٰن یہاں کون ہے؟ یہ سننا تھا کہ وہ 65 سال سے زائد کا بوڑھا مزدور سات فٹ اونچی پیڑ سے کود گیا، برابر میں سیڑھی لگی تھی، وہ عمر اور چوٹ کے خطرہ کے خیال کے بغیر اوپر سے کودا تھا اور ڈاکیہ کے ہاتھ سے پوسٹ کارڈ گویا چھیننے لگا، میرے بیٹے کا کھت (خط) ہے، ہم دونوں ماں باپ تین دن سے سوئے نہیں کہ بچے کی کیر یت (خیریت) نہیں ملی، ڈاکیا نے ولدیت پوچھی مگر وہ ولدیت بتانے کے بجائے بولا بھیا کھت (خط) ہمارا ہی ہے میں ہی جما کا بیٹا ہوں' پوسٹ کارڈ لے کر وہ تیزی سے چل دیا' مستری نے پوچھا کہاں جارہا ہے؟ اس نے کہا: خط پڑھوانے، وہ بولا کچھ اینٹیں اور مسالہ تو رکھتا جا، بولا تجھے مسالے کی پڑی ہے' میرے بچے کا کھت ہے، ہم تو تین دن سے بات (انتظار) میں سوئے نہیں، معمار نے کہا، مالک آنے والا ہے وہ ناراض ہوگا، وہ بولا: ناراض ہوگا ہوا کرے' معمار نے کہا' وہ مزدوری نہیں دے گا' بولا دس دن کی رکھ لے گا، یہ حقیر قرآن مجید کے سلسلہ میں اس عذر کی وجہ سے کہ قرآن مجید ہم کیسے سمجھیں' زبان یارمن ترکی و من ترکی نمی دانم، قرآن تو عربی میں ہے اور ہم عربی نہیں جانتے، یہ عذر کہاں تک صحیح ہے، تلاش وجستجو میں تھا اور سالوں سے متلاشی تھا کہ کسی کے پاس ایک ایسا خط رکھا مل جائے جو مکتوب الیہ نے اس لیے نہ کھولا اور نہ پڑھا ہو کہ مکتوب الیہ پڑھا لکھا نہیں تھا یا وہ زبان نہیں جانتا جس میں وہ خط لکھا گیا ہے، مجھے آج تک ایسا کوئی خط نہیں ملا جو اس لیے نہ پڑھا گیا ہو کہ وہ خط ایسی زبان میں ہے جو مکتوب الیہ نہیں جانتا۔ یہ حقیر گاڑی سے اتر کر مزدور کے پیچھے ہولیا وہ مزدور مسجد کے حجرہ میں امام صاحب کے پاس پہنچا، امام صاحب کا مطب چل رہا تھا' بڑی بیتابی سے بوڑھے مزدور نے خوشامد کرنی شروع کی۔ حافظ جی میرا خط پڑھ دیجئے' امام صاحب نے کہا یہ میرا مطب کا وقت ہے' ظہر کے بعد آنا، وہ مزدور رونے لگا' حافظ جی اللہ کے واسطے پڑھ دو میں اور بچہ کی ماں تین دن سے سوئے نہیں کہ بچے نے بابر خیریت کا خط نہیں لکھا حافظ جی کو اس کے رونے پر ترس آ گیا۔ وہ بوڑھا ایک ایک لائن کو بار بار پڑھواتا تھا۔ حافظ جی! اللہ آپ کا بھلا کرے ذرا یہ لائن دوبارہ پڑھو' پوسٹ کارڈ پڑھا تو پتہ کی طرف اشارہ کرکے بولا، حافظ جی یہ تو پڑھو' انہوں نے بتایا کہ یہ تمہارا نام پتہ لکھا ہے۔ اس نے کہا حافظ جی برکھا (ورق) پلٹو، کہیں کچھ اور لکھا ہو، ذرا حافظ جی، اچھی طرح دیکھ لو اور کچھ تو نہیں لکھا ہے۔ حافظ جی نے کہا ایک ایک لفظ دس دس بار سنا دیا۔ جا اب میرا دماغ مت کھا، وہ بوڑھا بولا، ذرا دیکھو تو سکر (شکر) تو نہیں منگائی، دیکھو تو سکر کو ضرور لکھا ہوگا۔ حافظ جی نے جھنجھلا کر خط پھینک دیا' وہ بوڑھا خط اٹھا کر واپس آیا، دروازہ میں میری خوشامد کرنے لگا، مولانا صاحب ذرا دیکھو کہیں سکر کو تو نہیں لکھا، میں نے ذرا ترس اور محبت سے سمجھایا۔ حافظ صاحب نے لفظ لفظ پڑھ دیا ہے اب اس میں اور کچھ نہیں لکھا ہے اگر تمہارے بچے کو شکر کا شوق ہے تو تم بھیج دینا یا وہ وہیں سے خرید لے گا۔ بوڑھے کی بے تابی دیکھ کر مجھے بڑا احساس ہوا کہ بیٹے سے محبت ہے تو اس کے خط کو ان پڑھ بوڑھا دس روز کی مزدوری چھوڑ کر ایک لمحہ کی تاخیر کے بغیر کیسی خوشامد اور بے تابی سے پڑھوا رہا ہے، ایک ایک لفظ کو بار بار سن رہا ہے' ایک سے اطمینان نہیں تو دوسرے سے سمجھنے کی کوشش کررہا ہے' اللہ کی محبت اور ایمان کا دعویٰ کرنے کے باوجود نامہ محبوب قرآن مجید کے ساتھ ہمارا یہ عذر اللہ کے یہاں کیسے قبول ہوسکتا ہے، کہ ہم پڑھے لکھے نہیں ہیں' یا ہم ہندوستانی ہیں اور قرآن مجید عربی زبان میں ہے' جب کہ قرآن کو سمجھنے اور اس پر عمل کرنے اور اس کو پوری دنیا کو سکھانے اور پہنچانے کے ساتھ ہماری دارین کی ساری کامرانی وابستہ ہے۔ کاش قرآن مجید کے ساتھ ہمارا کم از کم ایسا معاملہ تو ہوتا جیسا اس جاہل بوڑھے مزدور کا اپنے بیٹے کے خط کے ساتھ تھا۔ بار بار خیال آتا ہے اور اپنے حال پر ندامت ہوتی ہے۔ کاش ہم سمجھتے!!!

## لیکوریا جریان اور گردوں کیلئے

**ہوالشافی:** بھنڈی تازہ تین پاؤ۔ پھٹکڑی ایک پاؤ۔ گل حکمت کرکے پندرہ کلو اوپلوں کی آگ دیں۔ سفوف کو کپڑ چھان کرلیں۔ چار گرام سفوف چار چمچ شربت انار کے ہمراہ صبح وشام دیں۔ لیکوریا، پس، جریان' جراثیم کم ہوں، گردے فیل ہوگئے ہوں ان تمام کیلئے نہایت مفید ہے۔ (حاجی خالد محمود لودھراں)

# ٹوٹکوں کی بھرمار

علم کی قوت جب حد سے بڑھ جائے تو مکاری اور بسیار دانی پیدا ہوکرتی ہے اور جب ناقص ہوتو حماقت پیدا کرتی ہے۔

**اندیشہ وخوف:** اَلْحَسِیْبُ اگر کسی سے تشدد و احتساب کا اندیشہ ہو یا کسی بھائی برادری سے کسی معاملہ میں خوف ہو تو 7 روز تک قبل طلوع آفتاب و مغرب اس کو 20 مرتبہ پڑھا کرے۔ **علم کی قوت:** علم کی قوت جب حد سے بڑھ جائے تو مکاری اور بسیار دانی پیدا ہوکرتی ہے اور جب ناقص ہو تو حماقت پیدا کرتی ہے۔ **جگر کی کمزوری:** چھ ماشہ آم کے پتوں کو سایہ میں خشک کرکے پاؤ بھر پانی میں جوش دیں' آدھ پاؤ پانی رہنے پر چھان کر کسی قدر مٹھائی ملا کر صبح وشام استعمال کریں۔ **عزت پانے کیلئے:** اَلْمَلِکُ غنی ہونے' قلب روشن ہونے' دشمن کو مغلوب کرنے اور اہل دنیا کی نظر میں عزت پانے کیلئے اکسیر ہے۔ **اللہ کی رضا:** ہر حال میں اللہ کی رضا پر ہی راضی رہو۔ غم کتنا بھی سنگین ہو نیند سے پہلے تک ہوتا ہے۔ غلطی کا اعتراف کرنا مزید غلطی سے بچاتا ہے۔ مشکلات کے ڈسنے سے اتنی تکلیف نہیں ہوتی جتنی کسی دوست کے بے رخی برتنے سے ہوتی ہے۔ **ڈاڑھ درد کیلئے:** ڈاڑھ یا دانت میں درد ہورہا ہو تو چٹکی بھر میٹھا سوڈا اور چٹکی بھر سفید نمک مکس کرکے مل دیں' درد ختم ہوجائے گا۔ **ہر مشکل کا وظیفہ:** حضور ﷺ کو معمول تھا کہ ہر مشکل میں سجدہ میں جاکر پڑھتے یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ اور اس پر مداومت بھی حدیث سے ثابت ہے۔ **دنیا و آخرت:** بیشک دنیا تمہارے لیے پیدا کی گئی ہے اور تم آخرت کے لیے پیدا کیے گئے ہو۔ ''شراب پینے سے پرہیز کرو کیونکہ یہ ہر برائی کی چابی ہے۔'''' غضب وغصہ سے بچو۔' ہر ایک نشہ کرنے والی چیز سے بچو۔ **گرمی کا بخار:** انسان کو زیادہ دھوپ میں چلنے پھرنے سے بھی بخار ہوجاتا ہے' بس دن میں دو تین مرتبہ تربوز حسب دلخواہ کھلا دیں' بخار اتر جائیگا۔ (عبقری لایا انوکھے لاجواب ٹوٹکے، جلد اول، ص 99)

مزید روحانی و جسمانی ٹوٹکے پانے کیلئے آج ہی دفتر ماہنامہ عبقری سے کتاب ''عبقری لایا انوکھے اور لاجواب ٹوٹکے'' (جلد اول' دوئم) لائیے آزمودہ ٹوٹکے پائیے۔

کمزور افراد کیلئے: جسم کو موٹا کرنے کیلئے دس دانے انجیر روزانہ ہمراہ پانی چبا کر کھائیں۔ چند دنوں کے استعمال سے جسم بھرنے لگے گا۔

# جدید طبی انکشافات! قد بڑھ سکتا ہے

ہر انسان کی گردن کے نیچے حصے میں سامنے کی طرف انگریزی حرف H کی شکل کا ایک چھوٹا سا غدہ پایا جاتا ہے جسے غدہ درقیہ کہتے ہیں۔ قدرت نے گوشت کے اس ننھے منے سے لوتھڑے میں انسانی جسم کی نشوونما کو کنٹرول کرنے کی قوت ودیعت کر رکھی ہے۔

فریال کاشف ملتان

میرا ایک کزن تیرہ برس کی عمر تک ایک عام سا دبلا پتلا لڑکا تھا' لیکن جونہی اس نے چودھویں برس میں قدم رکھا' ایک حیرت انگیز تبدیلی رونما ہوئی' اس کا قد بڑی تیزی سے بڑھنے لگا اور تھوڑے ہی عرصہ میں ساڑھے چھ فٹ سے بھی تجاوز کر گیا۔ اس کے دوست اور استاد اس کے سامنے بونے نظر آنے لگے۔ اپنے غیر معمولی قد وقامت کی وجہ سے وہ عرصے تک لوگوں کی توجہ اور دلچسپی کا مرکز بنا رہا' تعجب کی بات یہ ہے کہ اس کے والد اور والدہ دونوں معمولی قد وقامت کے تھے پھر غلام محی الدین کا قد اس قدر تیزی سے بڑھنے کی کیا وجہ تھی؟ کسی کی سمجھ میں کچھ نہیں آ رہا تھا۔ اس کے برعکس کئی ایسے لوگ بھی نظر آتے ہیں جن کا قد وقامت آٹھ نو سال کے بچے سے بھی کم ہوتا ہے۔ ان بونے لوگوں کو عام زندگی میں بہت سے معاشرتی اور نفسیاتی مسائل کا سامنا کرنا پڑتا ہے اور بعض اوقات تو زندگی ان کیلئے وبال جان بن جاتی ہے۔ لمبے قد والے بھی کچھ ایسے خوش نظر نہیں آتے۔ انہیں بھی روزمرہ زندگی میں بہت سی پیچیدگیوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ کچھ تو نفسیاتی الجھنوں کا شکار ہو جاتے ہیں۔ بدقسمتی سے ہمارے ہاں تعلیم کی کمی ہے اور لوگ ابتدائی طبی معلومات تک نہیں جانتے کسی بچے کی نشوونما رک جائے تو تعویذ گنڈوں اور ٹونے ٹوٹکوں سے علاج کرتے ہیں اور جاہل' نام نہاد' اشتہاری عاملین کی بن آتی ہے۔ ظاہر ہے فائدہ کیا ہوگا؟ بچہ پست قامت ہی رہ جاتا ہے اور پھر وہ اسے مشیت الٰہی سمجھ کر قبول کر لیتے ہیں۔ جدید تحقیقات کی روشنی میں اب یہ مرض کچھ ایسا معمہ نہیں رہا۔ لمبے اور پست قد کا کھوج قبل از وقت لگایا جا سکتا ہے اور علاج معالجہ بھی ناممکن نہیں۔ ہر انسان کی گردن کے نیچے حصے میں سامنے کی طرف انگریزی حرف H کی شکل کا ایک چھوٹا سا غدہ پایا جاتا ہے جسے غدہ درقیہ کہتے ہیں۔ قدرت نے گوشت کے اس ننھے منے سے لوتھڑے میں انسانی جسم کی نشوونما کو کنٹرول کرنے کی قوت رکھی ہے۔ یہ ایک خاص قسم کے ہارمون پیدا کرتا ہے جو انسانی جسم میں رواں خون میں شامل ہو کر بیشتر اعضا کے افعال میں باقاعدگی اور روانی کا باعث بنتے ہیں۔ ایک تندرست غدود درقیہ صرف اتنی مقدار میں ہارمون خارج کرتا ہے جس سے جسم معمول کے مطابق اپنے افعال سرانجام دیتا رہے۔ اس صورت میں دل دھڑکنے کی رفتار مناسب' نبض نارمل' آنتوں کا فعل درست اور جسمانی توانائی یا حرارت غریزی مناسب سطح پر رہتی ہے۔ بعض اوقات نامعلوم اسباب کی بنا پر غدہ درقیہ کا فعل بہت نہیں رہتا جس سے ہارمون یا تو زیادہ مقدار میں پیدا ہونے لگتے ہیں یا بالکل کم ہو جاتے ہیں۔ اس کی بیشی سے جسمانی اعضا کے افعال میں بھی باقاعدگی نہیں رہتی جس کا اثر انسانی جسم کی نشوونما پر پڑتا ہے۔ اگر غدہ درقیہ زیادہ مقدار میں ہارمون پیدا کرنے لگے تو ان سے جسمانی نشوونما کی رفتار تیز ہو جاتی ہے اور انسان معمول سے زیادہ لمبا ہو جاتا ہے۔ اس کے برعکس ہارمون کم پیدا ہوں تو اعضا کا عمل سست پڑ جاتا ہے اور اس کے ساتھ ہی جسمانی نشوونما کی رفتار مدھم یا بالکل رک جاتی ہے اور انسان پست قد رہ جاتا ہے۔ سوال پیدا یہ ہوتا ہے کہ ہمیں بروقت کیسے پتہ چلے کہ ہمارا غدہ درقیہ ٹھیک کام کر رہا ہے یا نہیں طبی ماہرین نے اس سوال کا جواب ڈھونڈ لیا ہے اب اصل خرابی کا بروقت پتہ بھی چل سکتا ہے اور اس کا تدارک بھی ممکن ہے۔ غدود درقیہ کا فعل تیز ہو جائے یعنی درقی ہارمون کی پیداوار بڑھ جائے تو کئی جسمانی علامتیں اس خطرے کی نشاندہی کر دیتی ہیں مثلاً اعصابی کھچاؤ' ہاتھوں میں رعشہ' دل کی دھڑکن میں تیزی اور بے قاعدگی' جلدی پسینہ آنا' اسہال' وزن میں کمی' بے خوابی' بے چینی اور آنکھوں کا ابھر آنا وغیرہ تاہم احتیاط کا تقاضا یہ ہے کہ خود کوئی فیصلہ کرنے کے بجائے کسی ماہر معالج سے رجوع کیا جائے کیونکہ بعض اوقات کسی اور بیماری کی وجہ سے بھی اس قسم کی علامتیں نمودار ہو سکتی ہیں اکثر طبی معائنے سے بھی مرض کی تشخیص ہو جاتی ہے۔ تیز رو غدہ درقیہ بالعموم پھول جاتا ہے جسے گلہڑ کہتے ہیں اور صاف نظر آتا ہے تاہم صحیح اور مکمل تشخیص کیلئے خون کا معائنہ ضروری ہے۔ مرض کی تشخیص ہو جائے تو علاج کا مرحلہ آتا ہے۔ اس کے تین طریقے عام طور پر رائج ہیں۔ 1۔ غدہ روک دوائیں۔ 2۔ تابکار آئیوڈین۔ 3۔ سرجری۔ ان میں سے کون سا طریقہ علاج بہتر رہے گا' اس کا انحصار مرض کی شدت مریض کی عمر اور اس کی ذاتی خواہش پر ہے کہ وہ کونسا طریقہ پسند کرتا ہے۔ اس سلسلے میں معالج کا تجربہ بھی اہمیت رکھتا ہے۔ وہ اپنے تجربے کی رو سے بتا سکتا ہے کہ کس طریق علاج سے جلد علاج ممکن ہے۔ درقیہ کش ادویات میں دو بڑی خرابیاں ہیں ایک تو یہ کہ دو برس تک مسلسل استعمال کرنا ضروری ہیں' دوسرے کہ دوران علاج ہر مریض کو کم از کم ایک دفعہ خون ٹیسٹ کرانا لازمی ہے کیونکہ یہ دوائیں ہڈیوں کے گودے پر بری طرح اثر انداز ہوتی ہیں۔

تابکار آئیوڈین کے ذریعے علاج میں یہ فائدہ ہے کہ صرف ایک بار دو خوراکیں کافی رہتی ہیں۔ مریض کو ایک محلول دیا جاتا ہے جس میں تابکار آئیوڈین بھی ہوتی ہے۔ تابکار آئیوڈین درقیہ میں جذب ہو کر اس کا کچھ حصہ مفلوج کر دیتی ہے اور درقی ہارمون کی پیداوار خود بخود کم ہو جاتی ہے۔ تاہم یہ طریقہ علاج بھی مکمل طور پر محفوظ نہیں رہتی۔ ڈاکٹر اس علاج کو بیس سال سے کم عمر کے مریضوں پر نہیں آزماتے۔ سرجری کے عمل میں غدہ درقیہ کا کچھ حصہ کاٹنا پڑتا ہے۔ اس طرح غدہ درقیہ کا حجم کم ہو جانے سے درقی ہارمون کی پیداوار بھی گھٹ جاتی ہے۔ یہ علاج اس لحاظ سے سب سے بہتر ہے کہ ایک ہی دفعہ کرنا پڑتا ہے اور غدہ درقیہ کا فعل درست ہونے کے امکانات بھی دوسرے طریقوں کے مقابلے میں زیادہ ہوتے ہیں۔ اب ان مریضوں کی طرف آیئے جن کا غدہ درقیہ کسی وجہ سے سست ہو جاتا ہے اور درقی ہارمون کی پیداوار گھٹ جاتی ہے۔ اس مرض کی مندرجہ ذیل علامتیں ہیں۔ دل کی دھڑکن سست' خشک جلد' بالوں کا گرنا' عورتوں میں ایام ماہواری کے وقفے میں کمی' حرارت غریزی میں کمی' نیند کی کثرت' وزن میں اضافہ' قبض' ہاتھوں کا فربہ ہو جانا اور یادداشت کمزور پڑ جانا وغیرہ۔ اس مرض میں بھی غدہ درقیہ عموماً پھول جاتا ہے' صحیح تشخیص خون ٹیسٹ کرنے ہی سے کی جا سکتی ہے۔ اگر گلہڑ اتنا بڑا ہو کہ آدمی بدصورت دکھائی دے یا سانس میں رکاوٹ ہونے لگے تو اس کا علاج بہت سادہ ہے اور یہ ہے کہ کسی بھی شکل میں درقی ہارمون استعمال کیے جائیں جن لوگوں کے غدہ درقیہ میں خرابی آئیوڈین کے کم ہونے سے پیدا ہوتی ہے ان کا علاج آئیوڈین کے ذریعے کیا جاتا ہے۔ بعض اوقات غدہ درقیہ کی زیادتی سے گلہڑ کے بجائے گلٹی یا بہت سی گلٹیاں بن جاتی ہیں جنہیں گومڑیاں کہتے ہیں یہ دراصل غدہ درقیہ کے خلیوں کے جھنڈ ہیں جو کسی وجہ سے زیادہ نشوونما پا جاتے ہیں۔ 90 فیصد کیسوں میں انہیں ایسے ہی چھوڑ دیا جاتا ہے تاہم اگر ڈاکٹر انہیں مہلک قسم کی رسولی قرار دے تو پھر سرجری کے ذریعے کاٹ کر پھینک دیتے ہیں۔

دل کو شاد کرنے کا آزمودہ روحانی ٹوٹکہ: اگر دل پریشان ہو تو بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کا لاتعداد مرتبہ ورد شروع کردیں تو تھوڑی ہی دیر میں دل شاد ہو جائے گا۔ میرا آزمودہ ہے۔ (ب،ا)

# قارئین لائے انوکھے اور آزمودہ ٹوٹکے

**قارئین نے بار بار آزمایا پھر عبقری کیلئے سینے کے راز کھولے اور لاکھوں لوگوں کی خدمت کیلئے آپ کی نذر میں**

## اعمال نے بیٹے کی جان بچالی

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! کچھ اعمال کے فوائد عرض خدمت ہیں۔ یَاحَفِیْظُ یَاسَلَامُ اور آیۃ الکرسی اور گھر سے نکلنے کی دعا کی برکت سے میرے بیٹے کی جان بچ گئی میں یہ اعمال روزانہ گھر سے نکلتے ہوئے پڑھتا ہوں۔ میرا بیٹا چھت پر کھیل رہا تھا اور کھیلتے کھیلتے چھت سے گرا اور اللہ کے نام کی برکت سے بالکل صحیح سلامت رہا۔

**اہلیہ بالکل ٹھیک:** میری اہلیہ اور بچے سفر میں میرے ساتھ تھے زادے میں میری اہلیہ کو نے بہت زیادہ آتی ہے جس سے اس کے سر میں بہت درد ہو رہا تھا تو میں نے سات مرتبہ اذان اور سات مرتبہ سورۂ مومنون کی آخری چار آیات پڑھ کر اس کے دونوں کانوں میں دم کردیا تو اس عمل کی برکت سے اس کا درد بالکل ٹھیک ہوگیا۔ اہلیہ جو کچھ دیر پہلے دوائی اور انجکشن لگوانے کا بول رہی تھی اب بالکل مطمئن بیٹھی تھی۔

**معدہ درد ٹھیک:** میرا کزن جس کو رات کو تین بجے معدہ میں تکلیف ہوئی تو اس کو ہسپتال لے کر گئے ٹیکے لگوائے مگر کچھ فرق نہ پڑا۔ ساری رات تڑپتا رہا میں نے صبح اس کو روحانی پھکی کھلادی' کچھ دیر بعد اس کو آرام آگیا' اس کے بعد اس نے صرف روحانی پھکی استعمال کی اور کبھی دوبارہ کوئی گولی' سیرپ ٹیکے نہیں لگوائے۔ الحمدللہ آج تک جس کو بھی روحانی پھکی دی اللہ نے کرم کردیا۔

**سورۂ مائدہ کی آیت کا کمال:** سورۂ مائدہ کی آیت نمبر 114 آج تک جس ضرورت کیلئے بھی پڑھی' اللہ نے وہ ضرورت پوری کی۔ جب بھی کبھی کچھ کھانے کو دل کرتا ہے سات یا گیارہ مرتبہ سورۂ مائدہ کی آیت نمبر 114 پڑھتا ہوں تو اللہ مجھے وہ چیز کھانے کو عطا کردیتے ہیں اور جب بھی کبھی کوئی ضرورت ہوتی ہے تو بھی یہی پڑھتا رہتا ہوں اللہ میری ضرورت پوری فرما دیتے ہیں۔ (عابد عباسی' مانسہرہ)

## میرے آزمودہ ٹوٹکے

**اکسیر بے مثل:** ھوالشافی: کوزہ مصری سولہ تولہ' طباشیر اصل چار تولہ' دانہ الائچی خورد دو تولہ' دارچینی ایک تولہ سفوف بنائیں۔ خوراک: دو سے چار ماشہ ہمراہ پانی۔ فوائد نزلہ زکام کھانسی اور بخار میں مفید و مجرب ہے۔

**حب اذراقی:** ھوالشافی: قلفل سیاہ پچیس گرام' کچلہ مدبر پچیس گرام باہم سفوف کرکے دانہ کالی مرچ کے برابر گولیاں بنالیں۔ ایک گولی صبح و شام بعد از غذا۔ تمام امراض میں شفا کیلئے ہے۔ خاص کر جوڑوں کے درد' فالج اور وغیرہ میں بے مثل ہے۔

**حاسدین کی مخالفتوں سے یقینی نجات کا آزمودہ عمل:** محترم حضرت حکیم صاحب! میں ایک سرکاری ادارہ میں خطیب تھا' مجھے بڑی مخالفتوں کا سامنا تھا تو میں نے ایک اللہ والے سے عرض کیا تو انہوں نے کہا کہ تم یہ پڑھا کرو۔ قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ. يَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ تک' میں نے یہ آیات نماز فجر اور نماز مغرب کے بعد ایک ایک تسبیح پڑھی۔ اللہ کے فضل سے میری ساری مخالفت ختم ہوگئیں۔ ایک مرتبہ مجھ پر ایک مشکل آن پڑی' میں بہت پریشان تھا تو مجھے ایک اللہ والے نے بتایا کہ یَابَاقِیْ پندرہ ہزار مرتبہ پڑھو' میں نے ایک دن میں پندرہ ہزار مرتبہ پڑھا' اب وہ دن ہی گزر رہے تھے کہ میرا وہ مسئلہ ایسے حل ہوا جیسے کبھی تھا ہی نہیں۔ (احقر محمد اشرف' راولپنڈی)

## کچھ طبی ٹوٹکے میرے بھی۔۔۔!!!

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرے پاس کچھ طبی ٹوٹکے ہیں جو میں قارئین عبقری کی نذر کررہی ہوں:۔

**خونی بواسیر ختم:** گوند کتیرا 500 گرام پیس کر چھ پڑیاں بنالیں۔ ایک پڑیا اور چھ کیلے لے لیں' چھ کیلے ایک پڑیا کے ساتھ لگا کر کھالیں۔ کل چھ پڑیاں اور 36 کیلے چھ دن میں استعمال کریں۔

**سیلان الرحم (لیکوریا):** اس مرض میں عورت کے جسم سے نہایت سفید یا ہلکے پیلے رنگ کی رطوبت نکلتی ہے۔ لیکوریا کی مریض آہستہ آہستہ کمزور اور لاغر ہوجاتی ہے۔ مرض پرانا اور دائمی ہونے کی وجہ سے کمر' سر اور ٹانگوں میں درد رہنے لگتا ہے۔ جسم میں خون کی کمی ہوجاتی ہے اور مریضہ کو چکر آنے لگتے ہیں۔ مریضہ کا مزاج چڑچڑا ہوجاتا ہے۔ لیکوریا کا مرض اگر پرانا ہوجائے تو رطوبت بدبودار ہوجاتی ہے۔ نیز نسخہ حاضر ہے۔ ھوالشافی: کلونجی چھ گرام' تخم جامن چھ گرام' تخم کیکر چھ گرام' بلکری چھ گرام۔ طریقہ استعمال: ان سب کا سفوف بنا کر آدھا چمچ شام کھانے کے بعد بیس دن تک استعمال کریں۔ کئی مریضوں کو استعمال کروایا انتہائی مفید پایا۔ جو مریضہ ایک دفعہ لے جائے پھر طلب کرتی ہے۔ لیڈی ہیلتھ ورکر نے کئی عورتوں کو استعمال کرایا' انتہائی مفید و موثر پایا' کئی بار منگوایا۔ (م۔م)

## میرے ذاتی سو فیصد سچے مشاہدات

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر عطا فرمائے' آپ کے ایمان' اعمال' جان اور عزت و آبرو کی حفاظت فرمائے۔ درج ذیل اپنے چند ذاتی اور سو فیصد سچے مشاہدات لکھ رہا ہوں یقیناً قارئین اس سے فوائد اٹھائیں گے۔ 1۔ تسبیحات فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پڑھ کر سونے سے نماز فجر کیلئے اٹھنے میں نہایت آسانی ہوجاتی ہے۔ 2۔ جب بھی کوئی سخت مسئلہ ہو تو دو رکعت نماز نفل صلوٰۃ حاجات کی نیت سے ہر سجدے میں آیت کریمہ چالیس بار پڑھنے سے بھی مشکل سے مشکل کام ہوجاتا ہے۔ 3۔ حٰمٓ لَا يُنْصَرُوْنَ کا وظیفہ میری خالہ کے بیٹے نے شروع کیا تو اس کا ایک بہت پرانا زمین کا تنازعہ حل ہورہا ہے بلکہ 90 فیصد حل ہوچکا ہے۔ 4۔ الحمدللہ یہ دعا: اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ فِتْنَةِ النِّسَاءِ وَحِبَالَةِ الشَّيْطَانِ اَللّٰهُ خَالِقُ النُّوْرِ۔ صبح کے وقت سات مرتبہ پڑھنے سے نظر کی حفاظت کرنے میں بہت آسانی ہوتی ہے۔ 5۔ حٰمٓ لَا يُنْصَرُوْنَ سانس روک کر گیارہ بار پڑھنے سے افسروں کی ڈانٹ ڈپٹ سے بچ جاتا ہوں۔ 6۔ يَاحَفِيْظُ يَاسَلَامُ صبح گھر سے نکلنے کی دعا کے بعد پڑھنے سے سارا دن شدید رش اور بے ہنگم ٹریفک میں بھی حفاظت رہتی ہے۔ 7۔ الحمدللہ! ہر نماز کے بعد سات مرتبہ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ۔ پابندی کے ساتھ پڑھنے سے بڑی بڑی پریشانیوں کے پہاڑ ہونے کے باوجود قلبی سکون رہتا ہے۔ 8۔ ہر فرض نماز کے بعد پابندی اور پوری توجہ سے دو اصول خزانہ پڑھنے سے تو موجودہ دور کے بہت سارے شر و فتن سے اللہ پاک حفاظت فرما رہے ہیں۔ اللہ قادر مطلق آپ کی عمر میں برکت عطا فرمائے اور آپ کی نسلوں کو سدا شاد و آباد رکھے۔

## "مجھے شفاء کیسے ملی؟" سے ملی شفاء

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میرا مسئلہ یہ

مکروہات کا سامنا: جو شخص اتنی روزی حاصل کرنے پر قادر ہو جو اس کی زندگی کی گزران کیلئے کافی ہو تو اس کو اس سے زیادہ کی طلب نہیں کرنا چاہیے کیونکہ اس کی انتہا تو ہے نہیں لیکن اس کے طالب کو کافی مکروہات کا سامنا ہوتا ہے۔

تھا کہ مجھے کھانے کے بعد معدے کے منہ پر شدید جلن شروع ہوجاتی جس کی وجہ سے میں بہت زیادہ پریشان تھا۔ میں نے ایک دن عبقری رسالے سے آپ کی شہرۂ آفاق تالیف ''مجھے شفاء کیسے ملی؟'' کا تعارف پڑھا۔ دفتر ماہنامہ عبقری سے یہ کتاب منگوائی۔ اس کتاب کو پڑھا تو پڑھتا ہی گیا۔ یہ کتاب نہیں ایک علمی و روحانی خزانہ ہے۔ اس میں سے ایک نسخہ سفوف ملٹھی بنایا' استعمال کیا تو میرا سالہا سال پرانا مرض ختم ہوگیا۔ نسخہ یہ ہے: **سفوف ملٹھی:** ملٹھی، آملہ، خشک دھنیا، مصری ہر ایک 100 گرام کوٹ پیس کر سفوف تیار کریں۔ (حفیظ الدین' پشاور)

## میرے روحانی آزمودہ ٹوٹکے قارئین کے نام

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** 2013ء میں عبقری سے واقف ہوا اور آپ کی خدمت خلق کا جذبہ دیکھ کر آپ کو دل سے اپنا رہبر مان لیا۔ دعا ہے اللہ عزوجل سے کہ اللہ تعالیٰ آپ کو صحت کاملہ سے نوازے۔ آمین! مجھے شروع سے ہی عملیات کا شوق رہا ہے میرے پاس کچھ عمل ہیں جن سے مجھے بے حد فائدہ ملا میں وہ عمل قارئین عبقری کی نذر کرتا ہوں۔

**سورۂ فلق و ناس کا کمال:** مجھے سب سے پہلے سورۂ فلق و ناس کا عمل ملا۔ لوہے کی کوئی چیز لے کر وہ مریض کے اوپر گھماتے رہیں اور سورۂ ناس اور فلق گیارہ، گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کر دیں۔ میں نے جب یہ دم کرنا شروع کیا ہے تو جن لوگوں کو ہوائی چیزیں ہوں' جادو اور جنات وغیرہ ہوں تو مجھے خود کو دم کرتے ہوئے جمائیاں آنے لگتی ہیں تو مجھے پتہ چل جاتا ہے۔ یہ دم میں نظر والے مریضوں کو کرتا ہوں تو آرام آجاتا ہے۔ اکثر ہمارے محلے میں کچھ گھرانے ایسے ہیں کہ ان کے بچے جتنے بھی بیمار ہو جائیں وہ جتنی بھی دوائی لے لیں ان کے بچوں کو آرام نہیں آتا جب تک میں ان کو دم نہ کردوں' میں یہ دم سردرد' جسم میں کسی بھی درد کیلئے کرتا ہوں تو اللہ پاک شفاء دیتے ہیں۔

**نوکری دلانے والا عجیب عمل:** محترم حضرت حکیم صاحب! میں نے ایک کتابچے میں سورۂ والضحیٰ کا عمل پڑھا' نوکری کیلئے' میں نے بہت لوگوں کو بتایا جس نے بھی کیا اس کو اللہ کے کرم سے نوکری ملی' ایک لڑکے کو مل والوں نے کام سے نکال دیا تھا' میں نے یہ عمل اس کے سسر کو بتایا۔ انہوں نے یہ عمل کیا' چوتھے دن مل والوں نے واپس کام پر بلا لیا۔ یہ عمل میں نے اپنے چاچو کو بتایا انہوں چھ دن ہی کیا تھا کہ سکول میں نوکری مل گئی یہ عمل میرے والد صاحب نے سات دن کیا تو انہیں نوکری مل گئی۔ میں نے خود بھی یہ عمل آزمایا۔ پانچ دن کیا تھا تو اللہ کے فضل سے نوکری مل گئی۔ عمل یہ ہے:۔

سورۂ والضحیٰ بمع بسم اللہ ایک بار اول و آخر تین بار درود شریف اور سورۂ کے ہر ''ک'' پر 9 بار آیۃ الکرسی پڑھنا ہے۔ یہ عمل ہر نماز کے بعد ایک بار یا صبح و شام ایک ایک بار کریں۔ اگر فجر سے پہلے کرلیں تو زیادہ فائدہ ورنہ جس وقت کریں' جتنا زیادہ کریں گے اتنا زیادہ فائدہ ہوگا۔ سارا گھر کرے ورنہ جتنے زیادہ افراد کر سکیں کر سکتے ہیں۔ عمل کرتے ہوئے مقصد کا تصور کریں' تو مقاصد اکٹھے بھی تصور میں رکھ سکتے ہیں۔ عمل 9 دن کرنا ہے اگر کام نہ ہو تو پھر دوبارہ سے 9 دن کا عمل شروع کرنا ہے۔ اسی طرح 9،9 دن کا عمل کرتے ہیں۔

## آپریشن مت کروائیں' دل کی بند شریانیں کھولیں

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** عبقری بہت شوق و ذوق سے پڑھتی ہوں۔ آپ کا رسالہ گھر گھر جاتا ہے' اس لیے میں اپنے خاندانی وراثت میں ملے مجرب المجرب نسخہ جات جو کہ میرے مطب میں لوگوں کو صحت اور زندگی حکم ربی سے عطا کرتے ہیں اور لاکھوں دعاؤں کو سمیٹتی ہوں' قارئین عبقری کیلئے ہدیہ لائی ہوں۔

**آپریشن مت کروائیں' دل کی بند شریانیں کھولیں:** یہ نسخہ کولیسٹرول لیول' ہائی بلڈ پریشر' سکن' بالوں کے امراض' موٹاپا' نمونیہ' دمہ' گاڑھا خون جیسی بیماریوں کو جڑ سے نکالتا اور مریض کو آرام دیتا ہے' خاص کر دل کی بند شریانیں۔ سکڑتی شریانیں دل سے متعلق ہر طرح کی بیماری۔ انجائنا کا بہترین علاج ہے۔ گزارش ہے خدا کیلئے بازار کی بنی ہوئی یہ دوائی نہ خریدیں' خود بنائیں' خالص بے داغ' صاف اور کم از کم قیمت پر اصلی علاج کریں۔ **نسخہ:** دیسی لہسن کا رس تین کپ' دیسی ادرک کا رس تین کپ' لیموں کا رس تین کپ' سرکہ سیب تین کپ کو مٹی کی ہانڈی یا نان سٹک یا کانچ کے برتن میں ڈال کر ہلکی آگ پر پکائیں۔ جب یہ ایک حصہ ختم ہو' تین حصہ رہ جائے تو اتار کر اسی مقدار میں شہد ملائیں' خالص مل جائے تو کیا کہنے' ورنہ کسی بھی اچھی معیاری کمپنی کا شہد لیں۔ طریقہ استعمال: **دل کیلئے:** اب تین چمچ ٹیبل سپون نہار منہ اور رات کو مریض کو دیں۔ **موٹاپے کیلئے:** ایک گلاس گرم پانی میں تین چمچ ملا کر تین ٹائم دیں' کولیسٹرول اور دیگر امراض کیلئے تین وقت روزانہ تین چمچ دیں۔ **ہیپاٹائٹس اے بی سی:** ھوالشافی: گلقند اور سرخ گلاب کی پتیاں روزانہ 10 تولہ کھائیں۔ چاولوں کی لسی جو کھٹی ہو اس کا پانی روزانہ ایک گلاس۔ کچھوے کی ہڈی کو پیس کر تین ماشہ صبح شام شہد یا پانی کے ساتھ کھائیں۔

**لیکوریا:** امرود کے پتوں کو ہانڈی میں بند کرکے جلالیں' وہ راکھ پانچ ماشہ صبح و شام دیں۔ 2۔ سنگھاڑے' اسگندھ ناگوری تین ماشہ دودھ کے ساتھ لیں۔ 3۔ کاٹھیں سفوف کا استعمال کرکے پرانے سے پرانا لیکوریا ختم کریں۔

**بڑے چھوٹوں کا پیشاب بستر پہ یا بار بار نکلنا:** ھوالشافی: کوزہ مصری، تخم مولی، مصطگی رومی، اسگندھ ناگوری، سفید تل، ہموزن لے کر سفوف بنالیں اور روزانہ صبح و شام دوپہر چار ماشہ دیں۔ 2۔ جنگلی چھوٹے بیر لیں' خشک کریں' ان کی گٹھلی پسوالیں۔ وہ سفوف تین ماشہ کی پڑیا بنائیں صبح، دوپہر، شام 13 دن دیں اور اس منحوس بیماری سے نجات حاصل کریں۔

**دمہ، پھیپھڑے، نمونیہ:** 1۔ سفوف بے بی نش' اسگندھ ناگوری' لہسن شفاء کا سوپ بنا کر لیں۔ ان کے کیپسول تیار کریں اور اس بیماری سے نجات حاصل کریں۔ 2۔ سنگدانہ کا سوپ روزانہ رات کو بنا کر دیں۔ لہسن کا سوپ دیں اور ڈاکٹروں کے چکر سے نجات حاصل کریں۔ (مسز ڈاکٹر کاظمی' راولپنڈی)

## آئیں ٹوٹکے آزمائیں اور پھیلائیں!

**محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم!** مجھے عبقری رسالہ بہت پسند ہے۔ اس میں موجود روحانی و طبی ٹوٹکے لاجواب ہوتے ہیں کیونکہ یہ بارہا لوگوں کے آزمائے ہوئے ہیں اس لیے ہم بے دھڑک بنا کر استعمال کرتے ہیں اور لاجواب فائدہ پاتے ہیں۔ ایک طبی ٹوٹکہ ''آئیں ٹوٹکے آزمائیں اور پھیلائیں!'' کیلئے حاضر ہے۔ **سانس پھولتا ہو اور چکر آتے ہوں تو ان سے نجات کیلئے:** اس صورت میں کاغذ یا پولیتھین کا تھیلا لے کر اس میں منہ داخل کرکے چند مرتبہ سانس لیں' ایسا کرنے سے خون میں کاربن ڈائی آکسائیڈ کی مقدار بڑھ جائے گی اور سانس ٹھیک ہونے کے ساتھ چکر آنا بھی بند ہو جائیں گے۔ (عبداللہ' داؤ کینٹ)

## عبقری میں ٹوٹکہ سیکشن کا قیام

### اس کار خیر میں آپ بھی حصہ دار بنیں

قارئین! بعض اوقات لاعلاج بیماریوں میں جہاں بڑی بڑی ادویات اور مہنگے علاج ناکام ہوجاتے ہیں وہاں چھوٹے چھوٹے ٹوٹکے کارگر ثابت ہوتے ہیں' جنہیں بظاہر کوئی اہمیت نہیں دی جاتی تو قارئین آپ مستقل بڑے بوڑھوں کے وہ ٹوٹکے سنے یا آزمائے ہوئے ضرور لکھیں' عبقری نے ایک ٹوٹکہ سیکشن قائم کیا ہے تاکہ مخلوق کی خدمت ہو اور انسانیت کو نفع پہنچے۔ **نوٹ:** ایسے ٹوٹکے بھیجیں جن میں ادویات کا استعمال نہ ہو اور رکھیں ایسا نہ ہو کہ ٹوٹکوں والی کتاب اٹھا کر سارے ٹوٹکے لکھ کر بھیجیں ایسا ہرگز نہ کریں۔ صرف آزمودہ اور سینے کا راز ٹوٹکے ہی بھیجیں۔

دماغی لاجواب ٹانک: مغز بادام‘ مغز کدو‘ مغز تربوز‘ الائچی خورد‘ نشاستہ ہر ایک سات ماشہ‘ دودھ میں رگڑ چھان کر دو تولہ چینی اور دو تولہ گھی ملا کر جوش دے کر پلانے سے دماغی طاقت آتی ہے۔

# ہوٹلنگ کے دلدادہ افراد کیلئے خاص پیغام

(و۔ا)

ہماری قوم اپنی صحت خود اپنے ہاتھوں برباد کرتی ہے۔ اس کا ثبوت یہ ہے کہ ہماری قوم چٹ پٹے اور مرغن مصالحے دار کھانوں کی شوقین ہے۔ ہوٹلنگ کا رواج عام ہو رہا ہے‘ مختلف برانڈز کے کولا مشروبات وغیرہ شوق سے پینا۔ شادی ہالز میں ایسے کھانوں کی پیش کش اور بسیار خوری عام ہو چکی ہے

میں کافی دنوں سے سوچ رہا تھا کہ صحت کے متعلق اپنے مشاہدات عوام الناس کیلئے لکھوں لیکن میں اپنی دنیاوی مصروفیات کی بنا پر کچھ لکھنے سے قاصر رہا۔ میں کوئی لکھاری نہیں ہوں نہ ہی علم طب سے واقفیت ہے۔ البتہ علم طب کے متعلق مضامین پڑھنے کا شوق رکھتا ہوں۔ زمانہ طالب علمی میں اردو کے مضمون میں کئی مضامین پڑھے لکھے جیسے کہ ”ورزش کے فائدے“ ”تندرستی ہزار نعمت ہے“ یہ مضامین ہمارے فائدے کے تھے لیکن کم علمی اور ناسمجھی کی وجہ سے ان باتوں پر توجہ نہ دی۔ اب اصل مضمون کی طرف آنے سے پہلے کچھ دنیاوی تجربات و مشاہدات بیان کرنا چاہتا ہوں۔ صحت اللہ تعالیٰ کی نعمتوں میں ایک نعمت ہے جس کیلئے رب باری تعالیٰ کا اربوں بار شکریہ ادا کیا جائے تو کم ہے۔ شاعر نے کیا خوب کہا ہے:۔

قدر صحت مریض سے پوچھو
تندرستی ہزار نعمت ہے

ہماری قوم صحت کے بارے میں انتہائی لاپرواہے۔ ہماری صحت کی طرف تب مبذول ہوتی ہے جب ہم بیمار پڑتے ہیں۔ بیمار ہونے پر ڈاکٹرز اور حکیموں کا رخ کرتے ہیں۔ اس سے بڑھ کر خطرناک بات یہ ہے کہ اکثر نام نہاد معالج ایسی کمپنی کی دوا لکھ کر دیتے ہیں جن سے فوائد سمیٹے ہوتے ہیں۔ ایسی کمپنیاں مریضوں اور ان کے لواحقین کی جیبوں پر ہاتھ صاف کرتی ہیں۔ بعض معالج اسٹرائیڈ ادویات مریضوں کیلئے لکھتے ہیں تاکہ ان کا کاروبار چمکتا رہے۔ آج کل مختلف نجی ٹی وی چینلز ان بددیانت لوگوں کو آشکارا کر رہے ہیں جو لوگوں کی صحت سے کھیل رہے ہیں۔ ایک دن ایک نجی چینل پر ایک پروگرام دکھایا گیا جس میں یہ دکھایا گیا کہ کچھ لوگ جانوروں (حلال، حرام جانوروں) کی ہڈیوں سے تیل بنا رہے ہیں۔ جو مختلف معیاری برانڈ کے گھی اور تیل کے ڈبوں میں پیک کر کے بیچا جا رہا ہے۔ اسی طرح ایک ٹی وی چینل نے دکھایا کہ مٹھائیوں میں ٹیکسٹائل کلرز استعمال کیے جا رہے ہیں۔

بربادی صحت: ہماری قوم اپنی صحت خود اپنے ہاتھوں برباد کرتی ہے۔ اس کا ثبوت یہ ہے کہ ہماری قوم چٹ پٹے اور مرغن مصالحے دار کھانوں کی شوقین ہے۔ ہوٹلنگ کا رواج عام ہو رہا ہے‘ مختلف برانڈز کے کولا مشروبات وغیرہ شوق سے پینا۔ شادی ہالز میں ایسے کھانوں کی پیش کش اور بسیار خوری عام ہو چکی ہے اب میں اصل مضمون کی طرف آتے ہوئے چند تجربات جو میری صحت کے متعلق ہیں بیان کرتا ہوں تاکہ قارئین کرام بھی مستفید ہوں۔

زکام‘ کھانسی‘ ریشہ: سردیوں کے موسم میں کھانسی اور زکام کا شکار ہو جاتا ہوں۔ اکثر سینے پر جم جاتا ہے۔ ادویات کے استعمال سے بھی مستفید ہوتا رہا لیکن تجربہ یہ بھی ہوا کہ کئی غذائیں مرض میں اضافے کا باعث بنتی ہیں جب بھی بغیر گرم کیے ہوئے دودھ یا بالائی کھاتا ہوں تو فوراً سینے پر سفید بلغم جم جاتا ہے۔ صبح کے وقت ریشہ نکلتا ہے‘ کھانسی ہوتی ہے جب دودھ گرم کر کے الائچی یا سبز پتی کے ساتھ استعمال کرتا ہوں تو کسی قسم کی تکلیف نہیں ہوتی۔ اکثر سردیوں میں زکام گھیر لیتا ہے۔ زکام کے دوران کیلا کھا لوں تو سینے پر ریشہ بن جاتا ہے اگر زکام بند کرنے کی دوا کھاتا ہوں تو ریشہ سینے پر جم جاتا ہے۔ علاج لمبے عرصے تک کرنا پڑا ہے۔ گزشتہ اگست میں الرجی سنٹر اسلام آباد سے الرجی ٹیسٹ کرایا تو سمجھ آیا کہ علاج غلط سمت میں ہو رہا ہے۔ ڈاکٹر کی ہدایت پر علاج شروع کیا تو اللہ کے فضل و کرم سے کافی بہتر ہوں۔

قبض: مجھے کئی غذاؤں کے استعمال کرنے سے قبض جیسے مرض کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ ان غذاؤں میں کمس آٹا‘ کیلے‘ چاول اور پودینہ شامل ہیں۔ اول تو ایسی غذاؤں کے استعمال سے پرہیز کرتا ہوں۔ اگر کہیں بحیثیت مہمان کمس آٹے کی روٹی اور چاول کھانے پڑ جائیں تو ہاضمے کی گولی کھانا کھانے کے بعد ضرور کھاتا ہوں۔ میں پچھلے کئی سالوں سے گندم پسوا کر آٹا بنواتا ہوں اس آٹے کی روٹی کھاتا ہوں‘ جب سے میرا پورا کنبہ موٹے آٹے کی روٹی کھا رہا ہے ہم سب قبض جیسے مرض سے دور ہیں۔ میں دین اسلام کے زریں اصولوں کے مطابق کھانا خوب چبا کر بھوک رکھ کر کھاتا ہوں بلکہ اگر گھر میں پھل وغیرہ آئے ہوں تو روٹی کی مقدار مزید کم کر دیتا ہوں۔ میرا مشاہدہ ہے کہ ہماری قوم کھانے کے معاملے میں اسلام کے زریں اصولوں کو پس پشت ڈال دیتی ہے۔

دمہ: میری بیگم اپنے بچپن ہی سے دمے کی مریضہ ہیں‘ ان کو بھی کچھ غذاؤں سے دمہ کی تکلیف میں اضافہ اور شدت محسوس ہوتا ہے۔ ان میں امرود‘ سیب‘ انگور‘ لسی‘ چاول‘ اسٹابری اور سبز پتی شامل ہیں۔ بلکہ دمہ کے مریضوں کو تو میں کہوں گا کہ جتنا ہو سکے سٹرابری سے پرہیز کریں‘ سٹرابری دمہ کی شدت میں بہت زیادہ اضافہ کر دیتی ہے کیونکہ میری بیگم نے جب تک لاعلمی میں سٹرابری کا استعمال کیا اسے بہت زیادہ تکلیف بھگتنی پڑی۔ ان ذاتی تجربات کے بیان کا مقصد یہ تھا کہ ہمیں علاج و پرہیز کے ساتھ ساتھ اس بات کا بھی خیال رکھنا چاہیے کہ غذاؤں کے منفی اثرات بھی ہوتے ہیں۔ شاید اس کی وجہ پھلوں اور پھل دار درختوں پر کیڑے مار ادویات ہوں اب اس بات کو تو اللہ ہی بہتر جانتے ہیں۔

ورزش: ہمارے معاشرے میں لوگ عموماً ورزش سے بہت دور رہتے ہیں بلکہ ورزش کرتے ہی نہیں۔ آج کل جدید سہولیات نے ورزش کا وقت بھی ہم سے چھین لیا ہے۔ ٹی وی اور جدید آمدورفت نے پیدل چلنے سے بھی دور کر دیا ہے۔ اگر ہم پیدل بھی چلیں تو یہ بھی ایک چھوٹی سی ورزش ہے۔ ہم اگر کم از کم دو کلومیٹر بھی چلیں تو جسم میں راحت رہے گی۔

## سورۂ یٰسین کے خاص عمل سے مسائل فوری حل

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! میری ایک دوست (ز) سے پوچھنے پر پتہ چلا کہ وہ سورۂ یٰسین عشاء کی نماز کے بعد مبین کے ساتھ پڑھتی ہے اور سات دن تک یہ عمل کرتی ہے اور عمل کے بعد بولنا نہیں‘ دعا مانگ کر سو جانا ہے‘ دعا ایسے کرنی ہے کہ مثال کے طور پیر والے دن عمل کیا ہے تو اللہ سے دعا کریں اے اللہ! آنے والے پیر تک میری فلاں مشکل حل ہو جائے‘ اس عمل کے کرنے سے ہر مسئلہ واقعی حل ہو جاتا ہے۔ عمل اس طرح ہے: پاک صاف ہونا ضروری ہے عمل کے شروع کرنے سے پہلے کم از کم کچھ رقم خیرات کر دیں‘ روزانہ کسی وقت یعنی کوئی ایسا وقت ہو جس میں یکسوئی سے یہ عمل کر سکیں‘ کوئی بلائے نہیں اور نہ ہی کسی سے کوئی بات کریں تاکہ یکسوئی برقرار رہے‘ پہلے کم از کم گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھیں پھر سورۂ یٰسین پڑھیں جب مبین پر پہنچیں تو ہر مبین پر تین بار سورۂ مزمل شریف پڑھیں۔ ہر بندش کھل جائے اور ہر رکاوٹ دور ہو جائے گی اور ہر مسئلہ کا حل نکل آئے گا۔ (ر۔ف)

دماغ تیز رزق میں برکت: دماغ تیز اور رزق کی برکت کیلئے اول آخر درود شریف کے ساتھ دس بار سورۂ قدر پڑھنے سے بہت فائدہ ہوتا ہے' یادداشت کیلئے بہت لاجواب ہے۔(ذوبیہ احمد)

# گمشدہ چیز فرد اور سرمایہ پانے کا وظیفہ

قسط نمبر 22

ایک دفعہ ہم نے گھر بدلا تو سامان میں ہمارا موبائل گم ہوگیا' ہمیں لگا جن لڑکوں نے سامان اٹھایا' انہوں نے چھپا لیا ہوگا۔ بھائی نے ماہنامہ عبقری سے دیکھ کر یَارَبَّ مُوْسٰی یَا رَبَّ کَلِیْمٖ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھا

قارئین! ہر ماہ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کا روحانی رازوں سے لبریز منفرد انداز پڑھیے۔(ایڈیٹر کے قلم سے)

## سونے کا گمشدہ کڑا مل گیا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ہم آپ کا ماہنامہ عبقری بہت ہی شوق سے پڑھتے ہیں۔ اس رسالے سے ہمارے اور جس جس کو بتاتے ہیں اس کے مسائل حل ہوتے ہیں۔ میری کزن کو ڈینس کا مسئلہ تھا۔ میں نے ''عبقری ادویات کی شفاء یابی'' کتاب لے کر گھر رکھی ہوئی ہے۔ میں نے اس میں سے پڑھ کر اپنی کزن کو ہار موز شفاء اور خاتون شفاء استعمال کرنے کو کہا۔ اس نے لے کر کھانی شروع کردی تو اس کا مسئلہ بالکل ٹھیک ہوگیا۔ اس کے چہرے پر بالوں کا مسئلہ تھا وہ بھی کافی حد تک ٹھیک ہوچکا ہے۔

اب میری اسی کزن کی بہت ہی اچھے نیک اور محبت کرنے والے گھرانے میں شادی ہوچکی ہے۔ ایک دن اسی کزن کا فون آیا کہ میں بہت پریشان ہوں' میں نے کہا کیا پریشانی ہے؟ کہنے لگی کہ میری جیٹھانی کی بیٹی رات سے بیرون ملک سے آئی ہوئی ہے اس نے مجھے بیگ دیا اور اس میں چار سونے کی چوڑیاں تھیں کہ سیف میں رکھ لیں۔ صبح جب بیگ مانگا تو چار کی بجائے تین چوڑیاں ہیں' میں بہت پریشان ہوں' ابھی نئی نئی میں آئی ہوں' پتہ نہیں وہ کیا سوچیں کے کہ میں نے ایک چوڑی چرالی؟ میں نے صدقہ بھی کیا ہے اور پڑھ بھی رہی ہوں۔ محترم حضرت حکیم صاحب! میں نے اسے کہا سب کچھ پڑھنا چھوڑ دو میں نے اسے فون پر یَارَبَّ مُوْسٰی یَارَبَّ کَلِیْمٖ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ چھ یا سات دفعہ پڑھ کر یاد کروادیا۔ اس کو یاد ہوگیا۔ میں نے کہا صرف یہ پڑھو۔ پوچھنے لگی: وضو کر بیٹھ کر پڑھوں؟ میں نے کہا چلتے پھرتے اٹھتے بیٹھتے پڑھو اور جب مل جائے تو مجھے فون کرکے بتانا۔ آدھ گھنٹہ بعد اس فون آیا کہ چوڑی مل گئی ہے۔ میں نے پوچھا کیسے؟ کہنے لگی کہ میرے شوہر نے جب ان سے پوچھا کہ واقعی چار چوڑیاں تھیں کہ تین؟ وہ بتانے لگیں کہ چار تھیں؟ میں نے ان کی باتیں نہ سنی' میں نے وضو کیا اور ابھی چار یا پانچ مرتبہ پڑھا ہوگا تو وہ کہنے لگی کہ دوسرا بیگ تو دیکھوں جب اس کو دیکھا تو چوڑی وہاں سے نکل آئی۔ محترم حضرت حکیم صاحب! یہ سب اعمال کی برکت ہے۔

## وظیفہ نے ناممکن کو ممکن بنادیا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! خدا آپ کی عمر دراز کرے اور دوگنی عزت سے نوازے' عبقری بھی ہر روز ترقی کرے اللہ تعالیٰ اس ذریعے سے سب کو عطا کرے۔ آمین! عبقری کا وظیفہ یَارَبَّ مُوْسٰی یَارَبَّ کَلِیْمٖ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہر وقت میری زبان پر جاری رہتا ہے کبھی کوئی چیز گم ہوجائے اس وظیفے کی برکت سے فوراً مل جاتی ہے' جتنے بھی فوائد بیان کروں کم ہے ایک واقعہ عرض کرتی ہے کہ میں اور میری بہن شاپنگ سے واپس آرہے تھے کہ ہمارے ساتھ ایک عورت ویگن میں بیٹھی تھی کافی پریشان لگ رہی تھی' معلوم کرنے پر اس نے بتایا کہ وہ لاہور سے واپس آئی جب دینہ سٹاپ پر اتری تو اس کا پرس جس میں ہزار روپے اور موبائل تھا' گاڑی میں رہ گیا' اس کا خاوند بھی ساتھ تھا' اس نے ویگن والے ڈرائیور سے کہا کہ آپ لوگوں کی مختلف ویگن سٹاپس پر واقفیت ہوتی ہے۔ آپ پتہ کردائیں میں نے اس عورت کو کہا کہ آپ یہ وظیفہ یَارَبَّ مُوْسٰی یَارَبَّ کَلِیْمٖ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھنا شروع کردیں۔ اس عورت نے بھی پڑھنا شروع کردیا اور ہم دونوں بہنوں نے بھی۔ ڈرائیور نے اس عورت کے خاوند سے نمبر لے کر ان موبائل پر کال کرنا شروع کردی لیکن چھ سات مرتبہ ٹرائی کرنے کے باوجود کوئی فائدہ نہ ہوا۔ ڈرائیور نے اپنے ایک کزن کو جو دینہ کا رہائشی تھا ویگن سٹاپ پر روانہ کیا لیکن اس نے کال کرکے بتایا کہ ابھی تک جس طرح کی ویگن کا آپ نے بتایا تھا وہ نہیں ملی۔ ابھی ہم نے آدھا راستہ عبور کیا تھا کہ اس عورت کے موبائل سے جو بیگ میں رہ گیا تھا ڈرائیور کے نمبر پر کال آئی کہ یہ فون اور اس کے ساتھ ایک پرس کس کا ہے؟ اور یہ دونوں چیزیں ہماری گاڑی میں موجود ہے' ڈرائیور نے بتایا کہ کل آپ مجھ سے یہ پرس امانت کے طور پر ہم سے فلاں جگہ سے لینا۔ یقین مانیے! اللہ کی ذات گواہ ہے اس وظیفے کی برکت سے اس عورت کا پرس مل گیا۔ میں نے اس عورت کو بولا کہ گھر جاکر شکرانے کے نوافل ادا کریں۔ میں اس وظیفے کے جتنے بھی فضائل بیان کروں کم ہے' اب یہ وظیفہ میں نے اپنے دیور کیلئے شروع کردیا ہے۔ سب قاری حضرات سے عرض ہے میری کامیابی کیلئے دعا کریں۔

## گمشدہ موبائل مل گیا

محترم حضرت حکیم صاحب السلام علیکم! ایک دفعہ ہم نے گھر بدلہ تو سامان میں ہمارا موبائل گم ہوگیا' ہمیں لگا جن لڑکوں نے سامان اٹھایا' انہوں نے چھپا لیا ہوگا۔ بھائی نے ماہنامہ عبقری سے دیکھ کر یَارَبَّ مُوْسٰی یَارَبَّ کَلِیْمٖ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھا' ابھی تھوڑے دن ہوئے تھے' وہ لڑکے جنہوں نے سامان اٹھایا تھا خود آکر شرمندہ ہوکر موبائل واپس کرگئے۔

قارئین! میں آپ کے سینے کی امانت آپ تک پہنچا رہا ہوں' آپ کو اس وظیفے سے جو فائدہ ہو ضرور امانت سمجھ کر مجھے لکھیں' انتظار رہے گا۔ ایڈیٹر!

## محبت کا عجیب ٹوٹکہ پڑھیں اور حیران ہوجائیں

جس کی بیوی یا شوہر میں پیار نہ ہو: میری والدہ رحمۃ اللہ علیہ کے پاس ایک اللہ والی آئی اور بہت روئی کہنے لگی کہ میری شادی کو دو سال ہوگئے ہیں میں اپنے سسرال والوں کی دن رات خدمت کرتی ہوں سب کی عزت بھی کرتی ہوں' سب مجھ سے بہت خوش ہیں' اللہ نے مجھے چاند سا بیٹا بھی دیا ہے' مگر میرا شوہر مجھ سے اچھا سلوک نہیں کرتا' چھوٹی چھوٹی باتوں پر مارتا رہتا ہے' ہر بات پر ماں کے گھر بھیج دیتا ہے۔ کتنے لوگوں کے پاس گئی' کسی نے نقش دیے رکھنے کو کوئی اثر نہ ہوا۔ نقش میرے شوہر کے ہاتھ لگ گیا اب تو یہ عالم ہے کہ نماز بھی نہیں پڑھنے دیتا کہ تم جادو کرتی ہو۔ میری والدہ نے اس لڑکی کو کہا کہ اگر قرآن کی آیت یاد دعا دوں تو پڑھ لوگی تو بولی میں قرآن مجید نہیں پڑھی ہوئی۔ میری والدہ نے پوچھا کہ سکول کا کچھ پڑھی ہو کہنی لگی جی تھوڑا بہت پڑھ لیتی ہوں۔ میری والدہ نے اس کو کہا یہ لائن لاتعداد پڑھا کرو اور اپنے شوہر کا نام لے کر محبت کی دعا کیا کرو۔ وہ لائن یہ ہے ''اڑی بھیری ساون آئے'' اس نے یہ لائن لاتعداد چلتے پھرتے' باوضو بے وضو پڑھی' کچھ دنوں بعد آئی اور میں اس کو دیکھ کر حیران کہ یہ وہی ہے جو روتی رہتی تھی۔ میری والدہ رحمۃ اللہ علیہ کے گلے مل گئی اور ہاتھ چومنے لگی اور کہنے لگی میرا شوہر میرا اتنا خیال کرتے ہیں کہ جیسے میں کوئی کانچ کی گڑیا ہوں' ٹوٹ نہ جاؤں اور مجھے لے کر عمرہ کرنے بھی جارہے ہیں۔ اللہ سب کی مشکلیں حل کرنے والا ہے۔ اللہ سب کو اپنے گھر آباد اور خوش رکھے۔ آمین (مسز سیدہ حنا اعظم گیلانی' لاہور)

# عبقری رسائل ادویات 'کتب آپ کے شہر میں

ملتان کی ملت ایجنسی سے منگوائیں ادویات صرف — سید برادرز 0300-8632292

## نام شہر اور فون نمبر

احمد پور شرقیہ 0622272198 ادویات
احمد پور شرقیہ 0302-7768638 رسائل
اٹک 057-2602020
اٹک 0321-5247893
اسلام آباد 0336-0195366
ایبٹ آباد 0344-9381998
ایبٹ آباد 0992-335847
اوکاڑہ 0300-6968538
باغ آزاد کشمیر 0312-5819880
بورے والا 0300-7591190
بھکر 0331-2344445
بہاولنگر 0333-6320766
بھیرہ شریف 0301-6799177
بہاولپور 0333-6367755
بورے والا 0673352712
بنوں 0321-9632838
بنوں 0334-8852912
بھاگوال 0322-7836671
پشاور 0314-9007293
پنڈی بھٹیاں 0308-7800424
پشاور 0333-9161237
پنڈی گھیب 0334-5800786
پاکپتن شریف 0314-3850234
پتوکی 0334-4062698
تونسہ شریف 0331-6464456
تلہ گنگ 0346-5771975
ٹانک 0301-8790927
ٹوبہ ٹیک سنگھ 0462-511845
ٹوبہ ٹیک سنگھ 0333-6755442
ٹوبہ ٹیک سنگھ 0333-6870706
جھنگ صدر 0333-6756493
جھنگ صدر 0477-621733
ٹیکسلا 0307-8321046
چھانیاں 0321-7359861
جہلم سٹی 0333-5806101
جنڈ 0333-5480393
جام پور 0336-6758452
جتوئی 0301-6956848
جلالپور پیر والا 0300-8985689
چکوال 0333-5783167
چکوال 0333-5778810
چکوال 0306-5785684
چنیوٹ 0332-2544447
چونیاں 0333-4398877
چوک منڈی 0315-6905313
چیچہ وطنی 0302-8989035
چوآ سیدن شاہ 054-3580102
حسن ابدال 0308-5601613
حضرو 0314-2192166
حیدرآباد 0300-3790255
حیدرآباد 0300-0936775
حیدرآباد 0300-3215348
خوشاب 0346-9520521

## نام شہر اور فون نمبر

حضرو 0301-5514113
خانیوال 0303-7372281
خانپور 0685-572654
خوشاب 0305-5038040
خیرپور 0336-8803026
راولپنڈی 0333-5648351
راولپنڈی 051-5505194
رائے ونڈ 0300-4719058
رحیم یار خان 068-5872626
راجن پور 0332-2566490
دنگا پاکپتن 0333-6954044
دیپالپور 0300-4059957
درگئی 0343-4959350
ڈی آئی خان 0345-2567447
ڈسکہ 0305-8007845
ڈسکہ 0346-6747112
ڈیرہ غازی خان 064-2017622
ڈیرہ نواب 0315-8701870
ڈیرہ مراد جمالی 0836-430184
سرگودھا 0301-6782480
سیالکوٹ 0321-7120318
سکھر 0336-9312436
سمندری 0335-7724570
سیالکوٹ 0300-56653
سنگھیکی منڈی 0342-6565723
سکھر 0334-8724786
سہو ٹیاں 0300-7160831
سجاول 0332-7816016
ساہیوال 0321-6938847
شیخوپورہ 0341-6818915
شہداد آباد 0300-2539585
شہداد پور 0334-3100962
شورکوٹ کینٹ 0302-7296211
شاہکوٹ 0312-3710911
شکرگڑھ 0301-6644331
صادق آباد 0333-7452600
ظاہر پیر 0333-6353670
عارف والا 0322-7849580
علی پور 0333-7674684
فورٹ عباس 0344-5419941
فیصل آباد 0301-7118200
فیصل آباد 0300-6698022
فتح پور 0333-6843333
فورٹ منرو ضلع لورالائی 0828-601084
کنڈیارو 0300-3215348
کراچی 0300-3218560
کراچی 0333-3364127
کراچی 0300-2680248
کراچی 0333-3317134
کوٹ ادو 0333-6008515
کوہاٹ 0922-511760
قصور 0322-7616470
کوٹ ادو 0333-6003070

## نام شہر اور فون نمبر

کاموکی 0324-6037765
کبیر والا 0336-0312694
کوئٹہ 081-2824617
کلور کوٹ 0300-7780221
کھوڑ 0307-5137855
کسووال 0300-4340914
کوہاٹ 0313-4874544
کوٹ رادھا کشن 0300-4992290
کالا باغ 0334-9630911
کوٹلہ 0333-7812805
کوٹلہ ارب علی 0301-6267600
گجرات 0302-8292132
گجرات 0333-8443093
گوجر خان 0332-5876032
گوجرانوالہ 0300-6453745
گوجرانوالہ 0300-6422516
ٹیکسلا 0307-8321048
گلستان 0300-8356645
لیاقت پور 0345-8709947
لیہ 0334-6945606
لاہور 0320-9439889
لاہور 0322-8061142
لاہور 0322-4614031
لاڑکانہ 0345-3228855
لوہا 0321-5500221
لودھراں 0300-6348123
لالہ موسیٰ 0322-5884388
مریدکے 0300-8583677
منڈی بہاؤالدین 0345-6810615
مظفر گڑھ 0333-6031077
کمالیہ 0346-6565785
لیہ 0321-7982550
میانوالی 0303-7523280
مانسہرہ 0300-2753463
ملتان 0300-6301461
مری 0321-5521832
مری 051-3410777
مری 0300-5506062
مردان 0300-9175500
میاں چنوں 0333-8884615
منڈی بہاؤالدین 0345-5861514
ملیر کینٹ 0333-5333389
مظفر آباد 0346-9616224
مظفر آباد 0312-4802800
میرپور خاص 0333-3436222
میرپور آزاد کشمیر 0335-1580590
مینگورہ 0331-7584075
نارووال 0322-4861522
نوشہرہ ورکاں 0321-9702005
نارووال 0333-8749464
نواب شاہ 0333-8775548
وزنگی 0332-7846812
وہاڑی 0306-8281075

## نام شہر اور فون نمبر

وہاڑی 0301-6661714
وزیر آباد 0345-6892591
واہ کینٹ 0301-5497007
راولا کوٹ 0301-3232634
ہارون آباد 0321-7584846
ہڑپہ 0316-7390079
ہری پور ہزارہ 0314-9204421
یزمان 0346-4934044
یو ایس اے
01-683-1882
630-589-6432
یو کے
0044-7880-9842-18
کوئٹہ 0321-9702005
کوہاٹ 0313-4874544
اوگی 0300-2753463
ڈڈیال آزاد کشمیر 0302-5898995
لانڈی 0346-9770019
اسلام گڑھ آزاد کشمیر 0345-8537064
بھمبر آزاد کشمیر 0345-6783685
فورٹ عباس 0344-5419941
سکھر 0313-8078491
ہٹیاں آزاد کشمیر 0323-5432252
ڈیرہ چیچہ 0300-9097993
درہ آدم خیل 0342-9233590
کوٹلی آزاد کشمیر 0314-5602192
بالاکوٹ 0301-8133822

### ایجنسی ہولڈر قیمت زیادہ لیتے ہیں

مسلسل شکایت ہے کہ ایجنسی ہولڈرز ڈبل پر کسی قیمت سے زائد وصول کرتے ہیں۔ عبقری ان کو معقول کمیشن دیتا ہے۔ اگر آپ کے علم میں ایسا ایجنسی ہولڈر ہے تو فوراً دفتر ماہنامہ عبقری میں خط لکھیں یا اس نمبر 0343-8710009 پر بذریعہ میسج اطلاع کریں۔ ان کے خلاف کارروائی کی جائے گی۔ مزید عبقری کے علاوہ ایسی غیر مستند اور ناقص ادویات بھی چلا رہے ہیں نقصان کے آپ خود ذمہ دار ہوں گے۔ عبقری دفتر سے ان کی اجازت نہیں۔

### ایجنسی ہولڈر بھی خطرناک عامل بن گئے

وہ لوگ جو عملیات، تعویذات اور وظائف کی الف ب سے بھی واقف بھی نہ تھے انہوں نے ماہنامہ عبقری اور عبقری ادویات کی ایجنسی شروع کردیں تو انہوں نے باقاعدہ لوگوں کو دم کرنا اور تعویذ دینا شروع کردیا جس کے نہایت خطرناک الٹ نتائج عبقری کے دفتر میں مسلسل آرہے ہیں۔ قارئین! عبقری کی طرف سے ایسی نہ کوئی اجازت ہے اور نہ کوئی ترتیب۔ ایسا کرنے میں نقصان کے ذمہ دار لوگ خود ہوں گے ادارہ عبقری اس کا ذمہ دار نہیں ہوگا۔

### عبقری روحانی اجتماع

18-19-20 نومبر 2016

بروز جمعہ، ہفتہ، اتوار (ان شاء اللہ)

تربیتی، اصلاحی، تعلق مع اللہ، روحانیت کے پراسرار حقائق اور گھریلو الجھنوں، مشکلات اور پریشانیوں کے خاتمہ کیلئے تین روزہ اجتماع میں شرکت کریں۔ حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی طرف سے دعوت عام اور اجازت عام ہے۔ حسب موسم بستر ہمراہ لائیں۔ لنگر اور رہائش کا مکمل انتظام تسبیح خانہ میں ہوگا۔ خواتین کیلئے علیحدہ باپردہ بلڈنگ کا انتظام ہے۔ ابھی سے دعائیں شروع کردیں یااللہ! عافیت سے تمام نظام مکمل فرما اور ہر شر ہر فتنے سے محفوظ فرما۔ آمین۔ نوٹ: اس بار خصوصی انتظامات کیے جارہے ہیں تاکہ کھانے اور رہائش میں بہت سہولت ہو۔

### رمضان کے مقدس لمحات حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کیساتھ

صحابہ کرامؓ، اہل بیتؓ، اولیاء کرام اور بزرگان دین رمضان المبارک کی آمد سے پہلے ہی خود کو اور اپنے اوقات کو رمضان کے قیمتی لمحات کیلئے فارغ کرلیتے تھے۔ ان قیمتی گھڑیوں، بابرکت لمحات، اصلاح نفس، تزکیہ باطن اور اپنی زندگی سنوارنے والوں کیلئے حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کی صحبت اور زیر نگرانی تسبیح خانہ میں وقت گزارنے کا نادر موقع۔ مزید رمضان المبارک کا روحانی دسترخوان، صبح و شام تک کے اعمال۔ پورا مہینہ، چند دن یا آخری عشرہ بھی قیام کی اجازت ہے۔ چوبیس گھنٹے بجلی کی بلاتعطل فراہمی۔ خواہشمند حضرات دفتر ماہنامہ عبقری میں رابطہ فرمائیں۔ خصوصی دعوت برائے طلباء و طالبات۔ اپنی چھٹیوں کو غفلت اور سستی میں گزارنے کی بجائے رمضان المبارک کے قیمتی لمحات کو تسبیح خانہ میں حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم کے زیر سایہ گزار کر قبولیت و مقبولیت کی مہر لگوائیں اور اپنی زندگی کو اعمال سے سنوارنے کے گر سیکھیں کیونکہ گزرا ہوا وقت بے کار اور ضائع نہیں جاتا۔ (ادارہ عبقری)

